إِنَّ هَٰذَا الْقُرْآنَ يَهْدِي لِلَّتِي هِيَ أَقْوَمُ وَيُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِينَ الَّذِينَ يَعْمَلُونَ الصَّالِحَاتِ أَنَّ لَهُمْ أَجْرًا كَبِيرًا

یہ قرآن وہ راہ بتاتا ہے جو سیدھی ہے اور ان مومنوں کو جو نیک کام کرتے ہیں خوشخبری دیتا ہے کہ ان کے لئے بڑا اجر ہے

بنی اسرائیل ۱۷ / ۱

# اوامر و نواہی

در

# کتاب الٰہی

جس میں قرآن مجید کے اوامر و نواہی الگ الگ کرکے اور یہ جتلاتے ہوئے کہ کن لوگوں کو مخاطب کیا گیا اور بلحاظ مضامین کے عنوان قائم کرکے یکجا جمع کئے گئے ہیں تاکہ اہل اسلام کو قرآن مجید کے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے میں آسانی ہو

مرتبہ

پیرزادہ شمس الدین

سنہ ۱۹۴۵



شمس دین پبلشر نے مسلم یونیورسٹی پریس علیگڑھ میں باہتمام زمان صاحب جواہر خان منیجر مطبع علی گڑھ سے چھپوا کر شائع کیا

بار اول ایکہزار

قیمت فی جلد [illegible]

# مسلم خواتین کے لئے مفید کتب

## (۱) اسلامی پردہ

جس میں قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ ۔ مومن مردوں کو کہہ دو اپنی نظریں نیچی رکھیں (۲۴ آیۃ ۳۰)

وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ ۔ اور مومن عورتوں کو کہہ دو اپنی نظریں نیچی رکھیں (۲۴ آیۃ ۳۱)

کے مساوی احکام کے ماتحت یہ ثابت کیا گیا ہے کہ مسلم خواتین کے چہرے کا پردہ گھروں سے باہر بھی نہیں ہے۔

جب مرد اس حکم کی تعمیل کھلے چہرے کرتے ہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ عورتیں بھی اس مساوی حکم کی تعمیل کھلے چہرے نہ کریں یہی وجہ ہے کہ چہرہ ڈھانکنے سے مستثنیٰ کیا گیا ہے جیسا کہ اس آیت سے ثابت ہوتا ہے۔ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا ۔ اور اپنی زینت کو نہ دکھائیں سوائے اس کے جو ظاہر ہے۔ (۲۴۔ آیۃ ۳۱)

کیونکہ چہرہ ڈھانک کر نظریں نیچی رکھنا ایک بے معنی بات ہے۔

## (۲) اسلامی مساوات

جس میں یہ ثابت کیا گیا ہے۔ کہ مساوی احکام کے ماتحت مسلم خواتین کو بھی یکساں حقوق دیئے گئے ہیں

مثلاً وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ؕ وَسْئَلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا

(اور اس کی آرزو نہ کرو جس سے اللہ نے تم کو ایک دوسرے پر فضیلت دے رکھی ہے۔ مردوں کا

# فہرست مضامین اوامر و نواہی ۔ در ۔ کتاب الٰہی

؎ حدیث رسول صفحہ ۲۸۰

# نزولِ قرآن کا بیان

قرآن مجید کی سورتوں کی فہرست بحساب نزول مع زمانہ اور مقام کے اس غرض سے دی جاتی ہے کہ ناظرین کو یہ بات بآسانی معلوم ہو جائے کہ قرآنی سورتیں کس ترتیب سے نازل ہوئیں اور کون سے اوامر و نواہی پہلے نازل ہوئے اور کون سے بعد میں۔

| شمار سورت بحساب نزول | نام سورت | شمار سورت بحساب موجودہ ترتیب | تعداد آیات | زمانہ نزول | مقام نزول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | العلق | ۹۶ | ۱۹ | قبل ہجرت | مکہ معظمہ |
| ۲ | المدّثر | ۷۴ | ۵۶ | 〃 | 〃 |
| ۳ | المزمّل | ۷۳ | ۲۰ | 〃 | 〃 |
| ۴ | الضحیٰ | ۹۳ | ۱۱ | 〃 | 〃 |
| ۵ | الانشراح | ۹۴ | ۸ | 〃 | 〃 |
| ۶ | الفلق | ۱۱۳ | ۵ | 〃 | 〃 |
| ۷ | النّاس | ۱۱۴ | ۶ | 〃 | 〃 |
| ۸ | الفاتحہ | ۱ | ۷ | 〃 | 〃 |
| ۹ | الکافرون | ۱۰۹ | ۶ | 〃 | 〃 |
| ۱۰ | الاخلاص | ۱۱۲ | ۴ | 〃 | 〃 |
| ۱۱ | اللھب | ۱۱۱ | ۵ | 〃 | 〃 |
| ۱۲ | الکوثر | ۱۰۸ | ۳ | 〃 | 〃 |
| ۱۳ | الھُمَزۃ | ۱۰۴ | ۹ | 〃 | 〃 |
| ۱۴ | الماعون | ۱۰۷ | ۷ | 〃 | 〃 |
| ۱۵ | التکاثر | ۱۰۲ | ۸ | 〃 | 〃 |
| ۱۶ | اللیل | ۹۲ | ۲۱ | 〃 | 〃 |
| ۱۷ | القلم | ۶۸ | ۵۲ | 〃 | 〃 |
| ۱۸ | البلد | ۹۰ | ۲۰ | 〃 | 〃 |
| ۱۹ | الفیل | ۱۰۵ | ۵ | 〃 | 〃 |
| ۲۰ | القریش | ۱۰۶ | ۴ | 〃 | 〃 |
| ۲۱ | القدر | ۹۷ | ۵ | 〃 | 〃 |
| ۲۲ | الطّارق | ۸۶ | ۱۷ | 〃 | 〃 |
| ۲۳ | الشمس | ۹۱ | ۱۵ | 〃 | 〃 |
| ۲۴ | عبس | ۸۰ | ۴۲ | 〃 | 〃 |
| ۲۵ | الاعلیٰ | ۸۷ | ۱۹ | 〃 | 〃 |

# ب

| شمار سورت بحساب نزول | نام سورت | شمار سورت بحساب موجودہ ترتیب | تعداد آیات | زمانہ نزول | مقام نزول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۶ | التّین | ۹۵ | ۸ | قبل ہجرت | مکہ معظمہ |
| ۲۷ | العَصر | ۱۰۳ | ۳ | 〃 | 〃 |
| ۲۸ | البرُوج | ۸۵ | ۲۲ | 〃 | 〃 |
| ۲۹ | القارعہ | ۱۰۱ | ۱۱ | 〃 | 〃 |
| ۳۰ ※ | الزلزال | ۹۹ | ۸ | 〃 | 〃 |
| ۳۱ | الانفطار | ۸۲ | ۱۹ | 〃 | 〃 |
| ۳۲ | التکویر | ۸۱ | ۲۹ | 〃 | 〃 |
| ۳۳ | الانشقاق | ۸۴ | ۲۵ | 〃 | 〃 |
| ۳۴ | العٰدیٰت | ۱۰۰ | ۱۱ | 〃 | 〃 |
| ۳۵ | النّٰزعٰت | ۷۹ | ۴۶ | 〃 | 〃 |
| ۳۶ | المرسلات | ۷۷ | ۵۰ | 〃 | 〃 |
| ۳۷ | النباء | ۷۸ | ۴۰ | 〃 | 〃 |
| ۳۸ | الغاشیہ | ۸۸ | ۲۶ | 〃 | 〃 |
| ۳۹ | الفجر | ۸۹ | ۳۰ | 〃 | 〃 |
| ۴۰ | القیٰمۃ | ۷۵ | ۴۰ | 〃 | 〃 |
| ۴۱ | التطفیف | ۸۳ | ۳۶ | 〃 | 〃 |
| ۴۲ | الحاقّہ | ۶۹ | ۵۲ | 〃 | 〃 |
| ۴۳ | الذّٰاریٰت | ۵۱ | ۶۰ | 〃 | 〃 |
| ۴۴ | الطّور | ۵۲ | ۴۹ | 〃 | 〃 |
| ۴۵ | الواقعہ | ۵۶ | ۹۶ | 〃 | 〃 |
| ۴۶ | النجم | ۵۳ | ۶۲ | 〃 | 〃 |
| ۴۷ | المعارج | ۷۰ | ۴۴ | 〃 | 〃 |
| ۴۸ | الرحمٰن | ۵۵ | ۷۸ | 〃 | 〃 |
| ۴۹ | القمر | ۵۴ | ۵۵ | 〃 | 〃 |
| ۵۰ | الصّٰفّٰت | ۳۷ | ۱۸۲ | 〃 | 〃 |
| ۵۱ | نوح | ۷۱ | ۲۸ | 〃 | 〃 |
| ۵۲ | الدہر | ۷۶ | ۳۱ | 〃 | 〃 |
| ۵۳ | الدّخان | ۴۴ | ۵۹ | 〃 | 〃 |
| ۵۴ | قٓ | ۵۰ | ۴۵ | 〃 | 〃 |
| ۵۵ | طٰہٰ | ۲۰ | ۱۳۵ | 〃 | 〃 |
| ۵۶ | الشعرا | ۲۶ | ۲۲۷ | 〃 | 〃 |
| ۵۷ | الحجر | ۱۵ | ۹۹ | 〃 | 〃 |

| شمار سورت بحساب نزول | نام سورت | شمار سورت بحساب موجودہ ترتیب | تعداد آیات | زمانہ نزول | مقام نزول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۸ | مریم | ۱۹ | ۹۸ | قبل ہجرت | مکہ معظمہ |
| ۵۹ | صٓ | ۳۸ | ۸۸ | 〃 | 〃 |
| ۶۰ | یٰس | ۳۶ | ۸۳ | 〃 | 〃 |
| ۶۱ | الزخرف | ۴۳ | ۸۹ | 〃 | 〃 |
| ۶۲ | الجن | ۷۲ | ۲۸ | 〃 | 〃 |
| ۶۳ | الملک | ۶۷ | ۳۰ | 〃 | 〃 |
| ۶۴ | المومنون | ۲۳ | ۱۱۸ | 〃 | 〃 |
| ۶۵ | الانبیاء | ۲۱ | ۱۱۲ | 〃 | 〃 |
| ۶۶ | الفرقان | ۲۵ | ۷۷ | 〃 | 〃 |
| ۶۷ | بنی اسرائیل یا اسریٰ | ۱۷ | ۱۱۱ | 〃 | 〃 |
| ۶۸ | النمل | ۲۷ | ۹۳ | 〃 | 〃 |
| ۶۹ | الکہف | ۱۸ | ۱۱۰ | 〃 | 〃 |
| ۷۰ | السجدہ | ۳۲ | ۳۰ | 〃 | 〃 |
| ۷۱ | حٰم السجدہ | ۴۱ | ۵۴ | 〃 | 〃 |
| ۷۲ | الجاثیہ | ۴۵ | ۳۷ | 〃 | 〃 |
| ۷۳ | النحل | ۱۶ | ۱۲۸ | 〃 | 〃 |
| ۷۴ | الرّوم | ۳۰ | ۶۰ | 〃 | 〃 |
| ۷۵ | ہود | ۱۱ | ۱۲۳ | 〃 | 〃 |
| ۷۶ | ابراہیم | ۱۴ | ۵۲ | 〃 | 〃 |
| ۷۷ | یوسف | ۱۲ | ۱۱۱ | 〃 | 〃 |
| ۷۸ | المومن | ۴۰ | ۸۵ | 〃 | 〃 |
| ۷۹ | القصص | ۲۸ | ۸۸ | 〃 | 〃 |
| ۸۰ | الزمر | ۳۹ | ۷۵ | 〃 | 〃 |
| ۸۱ | العنکبوت | ۲۹ | ۶۹ | 〃 | 〃 |
| ۸۲ | لقمان | ۳۱ | ۳۴ | 〃 | 〃 |
| ۸۳ | الشوریٰ | ۴۲ | ۵۳ | 〃 | 〃 |
| ۸۴ | یونس | ۱۰ | ۱۰۹ | 〃 | 〃 |
| ۸۵ | السباء | ۳۴ | ۵۴ | 〃 | 〃 |
| ۸۶ | الفاطر | ۳۵ | ۴۵ | 〃 | 〃 |
| ۸۷ | الاعراف | ۷ | ۲۰۶ | 〃 | 〃 |

| شمار سورت بحساب نزول | نام سورت | شمار سورت بحساب موجودہ ترتیب | تعداد آیات | زمانہ نزول | مقام نزول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸۸ | الاحقاف | ۴۶ | ۳۵ | قبل ہجرت | مکہ معظمہ |
| ۸۹ | الانعام | ۶ | ۱۶۶ | " | " |
| ۹۰ | الرعد | ۱۳ | ۴۳ | " | " |
| ۹۱ | البقرہ | ۲ | ۲۸۶ | بعد ہجرت | مدینہ منورہ |
| ۹۲ ※ | البیّنۃ | ۹۸ | ۸ | " | " |
| ۹۳ ※ | التغابن | ۶۴ | ۱۸ | " | " |
| ۹۴ | الجمعہ | ۶۲ | ۱۱ | " | " |
| ۹۵ | الانفال | ۸ | ۷۵ | " | " |
| ۹۶ | محمدؐ | ۴۷ | ۳۸ | " | " |
| ۹۷ | آلِ عمران | ۳ | ۲۰۰ | " | " |
| ۹۸ | الصف | ۶۱ | ۱۴ | " | " |
| ۹۹ | الحدید | ۵۷ | ۲۹ | " | " |
| ۱۰۰ | النساء | ۴ | ۱۷۷ | " | " |
| ۱۰۱ | الطلاق | ۶۵ | ۱۲ | " | " |
| ۱۰۲ | الحشر | ۵۹ | ۲۴ | " | " |
| ۱۰۳ | الاحزاب | ۳۳ | ۷۳ | " | " |
| ۱۰۴ | المنافقون | ۶۳ | ۱۱ | " | " |
| ۱۰۵ | النور | ۲۴ | ۶۴ | " | " |
| ۱۰۶ | المجادلہ | ۵۸ | ۲۲ | " | " |
| ۱۰۷ ※ | الحج | ۲۲ | ۷۸ | " | " |
| ۱۰۸ | الفتح | ۴۸ | ۲۹ | " | " |
| ۱۰۹ | التحریم | ۶۶ | ۱۲ | " | " |
| ۱۱۰ | الممتحنۃ | ۶۰ | ۱۳ | " | " |
| ۱۱۱ | النصر | ۱۱۰ | ۳ | " | " |
| ۱۱۲ | الحجرات | ۴۹ | ۱۸ | " | " |
| ۱۱۳ | التوبہ | ۹ | ۱۲۹ | " | " |
| ۱۱۴ | المائدۃ | ۵ | ۱۲۰ | " | " |

※ ایسی نشان شدہ سورتوں کے مقام نزول کے متعلق اختلاف ہے بعض مفسرین کی یہ رائے ہے کہ یہ سورتیں مکہ معظمہ میں نازل ہوئیں اور بعض کی یہ رائے ہے کہ مدینہ منورہ میں۔ دراصل بات یہ ہے کہ ان سورتوں کا کچھ حصہ تو ہجرت سے پہلے مکہ معظمہ میں ہی نازل ہوا۔ اور کچھ حصہ ہجرت کے بعد مدینہ منورہ میں۔ اور یہی اختلاف کی وجہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ　　　　یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ　　　　نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

# تمہید

ہندوستان۔ سیلون۔ برما۔ ملایا۔ چین۔ عدن۔ مصر۔ انگلینڈ۔ مغربی۔ جنوبی اور مشرقی افریقہ۔ زنجبار۔ ماریشس اور دیگر مختلف ممالک کی ۲۵ پچیس سالہ سیر و سیاحت کے بعد خاکسار اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ برادران اسلام کے اعمال کا اکثر حصہ قرآن مجید کی تعلیم کے مطابق نہیں۔ جسے دیکھ کر حیرت کی کوئی حد نہیں رہتی کہ یا الٰہی! یہ کیا ماجرا ہے کہ جس قوم کو اللہ تبارک وتعالیٰ اور اس کی مبارک کتاب اور اس کا عظیم الشان رسول اندھیرے سے نکال کر روشنی میں لانے والے ہوں[1] تو پھر ایسی قوم جہالت کے اندھیرے میں کیوں رہے۔ حضرات! اس کے بہت سے اسباب ہیں۔ مگر اہم وجوہ حسب ذیل ہیں۔ جنھوں نے

---

له اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ　البقرۃ ۳۴

اللہ ان لوگوں کا کارساز ہے جو ایمان لائے وہ ان کو سخت اندھیرے سے نکال کر روشنی کی طرف لاتا ہے　۲/۲۵۷

كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ　ابرھیم ۱

(یہ) کتاب (ہے) جو ہم نے تیری طرف اتاری تاکہ تو لوگوں کو اندھیرے سے نکال کر روشنی کی طرف لے جائے　۱۳/۱

هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ وَمَلٰٓئِكَتُهٗ لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ　الاحزاب ۵

وہی ہے جو تم پر درود بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے بھی تاکہ تمھیں اندھیرے سے روشنی کی طرف نکالے　۳۳/۴۳

اس روشنی پر پردہ ڈال رکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اہل اسلام کے بہت سے اعمال قرآن مجید کے خلاف ہیں کیونکہ اس کی تعلیم سے بے خبر ہیں۔

(۱) عام طور پر قرآن مجید کا مسلمانوں کو اس طور پر سکھلایا جانا کہ ان کا سوائے عربی الفاظ جاننے کے اور کچھ حاصل نہ کر سکنا۔

(۲) عموماً برادران اسلام کا اس طریقہ سے کلام الٰہی پڑھنا کہ سوائے عربی الفاظ رٹنے کے اور کچھ نہ سمجھ سکنا۔

(۳) اکثر اہل اسلام کا عربی نہ جاننے کی وجہ سے فرقان حمید کی تلاوت ہی نہ کر سکنا۔

(۴) اکثر مسلمانوں کا اُردو انگریزی نہ جاننے کی وجہ سے کلام ربّانی کے ترجموں کو بھی نہ پڑھ سکنا۔

(۵) قرآن مجید کے ایسے ترجمے کرنا جسے پڑھکر بھی اکثر مسلمانوں کا قرآنی مطالب کو نہ سمجھ سکنا۔

(۶) اکثر مسلمانوں کا کلام الٰہی کو محض ثواب کی غرض سے پڑھنا حتیٰ کہ فالنامول تعویذوں اور قسم کھانے کے لئے استعمال کرنا۔

(۷) اکثر مومنوں کا کلام ربّانی کو سمجھنے کے لئے عقل سے کوئی کام نہ لینا۔ اور نہ ایک مضمون کی آیات کو آپس میں ملا کر قرآنی تعلیم کو سمجھنے کی کوشش کرنا۔

(۸) عموماً مسلمانوں کا قرآن کریم پڑھتے وقت کسی مضمون کے متعلق کوئی یادداشت نہ رکھنا جس کا نتیجہ یہ نکلتا کہ آج کا پڑھا ہوا کل بھول جانا۔

(۹) اکثر مسلمانوں کا یہ سمجھ کر کہ قرآن حکیم کا سمجھنا اور سمجھانا صرف مولویوں کا کام ہے خود فہم قرآن سے بے بہرہ رہنا۔

(۱۰) اکثر برادران اسلام کا کلام الٰہی کی تعلیم کو چھوڑ کر رسم ورواج پر عمل کرنے کو ترجیح دینا۔

(۱۱) اکثر اہل اسلام کا باوجود قرآنی علم حاصل کرنے کے پھر بھی رسم ورواج کا ہی پابند رہنا۔

(۱۲) اکثر تعلیم یافتہ مسلمانوں کا اپنے مذہب سے لاپروا ہو کر قرآن کریم کے پڑھنے اور سمجھنے کی طرف کوئی توجہ نہ کرنا۔

(۱۳) اکثر تعلیم یافتہ اہل اسلام کا اپنے دنیاوی کاموں میں اس قدر مستغرق رہنا کہ فرقان حمید کی تلاوت کے لئے بھی کوئی وقت نہ نکال سکنا۔

(۱۴) اکثر مومنین کا کلام ربّانی کو اپنی زندگی کا دستور العمل سمجھ کر نہ پڑھنا۔ عقائد پر تو بہت زور دینا۔ مگر اعمال صالح کی طرف کوئی توجہ نہ دینا۔

(۱۵) اکثر مسلمین کا احادیث۔ فقہ۔ اور تصوف کی تعلیم پر زیادہ زور دینا مگر قرآن مجید کی طرف چنداں توجہ نہ کرنا۔

(۱۶) اکثر برادران اسلام کا ناولوں اور شکسپیر کی کتابوں کو تو خوب شوق سے پڑھنا۔ اور اخبار بینی کا بھی بہت ذوق رکھنا۔ مگر قرآن کریم کو پس پشت ڈال دینا۔

(۱۷) اکثر اہل اسلام کا کسی گناہ کے سرزد ہو جانے پر کلام ربانی کی تلاوت کو ہی چھوڑ دینا۔ حالانکہ یہ ایک ایسا نیک کام ہے جس سے گناہ مٹ جاتے ہیں۔

(۱۸) عام طور پر مسلم خواتین کا قرآنی تعلیم کو نہ سمجھ سکنا۔ اس لئے ان کی اولاد کا بھی کلام الٰہی کی تعلیم سے محروم رہنا۔

(۱۹) اکثر مولوی صاحبان کا بہت سی قرآنی آیات کو غلط طور پر پیش کرنے اور ان کی بیجا تاویلات کرنے سے قرآن حکیم کے سمجھنے میں طرح طرح کی رکاوٹیں اور الجھنیں پیدا کر دینا۔

(۲۰) اکثر مذہبی راہنماؤں کا کلام ربّانی کی ایسی دور از قیاس تاویلیں کرنا جس سے نہ صرف اہل اسلام کو قرآن مجید کی صحیح تعلیم سے ہی الگ کر دینا بلکہ انھیں کشمکش و تذبذب میں ڈال کر آپس میں لڑانا۔
بقول اقبال مرحوم ؎

زمن بر صوفی و مُلّا سلامے  کہ پیغام خدا گفتند مارا
ولے تاویل شاں در حیرت انداخت  خدا و جبرئیل و مصطفیٰ را

دیگر ؎

دین کافر فکر و تدبیر جہاد
دین مُلّا فی سبیل اللہ فساد

(۱) علاوہ ازیں اکثر اہل اسلام اتنی بھی کوشش نہیں کرتے کہ قرآن کریم کو سمجھ کر خود اس سے کوئی نتیجہ نکالیں بلکہ جو نتائج مولوی صاحبان نکال کر دیتے ہیں صرف انھیں پر بھروسا رکھتے ہیں خواہ وہ نتائج غلط ہی

کیوں نہ ہوں جس کا انجام یہ ہوا کہ عام طور پر مسلمان قرآنی تعلیم پر تدبر اور تفکر کرنے کے نام سے ہی ناآشنا ہو گئے۔ حالانکہ کلام ربانی میں غور و فکر کرنے کی تاکید کی گئی ہے۔ اس آیت کو ملاحظہ کیجئے:۔

كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ — یہ کتاب جو ہم نے تیری طرف اتاری ہے برکت دی گئی ہے۔
وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ ص — تاکہ وہ اس کی آیتوں پر غور کریں اور تاکہ عقل والے نصیحت حاصل کریں۔ ۲۹/۳۸

برادران اسلام اتنا بھی محسوس نہیں کرتے کہ شاید ان کا دماغ ایک مولوی کے دماغ سے بڑھ کر ہو۔ اور وہ کسی آیت سے اس سے بڑھکر کوئی صحیح اور عمدہ نتیجہ نکالیں۔ یہ کچھ ضروری نہیں کہ صرف مذہبی راہ نما ہی قرآن کریم کو سمجھیں اور دوسرے لوگ اس نعمت سے محروم رہیں بقول اقبال مرحوم ؎

قرآن میں ہو غوطہ زن اے مرد مسلماں — اللہ کرے تجھ کو عطا جدتِ کردار

۲۔ بلاشبہ قرآن مجید اہل اسلام کی زندگی کا دستور العمل ہے۔ مگر افسوس عموماً مسلمان قرآن کریم کی تعلیم سے اتنے دور ہیں کہ اگر ان سے پوچھا جائے کہ فلاں قرآنی علم کہاں ہے تو سوائے خاموشی کے اور کوئی چارہ نہیں ہوتا۔ خیر یہ تو ایک بڑا سوال ہے۔ اگر اتنا ہی پوچھا جائے کہ قرآن حکیم کی سورتیں کتنی ہیں تو اس کا جواب دینا بھی دوبھر ہو جاتا ہے۔ حالانکہ کلام ربانی کے اوامر و نواہی کو جو حسب ضرورت وقتاً فوقتاً نازل کئے گئے مختلف مقامات پر رکھنے اور مختلف لوگوں کو مخاطب کرنے کی یہی غرض تھی کہ برادران اسلام قرآن کریم کو خوب ذوق و شوق سے پڑھیں اور دن رات کے مطالعہ سے اپنے علم کو بڑھائیں تاکہ قرآنی تعلیم پر عبور حاصل کر کے اس سے مستفید ہو سکیں۔ جیسا کہ ایک شخص مختلف مقامات کی سیر اور مختلف لوگوں سے تبادلۂ خیالات کر کے مستفید ہوتا ہے۔ مگر افسوس عام طور پر مسلمانوں نے دن رات دنیاوی کاموں میں مشغول رہنے کی وجہ سے اس طرف کوئی توجہ نہ کی اور اس غفلت کا نتیجہ یہ نکلا کہ عموماً مسلمان قرآنی تعلیم سے بے بہرہ ہو گئے۔ گویا کلام ربانی کو سمجھنے کے لئے جو بات خوبی کی تھی وہ بھی مسلمانوں کے شامتِ اعمال کی وجہ سے اس کے نہ سمجھنے کے لئے ایک سخت رکاوٹ کا باعث ہو گئی۔

۳۔ اب اس مشکل کو حل کرنے کے لئے خاکسار نے کلام ربانی کے تمام اوامر و نواہی الگ الگ کر کے بلحاظ مضامین کے عنوان قایم کرتے اور یہ جتلاتے ہوئے کہ کن لوگوں کو مخاطب کیا گیا یکجا جمع کر دئے ہیں۔ تاکہ مسلمانوں کے لئے قرآن مجید کے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے میں آسانی ہو۔

معزز ناظرین کو میں یقین دلاتا ہوں کہ یہ اپنی طرز کی پہلی کتاب ہے کیونکہ قرآن مجید کے متعلق اس قسم کی کوئی کتاب آج تک شائع نہیں ہوئی۔

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ — یہ اللہ کا فضل ہے وہ جسے چاہتا ہے دیتا ہے

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ — اور اللہ بڑے فضل والا ہے۔ (الجمعہ ۱ — ۲۸/۴)

برادران اسلام اس بات کو بخوبی ذہن نشین کر لیں کہ جتنا ہم قرآنی تعلیم پر چلیں گے اتنا ہی دنیا اور آخرت میں کامیاب ہونگے۔ اور جتنا ہم اس کے خلاف عمل کریں گے اتنا ہی دونوں جہانوں میں نقصان اٹھائیں گے۔ دوسرے الفاظ میں یوں سمجھ لیجئے کہ فرقان حمید کی تعلیم پر چلنے کا نام ترقی ہے اور اس کے خلاف جانے کا نام تنزل ہے۔

۴۔ بلاشبہ اس کتاب کے لکھنے کی ایک غرض تو یہ ہے کہ اہل اسلام قرآنی تعلیم پر عمل کرنا سب سے مقدم سمجھیں کیونکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی قوم کی خستہ حالت کو ہی دیکھ کر یہ فرمایا

وَقَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِي — اور رسول نے کہا اے میرے رب میری قوم نے اس

اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ۝ — قرآن کو چھوڑ دی ہوئی چیز (کی طرح) قرار دیا (الفرقان ۳ — ۲۵/۳۰)

اگر کوئی اور چیز بھی قابل عمل ہوتی تو اس کا بھی ساتھ ہی ذکر کر دیتے۔ صاحبان عقل کے لئے غور کرنے کا موقع ہے۔

۵۔ دوسری غرض یہ ہے کہ برادران اسلام اپنی موجودہ حالت کو ایک بہتر اور اعلیٰ حالت میں بدل سکیں۔ کیونکہ قوموں کی ترقی کا دارومدار ان کی عملی حالت پر رکھا گیا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا — اللہ کسی قوم کی حالت کو نہیں بدلتا جب تک وہ

مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۭ — خود اپنی حالت کو (نہ) بدلیں (الرعد ۲ — ۱۳/۱۱)

دوستو! ہمارے بزرگوں نے جو وقار سلطنت۔ دولت۔ عزت اور روحانیت حاصل کی وہ قرآن مجید پر ہی عمل کرنے کا نتیجہ تھی۔ بقول اقبال مرحوم ؎

وہ معزز ہوئے بس عامل قرآں ہوکر<br>
اور ہم خوار ہوئے تارک قرآں ہوکر

۶۔ حضرات! یہ قرآن کریم کی تعلیم پر نہ چلنے کا ہی نتیجہ ہے کہ وہ تمام باتیں جو ہماری قوم کی مایۂ ناز تھیں

ہم سے جاتی رہیں ورنہ اللہ تبارک وتعالیٰ تو اس نعمت کو جو اس نے کسی قوم کو عطا کی ہو ہرگز نہیں چھینتا تاوقتیکہ وہ اپنی حالت کو نہ بدلیں۔ چنانچہ کلام ربانی اس پر گواہ ہے اس آیۃ کو ملاحظہ کیجئے:

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا عَلٰى قَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ — الانفال ۷ — ۵۳
یہ اس لئے کہ اللہ کبھی کسی نعمت کو نہیں بدلتا جو اس نے کسی قوم پر کی ہو جب تک کہ وہ خود اپنی حالتوں کو نہ بدلیں

بلاشبہ اللہ کی نعمتوں کا ہاتھوں سے نکل جانا ہی عذاب الٰہی ہے۔ اس آیت پر غور کیجئے:

وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ — البقرۃ ۲۶ — ۲۱۱
اور جو اللہ کی نعمت کو بدل دے اس کے بعد کہ وہ اس کے پاس آگئی تو اللہ سخت سزا دینے والا ہے

دوستو! جب ہم نے بداعمالی کی وجہ سے اپنی حالتوں کو بدل دیا۔ تو پھر اللہ نے دوسری قوموں کو ہزارہا میلوں سے لاکر ہم پر مسلط کر دیا۔ اور قرآن مجید کی مندرجہ ذیل پیش گوئیاں پوری ہو کر رہیں:

اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوْهُ شَيْئًا — التوبۃ ۶ — ۳۹
اگر تم نہ نکلو تو وہ تم کو دردناک عذاب دیگا اور تمہاری جگہ دوسرے لوگ لے آئے گا اور تم اس کا کچھ نہ بگاڑ سکو گے

۷۔ تیسری غرض یہ ہے کہ اہل کتاب اور دوسرے لوگ بھی اسے پڑھ کر فائدہ اٹھائیں۔ کیونکہ بہت سے اوامر ونواہی ان کی بہبودی اور بہتری کے لئے بیان کئے گئے ہیں۔ جو ان کی اپنی الہامی اور مستند کتابوں میں ہرگز نہیں پائے جاتے بلاشبہ عالمگیر کتاب بھی وہی ہو سکتی ہے جو دنیا بھر کے لوگوں کی ہدایت کے لئے نازل کی گئی ہو اور جس میں تمام بنی نوع انسان کے لئے احکام موجود ہوں اس کے ثبوت میں یہ کتاب خود ہی گواہ ہے مجھے افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ قرآن مجید کی تبلیغ غیر مسلموں میں نہیں کی گئی جتنا روپیہ اہل اسلام ناشروع عرسوں کے موقعہ پر قوالی اور طوائفوں کے ناچ اور گانے اور ٹی پارٹیوں کے دینے اور سینما کے دیکھنے پر خرچ کرتے ہیں اگر اس کا بیسواں حصہ بھی قرآنی تبلیغ پر خرچ کر دیتے تو آج مسلمانوں کی حالت کا نقشہ کچھ اور ہی ہوتا۔

اس کتاب میں ناظرین کی سہولت کے لئے عربی عبارت کے بالمقابل سورۃ کا نام اور اس کے نیچے رکوع کا نمبر دیا گیا ہے۔ اور ترجمہ کے بالمقابل سورۃ کا نمبر اور اس کے نیچے آیۃ کا نمبر دیا گیا ہے۔ مثلاً:

وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۙ ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْٓا اَمْثَالَكُمْ — محمد ۴ — ۴۷ / ۳۸
اور اگر تم پھر جاؤ تو وہ تمہارے سوائے کسی اور قوم کو بدلکر لے آئیگا پھر وہ تم جیسے نہ ہونگے۔

پیرزادہ شمس الدین
شمس منزل مصری شاہ لاہور
۲۱ مئی ۱۹۳۵ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ

اور یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لئے آسان کیا ہو تو کیا کوئی نصیحت حاصل کرنیوالا ہے

# اوامر و نواہی

در

# کتاب الٰہی

## (باب ۱) وہ اوامر جن میں لوگوں کو مخاطب کیا گیا ہے

### (فصل ۱) خدا کی عبادت کرو اور اسی کو سجدہ کرو

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۱) يَا أَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوا رَبَّكُمُ الَّذِي خَلَقَكُمْ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ | البقرة / ۳ | اے لوگو! اپنے رب کی عبادت کرو جس نے تمھیں پیدا کیا اور انھیں جو تم سے پہلے تھے۔ تاکہ تم متقی ہو جاؤ | ۲/۲۱ |
| (۲) وَاعْبُدُوا اللّٰهَ | النساء / ۶ | اور اللہ کی عبادت کرو | ۴/۳۶ |
| (۳) خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ فَاعْبُدُوهُ | الانعام / ۱۳ | ہر چیز کا پیدا کرنے والا سو اسی کی عبادت کرو | ۶/۱۰۳ |
| (۴) ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ | یونس / ۱ | یہ اللہ تمہارا رب ہے سو اسکی عبادت کرو | ۱۰/۳ |

| آیت | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|
| (٥) وَمِنْ اٰيٰتِهِ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ... وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ۝ حم السجدة ٥ | اور اس کی نشانیوں میں سے رات اور دن اور سورج اور چاند ہیں ... اور اللہ کو سجدہ کرو جس نے انھیں پیدا کیا اگر تم اسی کی عبادت کرتے ہو۔ | ۴۱/۳۷ |

## (فصل ۲) خدا کو پکارو

| آیت | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|
| (۱) اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۭ الاعراف ۷ | اپنے رب کو عاجزی سے اور چپکے چپکے پکارو | ۷/۵۵ |
| (۲) وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ۭ | اور خوف کرتے ہوئے اور امید رکھتے ہوئے اس کو پکارو | ۷/۵۶ |
| (۳) وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ المؤمن ۶ | اور تمہارا رب کہتا ہے مجھے پکارو میں تمہاری (دعا) قبول کروں گا | ۴۰/۶۰ |
| (۴) هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۭ المؤمن ۷ | وہ زندہ ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں، سو خالص اسی کی فرمانبرداری کرتے ہوئے اسے پکارو | ۴۰/۶۵ |

## (فصل ۳) اپنے رب سے بخشش مانگو۔ اس کی طرف رجوع کرو۔ اس کی فرمانبرداری کرو۔ اللہ کی مغفرت اور جنت کی طرف لپکو

| آیت | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|
| (۱) وَّاَنِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ يُمَتِّعْكُمْ مَّتَاعًا حَسَنًا اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى وَّيُؤْتِ كُلَّ ذِيْ فَضْلٍ فَضْلَهٗ ۭ هود ۱ | اور کہ اپنے رب سے بخشش مانگو پھر اسکی طرف رجوع کرو وہ تمہیں ایک وقت مقرر تک اچھے سامان سے فائدہ پہونچائیگا اور ہر ایک بزرگی والے پر اپنا فضل کریگا | ۱۱/۳ |
| (۲) اِسْتَجِيْبُوْا لِرَبِّكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ | اپنے رب کی فرمانبرداری کرو اس سے پہلے کہ وہ دن آجائے | |

| | |
|---|---|
| لَاۤ مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ الشوریٰ ۵ | جس کے لئے اللہ کی طرف سے ٹلنا نہیں ۴۲/۴ |
| (۳) سَابِقُوۡۤا اِلٰی مَغۡفِرَۃٍ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ وَ جَنَّۃٍ عَرۡضُہَا | اپنے رب کی مغفرت کی طرف سبقت کرو اور اس جنت کی طرف |
| کَعَرۡضِ السَّمَآءِ وَ الۡاَرۡضِ ۙ اُعِدَّتۡ لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا | جس کی فراخی آسمان اور زمین کی فراخی کی طرح ہے وہ ان لوگوں |
| بِاللّٰہِ وَ رُسُلِہٖ ؕ الحدید ۳ | کے لئے تیار کی گئی ہے جو اللہ اور اسکے رسولوں پر ایمان لاتے ہیں ۵۷/۲۱ |

## (فصل ۴) خدا کی نعمتوں کو یاد کرو

| | |
|---|---|
| (۱) یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ اذۡکُرُوۡا نِعۡمَتَ اللّٰہِ عَلَیۡکُمۡ ؕ | اے لوگو اپنے اوپر اللہ کی نعمت کو یاد کرو ۳۵/۳ |
| (۲) وَ جَعَلَ لَکُمۡ مِّنَ الۡفُلۡکِ وَ الۡاَنۡعَامِ مَا تَرۡکَبُوۡنَ ﴿ۙ﴾ | اور تمہارے لئے کشتیاں اور چارپائے بنائے جن پر تم سوار ہوتے ہو |
| لِتَسۡتَوٗا عَلٰی ظُہُوۡرِہٖ ثُمَّ تَذۡکُرُوۡا نِعۡمَۃَ رَبِّکُمۡ اِذَا اسۡتَوَیۡتُمۡ | تاکہ تم انکی پیٹھوں پر سوار ہو پھر اپنے رب کی نعمت کو یاد کرو۔ |
| عَلَیۡہِ وَ تَقُوۡلُوۡا سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ہٰذَا وَ مَا | جب اس پر قرار پکڑ و اور کہو وہ پاک ذات ہے جس نے ہمارے |
| کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ ﴿ۙ﴾ الزخرف ۱ | لئے اسے کام میں لگایا اور ہم اسے قابو میں رکھنے والے نہ تھے ۴۳/۱۲و۱۳ |

## (فصل ۵) خدا اور اس کے رسول اور اس کی کتاب پر ایمان لاؤ

| | |
|---|---|
| (۱) یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَکُمُ الرَّسُوۡلُ بِالۡحَقِّ | اے لوگو! رسول تمہارے رب کی طرف سے حق کے ساتھ |
| مِنۡ رَّبِّکُمۡ فَاٰمِنُوۡا خَیۡرًا لَّکُمۡ ؕ النساء ۲۳ | تمہارے پاس آیا سو ایمان لاؤ تمہارے لئے اچھا ہے۔ ۴/۱۷۰ |
| (۲) اٰمِنُوۡا بِاللّٰہِ وَ رَسُوۡلِہٖ الحدید ۱ | اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ ۵۷/۷ |
| (۳) وَ الرَّسُوۡلُ یَدۡعُوۡکُمۡ لِتُؤۡمِنُوۡا بِرَبِّکُمۡ الحدید ۱ | اور رسول تمہیں بلاتا ہے کہ تم اپنے رب پر ایمان لاؤ ۵۷/۸ |
| (۴) فَاٰمِنُوۡا بِاللّٰہِ وَ رَسُوۡلِہٖ وَ النُّوۡرِ الَّذِیۡۤ اَنۡزَلۡنَا ؕ التغابن ۱ | سو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اس نور (پر) جو ہم نے اتارا ۶۴/۸ |

## (فصل ۶) قرآن مجید کی پیروی کرو۔ اللہ اور رسول کی اطاعت کرو

(۱) اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ — الاعراف ۱ — اس کی پیروی کرو جو تمہارے رب سے تمہاری طرف اُتارا گیا۔ ۷/۳

(۲) وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ — التغابن ۲ — اور اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو ۶۴/۱۲

## (فصل ۷) اللہ کا تقویٰ کرو۔ اس سے ڈرو۔ حقوق اللہ اور حقوق العباد کی نگہداشت کرو۔ اور قیامت کے دن سے ڈرو

(۱) يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ۝ — النساء ۱

اے لوگو! اپنے رب کا تقویٰ اختیار کرو جس نے تم کو ایک ہی اصل سے پیدا کیا۔ اور اسی سے اس کا جوڑا پیدا کیا اور ان دونوں سے بہت سے مرد اور عورتیں پھیلائیں۔ اور اللہ کے (حقوق کی) جس کے ذریعہ سے تم ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو اور رحموں کی نگہداشت کرو۔ اللہ تم پر نگہبان ہے ۴/۱

(۲) فَاِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ ۝ — النحل ۹ — سو مجھ ہی سے ڈرتے رہو ۱۶/۵۱

(۳) يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ۝ — الحج ۱ — اے لوگو اپنے رب کا تقویٰ اختیار کرو ۲۲/۱

(۴) يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ وَاخْشَوْا يَوْمًا لَّا يَجْزِيْ وَالِدٌ عَنْ وَّلَدِهٖ ۡ وَلَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِهٖ شَيْـًٔا ۝ — لقمٰن ۴

اے لوگو! اپنے رب کا تقویٰ کرو۔ اور اس دن سے ڈرو جس دن باپ اپنے بیٹے کے کچھ کام نہیں آئے گا اور نہ بیٹا اپنے باپ کے کچھ کام آسکے گا ۳۱/۳۳

(۵) يٰعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ — الزمر ۲ — اے میرے بندو تم میرا تقویٰ اختیار کرو۔ ۳۹/۱۰

## (فصل ۸) والدین کے ساتھ احسان کرو ان سے ادب سے بات کرو۔ ان کی تابعداری کرو۔ قریبیوں یتیموں۔ مسکینوں۔ پڑوسیوں۔ اور غلاموں کے ساتھ نیک سلوک کرو۔

(۱) وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى — اور ماں باپ کے ساتھ احسان کرو اور قریبیوں کے ساتھ بھی

وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِى الْقُرْبٰى وَ الْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ۙ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ؕ النساء ۴

اور یتیموں اور مسکینوں اور قریبی پڑوسی اور دور کے پڑوسی اور پاس والے ساتھی اور مسافر اور ان کے ساتھ بھی جن کے تمھارے داہنے ہاتھ مالک ہوئے ۵/۳۶

(۲) وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ؕ بنی اسرائیل ۳

اور ماں باپ سے نیکی کرو ۱۵/۲۳

(۳) وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ۝ ″

اور ان دونوں سے ادب سے بات کر ۱۵/۲۳

(۴) وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِىْ صَغِيْرًا ۝ ″

اور ان دونوں کے آگے رحم کے ساتھ عاجزی کا بازو جھکا اور کہہ اے میرے رب تو ان پر رحم کر جس طرح انھوں نے مجھے چھٹپن میں پالا ۱۵/۲۴

(۵) وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ ″

اور قریبی کو اس کا حق دے اور مسکین اور مسافر کو بھی ۱۵/۲۶

(۶) وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَآءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ″

اور اگر تو اپنے رب کی رحمت کو چاہتا ہوا جس کی تجھے امید ہے ان سے منہ پھیرے تو ان سے نرمی کی بات کہہ دے ۱۵/۲۸

(۷) وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا ؕ العنکبوت ۱

اور ہم نے انسان کو اپنے ماں باپ سے نیکی کرنے کا تاکیدی حکم دیا ہے ۲۰/۸

(۸) وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ ۚ لقمٰن ۲

اور ہم نے انسان کو اپنے ماں باپ کے حق میں تاکیدی حکم دیا ہے ۲۱/۱۴

(۹) اَنِ اشْكُرْ لِىْ وَلِوَالِدَيْكَ ؕ ″

کہ میرا شکر کر اور اپنے ماں باپ کا بھی

(۱۰) وَصَاحِبْهُمَا فِى الدُّنْيَا مَعْرُوْفًا ۖ وَّاتَّبِعْ سَبِيْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَىَّ ″

اور دنیا میں ان کا اچھی طرح ساتھ دے اور اس کے رستہ کی پیروی کر جو میری طرف رجوع کرتا ہے ۲۱/۱۵

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۱۱) وَوَصَّيْنَا الْإِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ إِحْسَانًا | الاحقاف ۲ | اور ہم نے انسان کو اس کے ماں باپ کے ساتھ نیکی کا حکم دیا ہے | ۲۶/۱۵ |
| (۱۲) وَيْلَكَ آمِنْ إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | " | تجھ پر افسوس ایمان لا اللہ کا وعدہ سچا ہے | ۲۶/۱۷ |

## (فصل ۹) یتیموں اور ان کے مال کے متعلق اوامر

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۱) وَآتُوا الْيَتَامَىٰ أَمْوَالَهُمْ | النساء ۱ | اور یتیموں کو ان کے مال دو | ۴/۲ |
| (۲) وَإِنْ خِفْتُمْ أَلَّا تُقْسِطُوا فِي الْيَتَامَىٰ | | اور اگر تمھیں خوف ہو کہ یتیموں کے بارے میں انصاف نہ کرسکوگے | |
| فَانْكِحُوا مَا طَابَ لَكُمْ مِنَ النِّسَاءِ | " | تو (ایسی) عورتوں سے نکاح کرلو جو تمھیں پسند ہوں | ۴/۳ |
| (۳) وَارْزُقُوهُمْ فِيهَا وَاكْسُوهُمْ وَقُولُوا | | اور تم انھیں انکے ذریعہ سے کھانے کے لئے دو اور انھیں | |
| لَهُمْ قَوْلًا مَعْرُوفًا | " | کپڑا پہناؤ اور ان کو بھلی بات کہتے رہو | ۴/۵ |
| (۴) وَابْتَلُوا الْيَتَامَىٰ حَتَّىٰ إِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَ فَإِنْ | | اور یتیموں کا امتحان لیتے رہو یہانتک کہ جب وہ نکاح (کی عمر) کو پہنچ | |
| آنَسْتُمْ مِنْهُمْ رُشْدًا فَادْفَعُوا إِلَيْهِمْ أَمْوَالَهُمْ | | جائیں تب اگر تم ان میں عقل کی پختگی پاؤ تو انکے مال انکے حوالے کردو | ۴/۶ |
| (۵) وَمَنْ كَانَ غَنِيًّا فَلْيَسْتَعْفِفْ وَمَنْ كَانَ | | اور جو آسودہ ہے چاہئیے کہ وہ بچا رہے اور جو حاجتمند ہو وہ مناسب | |
| فَقِيرًا فَلْيَأْكُلْ بِالْمَعْرُوفِ فَإِذَا دَفَعْتُمْ | | تھوڑے لے پھر جب تم ان کے مال ان کے حوالے کرو تو ان پر | |
| إِلَيْهِمْ أَمْوَالَهُمْ فَأَشْهِدُوا عَلَيْهِمْ | النساء ۱ | گواہ کرلو | ۴/۶ |
| (۶) لِلرِّجَالِ نَصِيبٌ مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ | | مردوں کے لئے اس سے ایک حصہ ہے جو (ان کے) والدین اور | |
| وَالْأَقْرَبُونَ وَلِلنِّسَاءِ نَصِيبٌ مِمَّا تَرَكَ | | قریبی چھوڑیں اور عورتوں کے لئے اس سے ایک حصہ ہے جو ان کے | |
| الْوَالِدَانِ وَالْأَقْرَبُونَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ أَوْ كَثُرَ | | ماں باپ اور قریبی چھوڑیں خواہ وہ تھوڑا ہو یا بہت۔ | |

| | |
|---|---|
| نَصِيبًا مَّفْرُوضًا ۝ النساء | ایک مقرر حصہ ۷/۴ |
| (۷) وَإِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ أُولُوا الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينُ فَارْزُقُوهُم مِّنْهُ وَقُولُوا لَهُمْ قَوْلًا مَّعْرُوفًا ۝ النساء ۱ | اور جب تقسیم کے وقت رشتہ دار اور یتیم اور مسکین موجود ہوں تو ان کو اس میں سے کچھ دو اور ان سے اچھی بات کہو ۸/۴ |
| (۸) وَلْيَخْشَ الَّذِينَ لَوْ تَرَكُوا مِنْ خَلْفِهِمْ ذُرِّيَّةً ضِعَافًا خَافُوا عَلَيْهِمْ فَلْيَتَّقُوا اللَّهَ وَلْيَقُولُوا قَوْلًا سَدِيدًا ۝ | اور ایسے لوگوں کو ڈرنا چاہیئے جو اگر اپنے پیچھے کمزور اولاد چھوڑیں تو ان کے لئے ڈرتے ہوں پس چاہیئے کہ اللہ کا تقویٰ کریں اور چاہیئے کہ سیدھی بات کہیں ۹/۴ |
| (۹) إِنَّ الَّذِينَ يَأْكُلُونَ أَمْوَالَ الْيَتَامَىٰ ظُلْمًا إِنَّمَا يَأْكُلُونَ فِي بُطُونِهِمْ نَارًا ۖ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيرًا ۝ النساء ۱ | جو یتیموں کا مال ظلم سے کھاتے ہیں وہ اپنے پیٹوں میں آگ ہی کھاتے ہیں اور وہ بھڑکائی ہوئی آگ میں داخل ہوں گے ۱۰/۴ |

## (فصل ۱۰) اللہ کی راہ میں صدقہ اور خیرات دو

| | |
|---|---|
| (۱) مَّن ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضَاعِفَهُ لَهُ أَضْعَافًا كَثِيرَةً ۚ البقرة ۳۲ | کون ہے جو اللہ کے لئے اچھا مال الگ کرے تو وہ اسے اس کے لئے کئی گناہ بڑھاتا ہے ۲۴۵/۲ |
| (۲) لَن تَنَالُوا الْبِرَّ حَتَّىٰ تُنفِقُوا مِمَّا تُحِبُّونَ ۚ وَمَا تُنفِقُوا مِن شَيْءٍ فَإِنَّ اللَّهَ بِهِ عَلِيمٌ آل عمران ۱۰ | تم راستبازی کو ہرگز حاصل نہ کروگے یہاں تک کہ اس سے خرچ کرو جس سے تم محبت رکھتے ہو اور جو کوئی چیز بھی تم خرچ کروگے تو اللہ اسے خوب جاننے والا ہے ۹۱/۳ |

(٣) وَأَنْفِقُوا مِمَّا جَعَلَكُمْ مُسْتَخْلَفِينَ فِيهِ ط الحديد ١

اور اس سے خرچ کرو جس میں اسنے تمھیں (اپنا) نائب بنایا ہے ٥٧/٧

(٤) مَنْ ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضَاعِفَهُ لَهُ وَلَهُ أَجْرٌ كَرِيمٌ ○ الحديد ٢

کون ہے جو اللہ کے لئے اچھا مال الگ کرے تو وہ اُسے اس کے لئے بڑھاتا ہے اور اس کے لئے عزت والا بدلہ ہے ٥٧/١١

(٥) إِنَّ الْمُصَّدِّقِينَ وَالْمُصَّدِّقَاتِ وَأَقْرَضُوا اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا يُضَاعَفُ لَهُمْ وَلَهُمْ أَجْرٌ كَرِيمٌ

صدقہ دینے والے مرد اور صدقہ دینے والی عورتیں (جو) اللہ کے لئے اچھا مال الگ کرتے ہیں انکے لئے بڑھایا جائیگا اور انکے لئے عزت والا اجر ہے ٥٧/١٨

## (فصل ١١) ناپ تول کو پورا کرو

(١) وَأَوْفُوا الْكَيْلَ إِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيمِ ط ذَٰلِكَ خَيْرٌ وَأَحْسَنُ تَأْوِيلًا ○ بنی اسرائیل ٤

اور جب تم ناپو تو ناپ کو پورا کرو اور سیدھی ترازو سے تولو یہ بہتر ہے اور بہت خوبی کی بات ہے ١٧/٣٥

(٢) وَأَقِيمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ الرحمن ١

اور وزن کو انصاف سے قایم کرو ٥٥/٩

## (فصل ١٢) حلال اور ستھری چیزیں کھاؤ پیو

(١) يَا أَيُّهَا النَّاسُ كُلُوا مِمَّا فِي الْأَرْضِ حَلَالًا طَيِّبًا بقرہ ٢١

اے لوگو! اس سے جو زمین میں ہے حلال اور پاکیزہ کھاؤ ٢/١٦٨

(٢) وَمِنَ الْأَنْعَامِ حَمُولَةً وَفَرْشًا ط كُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ الانعام ١٧

اور چارپایوں میں سے جو بوجھ اٹھانے والے اور زمین سے لگے ہوئے ہیں اس سے کھاؤ جو تم کو اللہ نے رزق دیا ہے ٦/١٤٢

(٣) وَكُلُوا وَاشْرَبُوا الاعراف ٣

اور کھاؤ اور پیو ٧/٣١

(٤) كُلُوا وَارْعَوْا أَنْعَامَكُمْ ط طٰہٰ ٢

کھاؤ اور اپنے چارپایوں کو چراؤ ٢٠/٥٤

(۵) وَكُلُوا مِنْ رِّزْقِهٖ ؕ — الملک ۲ — اور اس کے دیئے سے کھاؤ — ۲۹/۱۵

## (فصل ۱۳) ہستی باری تعالیٰ۔ خدا کے کاموں۔ اور اس کی مخلوقات کھانے پینے کی چیزوں اور انسانی پیدائش پر غور کرو

(۱) وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ فَاَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا مُّتَرَاكِبًا ۚ وَمِنَ النَّخْلِ مِنْ طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ وَّجَنّٰتٍ مِّنْ اَعْنَابٍ وَّالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۭ اُنْظُرُوْٓا اِلٰى ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَيَنْعِهٖ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكُمْ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝ — الانعام ۱۲

اور وہی ہے جس نے اوپر سے پانی اتارا پھر اس کے ساتھ ہم ہر طرح کی روئیدگی نکالتے ہیں پھر اس سے ہم سبز کونپلیں نکالتے ہیں اس سے ہم گتھے ہوئے دانے نکالتے ہیں اور کھجور سے اس کے گابھے میں سے جھکے ہوئے گچھے اور انگوروں کے باغ اور زیتون اور انار ایک دوسرے سے ملتے جلتے اور نہ ملتے جلتے اس کے پھل کو دیکھو جب وہ پھل لائے اور اس کے پکنے کو (دیکھو) یقیناً اس میں ان لوگوں کے لئے نشان ہیں جو ایمان لاتے ہیں — ۷/۱۰۰

(۲) فَانْظُرْ اِلٰٓى اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ — الروم ۵

سو اللہ کی رحمت کے آثار کی طرف دیکھو کس طرح زمین کو اس کی موت کے بعد زندہ کرتا ہے — ۳۰/۵

(۳) مَا تَرٰى فِيْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ — الملک ۱

تو رحمٰن کی پیدائش میں کوئی اختلاف نہ دیکھے گا۔ پھر نظر لوٹا کیا تو کوئی بگاڑ دیکھتا ہے — ۶۷/۳

(۴) ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ — الملک ۱

پھر نظر کو بار بار لوٹا نظر تیری طرف حیرت سے تھک کر واپس آئیگی — ۶۷/۴

| | |
|---|---|
| (۵) فَلْيَنْظُرِ الْإِنْسَانُ إِلَىٰ طَعَامِهِ ۝ أَنَّا صَبَبْنَا الْمَاءَ صَبًّا ۝ ثُمَّ شَقَقْنَا الْأَرْضَ شَقًّا ۝ فَأَنْبَتْنَا فِيهَا حَبًّا ۝ وَعِنَبًا وَقَضْبًا ۝ وَزَيْتُونًا وَنَخْلًا ۝ وَحَدَائِقَ غُلْبًا ۝ وَفَاكِهَةً وَأَبًّا ۝ مَتَاعًا لَكُمْ وَلِأَنْعَامِكُمْ — عبس / ۱ | پس انسان کو چاہیئے کہ اپنے کھانے کی طرف دیکھے رہبے ہم خوب پانی برساتے ہیں پھر ہم زمین کو شق کرتے ہوئے پھاڑتے ہیں پھر ہم اس میں غلہ اگاتے ہیں اور انگور اور ترکاری اور زیتون اور کھجور اور گھنے باغ اور پھل اور چارہ تمہارے لئے اور تمہارے چارپایوں کے لئے سامان — ۸۰ / ۲۴ تا ۳۲ |
| (۶) فَلْيَنْظُرِ الْإِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝ خُلِقَ مِنْ مَاءٍ دَافِقٍ ۝ يَخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَائِبِ ۝ إِنَّهُ عَلَىٰ رَجْعِهِ لَقَادِرٌ — الطارق / ۱ | پس انسان دیکھے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے وہ گرائے ہوئے پانی سے پیدا ہوا ہے۔ وہ پیٹھ اور پسلیوں کے بیچ میں سے نکلتا ہے۔ یقیناً وہ اس کے لوٹانے پر بھی قادر ہے — ۸۶ / ۵ تا ۸ |

## (فصل ۱۴) جان لو

| | |
|---|---|
| (۱) اِعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ يُحْيِي الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا — الحدید / ۲ | جان لو کہ اللہ زمین کو اسکی موت کے بعد زندہ کریگا — ۵۷ / ۱۷ |
| (۲) اِعْلَمُوا أَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَلَهْوٌ وَزِينَةٌ وَتَفَاخُرٌ بَيْنَكُمْ وَتَكَاثُرٌ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ — الحدید / ۳ | جان لو کہ دنیا کی زندگی کھیل اور تماشا اور زینت اور آپس میں فخر کرنا اور مال اور اولاد میں ایک دوسرے پر کثرت چاہنا ہے — ۵۷ / ۲۰ |
| (۳) وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا إِلَّا مَتَاعُ الْغُرُورِ " | اور دنیا کی زندگی صرف دھوکے کا سامان ہے — ۵۷ / ۲۰ |

## (فصل ۱۵) مثال سن رکھو

| | |
|---|---|
| (۱) یٰٓاَیُّہَا النَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ فَاسْتَمِعُوْا لَہٗ ؕ اِنَّ الَّذِیْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ لَنْ یَّخْلُقُوْا ذُبَابًا وَّلَوِ اجْتَمَعُوْا لَہٗ ؕ وَاِنْ یَّسْلُبْہُمُ الذُّبَابُ شَیْئًا لَّا یَسْتَنْقِذُوْہُ مِنْہُ ؕ ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالْمَطْلُوْبُ ۝ مَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَقَوِیٌّ عَزِیْزٌ ۝ الحج ۱۰ | اے لوگو! ایک مثال بیان کی جاتی ہے سو اسے سن رکھو وہ جنھیں تم اللہ کے سوائے پکارتے ہو ایک مکھی بھی پیدا نہیں کرسکتے گو وہ سب اس کے لئے اکٹھے ہو جائیں اور اگر مکھی ان سے کوئی چیز چھین لے جائے تو اسے اس سے چھڑا نہیں سکتے طالب اور مطلوب (دونوں) کمزور ہیں انھوں نے اللہ کو نہیں پہچانا (جس طرح) اس کے پہچاننے کا حق (تھا) یقیناً اللہ طاقتور غالب ہے |

## (فصل ۱۶) سن لو

| | |
|---|---|
| (۱) اَلَا سَآءَ مَا یَزِرُوْنَ ۝ انعام ۴ و النحل | سنو وہ بوجھ بُرا ہے جو اٹھائینگے ۳۱ و ۲۵/۱۶ |
| (۲) اَلَا لَہُ الْحُکْمُ وَھُوَ اَسْرَعُ الْحٰسِبِیْنَ ۝ انعام ۸ | سنو حکم اسی کا ہے اور وہ بہت جلد حساب لینے والا ہے ۶۲ |
| (۳) اَلَا لَہُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ الاعراف ۷ | سن لو بنانا اور حکم دینا اسی کا کام ہے ۵۴/۷ |
| (۴) اَلَآ اِنَّ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اَلَآ اِنَّ وَعْدَ اللّٰہِ حَقٌّ یونس ۶ | سنو اللہ کے لئے ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے سنو اللہ کا وعدہ سچا ہے ۵۵/۱۰ |
| (۵) اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ یونس ۷ | سنو اللہ کے دوستوں پر نہ کچھ خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے ۶۲/۱۰ |
| (۶) اَلَآ اِنَّ عَادًا کَفَرُوْا رَبَّہُمْ ؕ ھود ۶ | سنو عاد نے اپنے رب کا انکار کیا ۱۱/۶ |

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۷) أَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ قَوْمِ هُودٍ ؕ | هود ۵ | سنو! ھود کی قوم عاد پر پھٹکار ہے | ۱۱/۶۰ |
| (۸) أَلَآ إِنَّ ثَمُودَا۟ كَفَرُوا۟ رَبَّهُمْ ؕ أَلَا بُعْدًا لِّثَمُودَ ؕ | هود ۶ | سنو! ثمود نے اپنے رب کا انکار کیا سنو ثمود پر پھٹکار ہے | ۱۱/۶۸ |
| (۹) أَلَا بُعْدًا لِّمَدْيَنَ كَمَا بَعِدَتْ ثَمُودُ | هود ۸ | سنو! مدین پر پھٹکار ہو جیسے ثمود پر پھٹکار ہوئی | ۱۱/۹۵ |
| (۱۰) أَلَا سَآءَ مَا يَحْكُمُونَ | النحل ۷ | سنو! بہت برا ہے جو فیصلہ کرتے ہیں | ۱۶/۵۹ |
| (۱۱) أَلَآ إِنَّ ٱللَّهَ هُوَ ٱلْغَفُورُ ٱلرَّحِيمُ | الشوریٰ ۱ | سنو! اللہ ہی بخشنے والا رحم کرنے والا ہے | ۴۲/۵ |

## (فصل ۱۷) متفرق اوامر

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۱) وَذَرُوا۟ ظَٰهِرَ ٱلْإِثْمِ وَبَاطِنَهُۥٓ ؕ | الانعام ۱۴ | اور کھلے اور چھپے گناہ کو چھوڑ دو | ۶/۱۲۰ |
| (۲) كُلُوا۟ مِن ثَمَرِهِۦٓ إِذَآ أَثْمَرَ وَءَاتُوا۟ حَقَّهُۥ يَوْمَ حَصَادِهِۦ ؕ | الانعام ۱۷ | اس کے پھل سے کھاؤ جب وہ پھل لائے اور اس کے کاٹنے کے دن اس کا حق دو | ۶/۱۴۲ |
| (۳) يَٰبَنِىٓ ءَادَمَ خُذُوا۟ زِينَتَكُمْ عِندَ كُلِّ مَسْجِدٍ | الاعراف ۳ | اے بنی آدم ہر نماز کے وقت اپنی زینت کو لے لیا کرو | ۷/۳۱ |
| (۴) وَإِذَا قُرِئَ ٱلْقُرْءَانُ فَٱسْتَمِعُوا۟ لَهُۥ وَأَنصِتُوا۟ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ | الاعراف ۲۴ | اور جب قرآن پڑھا جائے تو اس کو سنو اور چپ رہو تاکہ تم پر رحم کیا جاوے | ۷/۲۰۴ |
| (۵) وَٱلْخَيْلَ وَٱلْبِغَالَ وَٱلْحَمِيرَ لِتَرْكَبُوهَا وَزِينَةً | النحل ۱ | اور گھوڑے اور خچر اور گدھے پیدا کئے تاکہ تم ان پر سوار ہو | ۱۶/۸ |
| (۶) وَهُوَ ٱلَّذِى سَخَّرَ ٱلْبَحْرَ لِتَأْكُلُوا۟ مِنْهُ لَحْمًا طَرِيًّا | النحل | اور وہی ہے جس نے سمندر کو کام میں لگا رکھا ہے تاکہ تم اس سے تازہ گوشت کھاؤ | ۱۶ |

تستخرجوا منه حلية تلبسونها وترى الفلك مواخر فيه ولتبتغوا من فضله (النحل ٢)

اور اس سے (موتیوں) زیور نکالو جنھیں تم پہنتے ہو اور تو کشتیوں کو دیکھتا ہے اُسے پھاڑتی چلی جاتی ہیں تاکہ تم اس کا فضل طلب کرو ١٦/١٤

(٧) فسيروا في الارض فانظروا كيف كان عاقبة المكذبين (النحل ٥)

سو زمین میں چلو پھر دیکھو کہ جھٹلانے والوں کا انجام کیسا ہوا ١٦/٣٦

(٨) وجعلنا اليل والنهار آيتين فمحونا آية اليل وجعلنا آية النهار مبصرة لتبتغوا فضلا من ربكم ولتعلموا عدد السنين والحساب (بنی اسرائیل ٢)

اور ہم نے رات اور دن کو دو نشانیاں بنایا ہے پھر ہم نے رات کی نشانی کو مٹا دیا اور دن کی نشانی دیکھنے کو بنایا تاکہ تم اپنے رب کا فضل طلب کرو اور تاکہ سالوں کی گنتی اور حساب کو جانو ١٧/١٢

(٩) واوفوا بالعهد ان العهد كان مسئولا (بنی اسرائیل ٤)

اور عہد کو پورا کرو کیونکہ (ہر) عہد کے متعلق سوال کیا جاوے گا ١٧/٣٤

(١٠) فسئلوا اهل الذكر ان كنتم لا تعلمون (الانبیاء ١)

پس اہل علم سے پوچھ لو اگر تم نہیں جانتے ٢١/٧

(١١) ومن رحمته جعل لكم اليل والنهار لتسكنوا فيه ولتبتغوا من فضله (القصص ٧)

اور اپنی رحمت سے اس نے تمہارے لئے رات اور دن بنائے تاکہ تم اس میں آرام کرو اور تاکہ تم اس کا فضل ڈھونڈو ٢٨/٧٣

(١٢) ومن آيته ان خلق لكم من انفسكم ازواجا لتسكنوا اليها (الروم ٣)

اور اس کی نشانیوں میں سے ہے کہ تمہارے لئے تمہارے نفسوں سے جوڑے پیدا کئے تاکہ تم ان کے ہاں تسکین پاؤ ٣٠/٢١

(١٣) ادعوهم لآبائهم هو اقسط عند الله (الاحزاب ١)

انھیں ان کے باپوں کے نام سے پکارو یہ اللہ کے نزدیک زیادہ انصاف ہے ٣٣/٥

فَإِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا اٰبَآءَهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ وَمَوَالِيْكُمْ ۭ وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ فِيْمَآ اَخْطَاْتُمْ بِهٖ وَلٰكِنْ مَّا تَعَمَّدَتْ قُلُوْبُكُمْ ۔ الاحزاب ۵

پھر اگر تم ان کے باپوں کو نہیں جانتے تو وہ دین میں تمہارے بھائی اور تمہارے دوست ہیں اور تم پر اس بارے میں کچھ گناہ نہیں جو تم سے چوک ہو جائے لیکن (وہ گناہ ہے) جو تمہارے دل عمداً کریں ۳۳/۵

(۱۴) اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا ۔ فاطر ۶

شیطان تمہارا دشمن ہے تو اسے دشمن سمجھو ۳۵/۶

(۱۵) لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۔ یٰس ۳

تاکہ وہ اس کے پھل سے کھائیں ۳۶/۳۵

(۱۶) كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۔ ص ۳

یہ کتاب جو ہم نے تیری طرف اتاری ہے برکت والی ہے تاکہ وہ اس کی آیتوں پر غور کریں اور تاکہ عقل والے نصیحت حاصل کریں ۳۸/۲۹

(۱۷) اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ۔ المؤمن ۷

اللہ وہ ہے جس نے تمہارے لئے رات بنائی تاکہ تم اس میں آرام پاؤ اور دن کو روشن (بنایا) ۴۰/۶۱

(۱۸) اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَنْعَامَ لِتَرْكَبُوْا مِنْهَا وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۔ المؤمن ۹

اللہ ہی ہے جس نے تمہارے لئے چارپائے بنائے تاکہ تم ان میں سے بعض پر سوار ہو اور ان میں سے بعض کو تم کھاتے ہو ۴۰/۷۹

(۱۹) وَلَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَلِتَبْلُغُوْا عَلَيْهَا حَاجَةً فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ

اور تمہارے لئے ان میں فائدے ہیں اور تاکہ ان پر (چڑھ کر) تم اس حاجت کو پہنچو جو تمہارے سینوں میں ہو اور ان پر اور کشتیوں پر تم چڑھے پھرتے ہو ۴۰/۸۰

(۲۰) اَقِيْمُوا الدِّيْنَ ۔ الشوریٰ ۲

دین کو قائم رکھو ۴۲/۱۳

(۲۱) اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ

اللہ وہ ہے جس نے سمندر تمہارے کام میں لگایا تاکہ

فِيهِ بِأَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ○ الجاثیۃ ٢

اس کے حکم سے اس میں کشتیاں چلیں اور تاکہ تم اس کا فضل تلاش کرو اور تاکہ تم شکر کرو ٤٥/١٢

(٢٢) يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُمْ مِنْ ذَكَرٍ وَأُنْثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا ؕ الحجرات ٢

اے لوگو ہم نے تمھیں مرد اور عورت سے پیدا کیا اور تمھاری شاخیں اور قبیلے بنائے تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچانو ٤٩/١٣

(٢٣) وَلَقَدْ تَرَكْنَاهَا آيَةً فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ القمر ١

اور ہم نے اسے نشان کے طور پر چھوڑا تو کیا کوئی نصیحت قبول کرنے والا ہے ٥٤/١٥

(٢٤) وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ○ القمر ١و٢

اور یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لئے آسان کیا ہے تو کیا کوئی نصیحت حاصل کرنے والا ہے ٥٤/١٩،٢٢،٣٢

(٢٥) هَلْ جَزَاءُ الْإِحْسَانِ إِلَّا الْإِحْسَانُ الرحمٰن ٣

نیکی کا بدلہ سوائے نیکی کے کچھ نہیں ٥٥/٦٠

(٢٦) فَاعْتَبِرُوا يَا أُولِي الْأَبْصَارِ الحشر ١

سو اے آنکھوں والو! عبرت حاصل کرو ٥٩/٢

(٢٧) هُوَ الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ ذَلُولًا فَامْشُوا فِي مَنَاكِبِهَا الملک ٢

وہی ہے جس نے زمین کو تمھارے نیچے کر دیا سو اس کی اطراف میں چلو ٦٧/١٥

(٢٨) وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ بِسَاطًا ○ لِتَسْلُكُوا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا ○ نوح ١

اور اللہ نے تمھارے لئے زمین کو وسیع قطعہ بنایا تاکہ اس کے کھلے رستوں میں چلو ٥/١٩-٢٠

(٢٩) وَلَقَدْ صَرَّفْنَاهُ بَيْنَهُمْ لِيَذَّكَّرُوا فَأَبَىٰ أَكْثَرُ النَّاسِ إِلَّا كُفُورًا الفرقان ٥

اور ہم نے اسے ان کے درمیان طرح طرح کے پیرایوں میں بیان کیا ہے تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں مگر بہت سے لوگوں کو سوائے انکار کے کچھ منظور نہیں ٢٥/٥٠

## (باب ۲) وہ نواہی جن میں لوگوں کو مخاطب کیا گیا

### (فصل ۱) خدا کے سوائے کسی کی عبادت نہ کرو نہ سورج کو اور نہ چاند کو سجدہ کرو

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ ھود ۱ | کہ اللہ کے سوائے کسی کی عبادت نہ کرو ۱۱/۲ |
| (۲) وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ بنی اسرائیل ۳ | اور تیرے رب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ اس کے سوائے (کسی کی) عبادت نہ کرو ۱۷/۲۳ |
| (۳) لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ حٰم السجدہ ۵ | سورج کو سجدہ نہ کرو اور نہ چاند کو ۴۱/۳۷ |

### (فصل ۲) خدا کے ہمسر نہ ٹھہراؤ اور نہ خدا کے ساتھ کسی اور کو پکارو

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَاۗءَ بِنَاۗءً وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ؀ البقرۃ ۳ | وہ جس نے زمین کو تمہارے لئے فرش بنایا اور آسمان کو عمارت اور اوپر سے پانی اتارا پھر اس کے ساتھ تمہارے لئے پھلوں سے رزق نکالا پس تم اللہ کے ہمسر نہ ٹھہراؤ اور تم جانتے ہو ۲/۲۲ |
| (۲) وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـــًٔـا النساء ۶ | اور اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرو ۴/۳۶ |
| (۳) وَقَالَ اللّٰهُ لَا تَتَّخِذُوْٓا اِلٰــهَيْنِ اثْنَيْنِ ۚ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ النحل ۷ | اور اللہ نے کہا ہے کہ دو معبود مت بناؤ وہ صرف اکیلا ہی معبود ہے ۱۶/۵۱ |
| (۴) فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ؀ الجن ۱ | سو اللہ کے ساتھ اور کسی کو نہ پکارو ۷۲/۱۸ |

## (فصل ۳) خدا کا شریک ٹھہرانے کے لئے ماں باپ کا بھی کہنا نہ مانو

| | |
|---|---|
| (۱) وَ اِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِيْ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا ؕ العنکبوت ۱ و لقمان ۲ | اور اگر وہ تجھ پر زور دیں کہ تو میرے ساتھ (دوسروں کو) شریک کرے جس کا تجھے علم نہیں تو ان کی بات نہ مان ۲۹/۸ و ۲۱/۱۵ |

## (فصل ۴) ماں باپ کو اُف تک نہ کہہ اور نہ ڈانٹ

| | |
|---|---|
| (۱) اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَا اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَا اُفٍّ وَّ لَا تَنْهَرْهُمَا بنی اسرائیل ۳ | اگر تیرے سامنے دونوں میں سے ایک یا دونوں ہی بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو ان کو ہوں (تک) نہ کہہ اور نہ ان کو ڈانٹ ۱۷/۲۳ |

## (فصل ۵) کلام ربانی کو چھوڑ کر اور دوستوں اور شیطان کی پیروی نہ کرو

| | |
|---|---|
| (۱) وَ لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ البقرۃ ۲۱ الانعام ۱۲ | اور شیطان کے قدموں کے پیچھے نہ چلو ۲/۱۶۸ و ۶/۱۴۳ |
| (۲) وَ لَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِيَآءَ ؕ الاعراف ۱ | اور اس کو چھوڑ کر اور دوستوں کی پیروی نہ کرو ۷/۳ |

## (فصل ۶) ناپ تول میں کمی نہ کرو

| | |
|---|---|
| (۱) اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ۝ الرحمٰن ۱ | تا کہ تم میزان میں سرکشی نہ کرو ۵۵/۸ |
| (۲) وَ لَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ۝ " | اور تول میں کمی نہ کرو ۵۵/۹ |
| (۳) وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ ۝ وَ اِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ | کمی کرنے والوں کے لیے تباہی ہے جو جب لوگوں سے ناپ کر لیتے ہیں تو پورا کر لیتے ہیں اور جب انھیں ناپ یا تول کر دیتے ہیں |

| | |
|---|---|
| يُخْسِرُوْنَ ۝ اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ (التطفیف ۱) | تو کم کر دیتے ہیں کیا وہ خیال نہیں کرتے کہ وہ اُٹھائے جائینگے ۲/۱ ۸/۴ |

## (فصل ۷) فضول خرچ نہ کرو

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تُسْرِفُوْا (الانعام ۱۷ و الاعراف ۳) | بیجا خرچ نہ کرو ۱۴۲/۸ و ۳۱/۷ |

## (فصل ۸) یتیموں اور ان کے مال کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَهُمْ اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ط (النساء ۱) | اور اچھی چیز کو ردی سے نہ بدلو اور ان کے مالوں کو اپنے مالوں کے ساتھ ملا کر نہ کھاؤ ۲/۴ |
| (۲) وَلَا تُؤْتُوا السُّفَهَآءَ اَمْوَالَكُمُ الَّتِيْ جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ قِيٰمًا (النساء ۱) | اور کم عقل لوگوں کو اپنے مال نہ دو جن کو اللہ نے تمہارے لئے سہارا بنایا ہے ۵/۴ |
| (۳) وَلَا تَاْكُلُوْهَآ اِسْرَافًا وَّبِدَارًا اَنْ يَّكْبَرُوْا (النساء ۱) | اور فضول خرچی سے اور جلدی کر کے ان کو کھا نہ جاؤ کہ وہ بڑے ہو جائیں گے ۶/۴ |
| (۴) وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ (بنی اسرائیل ۴) | اور یتیم کے مال کے قریب بھی نہ جاؤ مگر اس (طریق) سے جو نہایت عمدہ ہو یہاں تک کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچ جائے ۳۴/۱۷ |

## (فصل ۹) متفرق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) لَا يُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ (النساء ۲۱) | اللہ بُری بات کے مشہور کرنے کو (کسی سے) پسند نہیں کرتا سوائے اس کو جس پر ظلم کیا گیا ۱۴۸/۴ |

(٢) يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ — الاعراف ٣

اے بنی آدم شیطان تم کو دھوکے میں نہ ڈال دے — ٧/٢٧

(٣) وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا — الاعراف

اور زمین کے اندر اس کی اصلاح کے بعد فساد نہ کرو — ٧/٥٦

(٤) وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا — النحل ٢

اور اگر اللہ کی نعمت کو گننا چاہو تو انھیں گن نہ سکو گے — ١٦/١٨

(٥) وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا — بنی اسرائیل ٣

اور اپنے ہاتھ کو اپنی گردن سے بندھا ہوا نہ رکھ اور نہ اُسے حد سے زیادہ کھول ورنہ تو ملامت کیا ہوا درماندہ ہو کر بیٹھ رہیگا — ١٧/٢٩

(٦) وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ — بنی اسرائیل ٤

اور اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے نہ مار ڈالو — ١٧/٣١

(٧) وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰٓى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ۭ وَسَاۗءَ سَبِيْلًا — بنی اسرائیل ٤

اور زنا کے قریب مت جاؤ کیونکہ وہ بے حیائی کی بات ہے اور بری راہ ہے — ١٧/٣٢

(٨) وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ۭ وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُوْمًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطٰنًا فَلَا يُسْرِفْ فِّي الْقَتْلِ ۭ اِنَّهٗ كَانَ مَنْصُوْرًا — بنی اسرائیل ٤

اور اس جان کو قتل نہ کرو جسے اللہ نے حرام ٹھہرایا ہے مگر حق کے ساتھ اور جو ظلم سے قتل کیا جاوے تو ہم نے اس کے ولی کو اختیار دیا ہے مگر وہ قتل میں زیادتی نہ کرے اسلئے کہ اسکو مدد دی گئی ہے — ١٧/٣٣

(٩) وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ — بنی اسرائیل ٤

اور اس کے پیچھے نہ لگ جس کا تجھے علم نہیں — ١٧/٣٦

(١٠) وَلَا تَمْشِ فِي الْاَرْضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا — بنی اسرائیل ٤

اور زمین میں اکڑتا ہوا نہ چل کیونکہ نہ تو تو زمین کو پھاڑ ڈالے گا نہ لمبائی میں پہاڑوں کو پہونچے گا — ١٧/٣٧

(١١) فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۪ وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ

سو دنیا کی زندگی تمھیں دھوکا نہ دے اور نہ بڑا دھوکا دینے والا

| | | |
|---|---|---|
| بِاللّٰہِ الْغَرُوْرُ ۝ | لقمان ۴ - فاطر ۱ | اللہ کے بارے میں تمھیں کچھ دھوکا دے ۳۱/۲۳ - ۳۵/۵ |
| (۱۲) مَا جَعَلَ اللّٰہُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَیْنِ فِیْ جَوْفِہٖ وَمَا جَعَلَ اَزْوَاجَکُمُ الّٰٓئِیْ تُظٰھِرُوْنَ مِنْھُنَّ اُمَّھٰتِکُمْ وَمَا جَعَلَ اَدْعِیَآءَکُمْ اَبْنَآءَکُمْ ذٰلِکُمْ قَوْلُکُمْ بِاَفْوَاھِکُمْ وَاللّٰہُ یَقُوْلُ الْحَقَّ وَھُوَ یَھْدِی السَّبِیْلَ ۝ | الاحزاب ۱ | اللہ نے کسی شخص کے لئے اس کے اندر دو دل نہیں بنائے اور نہ تمھاری بیویوں کو جن سے تم ظہار کرتے ہو تمھاری مائیں اور نہ تمھارے لے پالکوں کو تمھارے بیٹے بنایا ہے یہ تمھاری اپنی منہ کی بات ہے اور اللہ سچ کہتا ہے اور وہی سیدھا رستہ دکھاتا ہے ۳۳/۴ |
| (۱۳) وَلَا تَتَفَرَّقُوْا فِیْہِ ؕ | الشوریٰ ۲ | اور اس میں تفرقہ نہ ڈالو ۴۲/۱۳ |
| (۱۴) فَلَا تُزَکُّوْٓا اَنْفُسَکُمْ ؕ ھُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰی ۝ | النجم ۲ | سو اپنے نفسوں کو پاک نہ ٹھہراؤ وہ اُسے خوب جانتا ہے جو تقویٰ اختیار کرتا ہے ۵۳/۳۲ |
| (۱۵) لِّکَیْلَا تَاْسَوْا عَلٰی مَا فَاتَکُمْ وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَآ اٰتٰکُمْ ؕ وَاللّٰہُ لَا یُحِبُّ کُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرِ ۣ الحدید ۳ | | تاکہ تم اس پر غم نہ کھاؤ جو تم سے جاتا رہا اور نہ اس پر اتراؤ جو تمھیں دیا ہے اللہ کسی متکبر فخر کرنے والے کو دوست نہیں رکھتا ۵۷/۲۳ |

(باب ۴) کافروں مشرکوں اور منافقوں وغیرہ کے متعلق

(فصل ۱) وہ اوامر جن میں کافروں کو مخاطب کیا گیا

(۱) اِتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ البقرۃ ۲۱ - لقمان ۳ اس کی پیروی کرو جو اللہ نے اتارا ہے ۲/۱۷۰ - ۳۱/۲۱

| | |
|---|---|
| اَوِّبِیْ مَعَهٗ وَالطَّیْرَ وَاَلَنَّا لَهُ الْحَدِیْدَ ۝ اَنِ اعْمَلْ | اس کے ساتھ تسبیح کرو اور پرندوں کو (ان کے کام میں لگایا) |
| سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِی السَّرْدِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۝ السبا ۲ | اور ہم نے اس کے لئے لوہے کو نرم کر دیا کہ فراخ زرہیں بنا اور (ان کے) |
| | بنانے میں اندازہ لگاہ رکھو اور اچھے عمل کرو ۳۴/۱۰-۱۱ |
| (۲) یٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِیْفَةً فِی الْاَرْضِ | اے داؤد ہم نے تجھے زمین میں حاکم بنایا ہے سو لوگوں کے |
| فَاحْكُمْ بَیْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ ۝ صٓ ۲ | درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر ۳۸/۲۶ |

## (فصل ۵۳) وہ نہی جس میں حضرت داؤد علیہ السلام کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَیُضِلَّكَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ۝ صٓ ۲ | اور خواہشات کی پیروی نہ کرو ورنہ وہ تجھے اللہ کی راہ سے بہکا دینگی ۳۸/۲۶ |

## (فصل ۵۴) وہ امر جن میں دو شخصوں نے حضرت داؤدؑ کو مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) فَاحْكُمْ بَیْنَنَا بِالْحَقِّ... وَاهْدِنَآ اِلٰی | سو ہمارے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر... اور ہمیں |
| سَوَآءِ الصِّرَاطِ ۝ صٓ ۲ | سیدھے رستہ کی طرف ہدایت کر ۳۸/۲۲ |

## (فصل ۵۵) وہ نواہی جن میں دو شخصوں نے حضرت داؤدؑ کو مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) قَالُوْا لَا تَخَفْ... وَلَا تُشْطِطْ ۝ صٓ ۲ | انھوں نے کہا ڈر نہیں... اور نا انصافی نہ کرنا ۳۸/۲۲ |

(فصل ۵۶) وہ اوامر جن میں حضرت سلیمان علیہ السلام کو مخاطب کیا گیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) هٰذَا عَطَآؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ | صٓ / ۳ | یہ ہماری عطا بے حساب ہے سو احسان کر یا روک رکھ | ۳۸ / ۳۹ |

(فصل ۵۷) وہ اوامر جن میں حضرت سلیمان علیہ السلام نے اپنے ایلچی کو مخاطب کیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) اِذْهَبْ بِّكِتٰبِيْ هٰذَا فَاَلْقِهْ اِلَيْهِمْ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْهُمْ فَانْظُرْ مَاذَا يَرْجِعُوْنَ ۝ | النمل / ۲ | یہ میرا خط لے جا سو یہ انھیں دے دے پھر ان سے پھرآ اور انتظار کر کہ وہ کیا (جواب) دیتے ہیں | ۲۷ / ۲۸ |

(فصل ۵۸) وہ اوامر جن میں حضرت سلیمانؑ نے ملکہ سبا کو مخاطب کیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ۝ | النمل / ۲ | اور فرماں بردار ہو کر میرے پاس آجاؤ | ۲۷ / ۳۱ |
| (۲) قِيْلَ لَهَا ادْخُلِي الصَّرْحَ | النمل / ۳ | اسے کہا گیا محل میں داخل ہوجا | ۲۷ / ۴۴ |

(فصل ۵۹) وہ نہی جس میں حضرت سلیمانؑ نے ملکہ سبا کو مخاطب کیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ | النمل / ۲ | کہ میرے خلاف سرکشی نہ کرو | ۲۷ / ۳۱ |

(فصل ۶۰) وہ امر جس میں حضرت زکریا علیہ السلام کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) وَاذْكُرْ رَّبَّكَ كَثِيرًا وَّسَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ ۝ آل عمران ۴ | اور اپنے رب کو بہت یاد کر اور شام اور صبح تسبیح کر ۳/۴۰ |

(فصل ۶۱) وہ نہی جس میں حضرت زکریا علیہ السلام کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ اِلَّا رَمْزًا ۴۱ آل عمران ۴ | کہ تین دن سوائے اشارہ کے لوگوں سے بات نہ کرے ۳/۴ - ۱۹/۱۰ |

(فصل ۶۲) وہ امر جس میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۝ مریم ۱ | اے یحییٰ کتاب کو مضبوطی سے پکڑ ۱۹/۱۲ |

(فصل ۶۳) وہ اوامر جن میں حضرت مریم علیہا السلام کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) يٰمَرْيَمُ اقْنُتِيْ لِرَبِّكِ وَاسْجُدِيْ وَارْكَعِيْ مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ۝ آل عمران ۵ | اے مریم اپنے رب کی فرماں برداری کر اور سجدہ کر اور جھک جانے والوں کے ساتھ جھک جا ۳/۴۲ |
| (۲) وَهُزِّيْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا ۝ فَكُلِيْ وَاشْرَبِيْ وَقَرِّيْ عَيْنًا مریم ۲ | اور کھجور کے تنے کو اپنی طرف ہلا تجھ پر تازہ پکی کھجوریں جھڑ پڑیں گی سو کھا اور پی اور آنکھیں ٹھنڈی کر ۱۹/۲۵-۲۶ |

## (فصل ۶۴) وہ نہی جس میں حضرت مریمؑ کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) اَلَّا تَحْزَنِیْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِیًّا ۝ مریم ۱ | غم نہ کر تیرے رب نے تیرے نیچے ایک چشمہ (بہا) رکھا ہے ۱۹/۲۴ |

## (فصل ۶۵) وہ اوامر جن میں حضرت عیسیٰؑ کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) اُذْكُرْ نِعْمَتِیْ عَلَیْكَ وَعَلٰی وَالِدَتِكَ المآئدہ ۱۵ | میری نعمت کو یاد کر (جو میں نے) تجھ پر اور تیری ماں پر کی ۵/۱۱۰ |
| (۲) وَاَوْصٰنِیْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَیًّا ۝ مریم ۱ | اور مجھے نماز اور زکوٰۃ کا حکم دیا ہے جب تک میں زندہ رہوں ۱۹/۳۱ |

## (فصل ۶۶) وہ امر جس میں حضرت عیسیٰؑ کے حواریوں کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) اَنْ اٰمِنُوْا بِیْ وَبِرَسُوْلِیْ المآئدہ ۱۵ | کہ مجھ پر اور میرے رسول پر ایمان لاؤ ۵/۱۱۱ |

## (فصل ۶۷) وہ امر جس میں حضرت عیسیٰؑ نے اپنے حواریوں کو مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) اِتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۝ المآئدہ ۱۵ | اللہ کا تقویٰ کرو اگر تم مومن ہو ۵/۱۱۲ |

# (باب ۱۱) وہ اوامر جن میں انبیاء علیہم السلام کو مخاطب کیا گیا

## (فصل ۱) اللہ کی عبادت کرو

| | |
|---|---|
| (۱) لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ۝ الانبیاء ۲ | میرے سوائے کوئی معبود نہیں سو میری ہی عبادت کرو ۲۱/۲۵ |

| | | |
|---|---|---|
| (۲) إِنَّ هٰذِهِ أُمَّتُكُمْ أُمَّةً وَّاحِدَةً وَّأَنَا رَبُّكُمْ فَاعْبُدُونِ ۝ الانبیاء ۶ | یہ تمہاری جماعت ایک ہی جماعت ہے اور میں تمہارا رب ہوں سو میری عبادت کرو | ۲۱/۹۲ |

## (فصل ۲) متفرق اوامر

(۱) يٰٓأَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ؕ المؤمنون — اے رسولو! پاکیزہ چیزوں سے کھاؤ اور اچھے عمل کرو — ۲۳/۵۱

| | | |
|---|---|---|
| (۲) وَأَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ۝ المؤمنون ۴ | اور میں تمہارا رب ہوں سو میرا تقویٰ کرو | ۲۳/۵۲ |
| (۳) أَقِيْمُوا الدِّيْنَ الشوریٰ ۲ | دین کو قایم رکھو | ۴۲/۱۳ |

## (فصل ۳) وہ نہی جس میں نبیوں کو مخاطب کیا گیا

| | | |
|---|---|---|
| (۱) وَلَا تَتَفَرَّقُوْا فِيْهِ ؕ الشوریٰ ۲ | اور اس میں تفرقہ نہ ڈالو | ۴۲/۱۳ |

# (باب ۱۲) وہ اوامر جن میں گزشتہ امتوں کو ان کے نبیوں نے مخاطب کیا

## (فصل ۱) اللہ کی عبادت کرو اس کا شکر کرو اور اس سے رزق چاہو

| | | |
|---|---|---|
| (۱) أَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ المائدہ ۱۶ | کہ اللہ کی عبادت کرو جو میرا رب اور تمہارا رب ہے | ۵/۱۱۷ |
| (۲) يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ إِلٰهٍ غَيْرُهٗ الاعراف ۸ | اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو اس کے سوائے تمہارے لیے کوئی معبود نہیں | ۷/۵۹ |

| | |
|---|---|
| الاعراف ۹-۱۰-۱۱ و هود ۵-۶-۸ المؤمنون ۲ | ۷ / ۶۵-۷۳-۸۵ و ۱۱ / ۵۰-۶۱-۸۴ ۲۳ / ۳۲ |
| (۱) اَنِ اعْبُدُوا اللّٰہَ النحل ۵ - النمل ۴ - نوح ۱ | کہ اللہ کی عبادت کرو ۱۶/۳۶ - ۲۷/۴۵ - ۷۱/۳ |
| (۲) اِذْ قَالَ لِقَوْمِہٖ اعْبُدُوا اللّٰہَ العنکبوت ۲ | جب اس نے اپنی قوم سے کہا اللہ کی عبادت کرو ۲۹/۱۶ |
| (۳) فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰہِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْہُ | سو اللہ ہی سے رزق چاہو اور اسکی عبادت اور اس کا |
| وَاشْکُرُوْا لَہٗ اِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ۝ العنکبوت ۲ | شکر کرو تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤگے ۲۹/۱۷ |
| (۴) فَقَالَ یٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰہَ العنکبوت ۴ | تو اس نے کہا اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو ۲۹/۳۶ |

## (فصل ۲) اللہ کا تقویٰ کرو

| | |
|---|---|
| (۱) فَاتَّقُوا اللّٰہَ هود ۷ | سو اللہ کا تقویٰ کرو ۱۱/۷۸ |
| (۲) وَاتَّقُوا اللّٰہَ الحجر ۵ | اور اللہ کا تقویٰ کرو ۱۵/۶۹ |
| (۳) وَاتَّقُوا الَّذِیْٓ اَمَدَّکُمْ بِمَا تَعْلَمُوْنَ ۝ الشعراء ۷ | اور اس کا تقویٰ کرو جس نے ان چیزوں سے تمھاری مدد کی ہے جو تم جانتے ہو ۲۶/۱۳۲ |
| (۴) وَاتَّقُوا الَّذِیْ خَلَقَکُمْ وَالْجِبِلَّۃَ الْاَوَّلِیْنَ الشعراء ۱۰ | اور اس کا تقویٰ کرو جس نے تمھیں اور پہلی مخلوق کو پیدا کیا ۲۶/۱۸۴ |
| (۵) وَاتَّقُوْہُ ذٰلِکُمْ خَیْرٌ لَّکُمْ اِنْ کُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ العنکبوت ۲ | اور اس کا تقویٰ کرو یہ تمھارے لئے بہتر ہے اگر تم جانتے ہو ۲۹/۱۶ |

## (فصل ۳) اللہ کا تقویٰ کرو اور میری اطاعت کرو

| | |
|---|---|
| (۱) فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝ $\frac{\text{الشعراء}}{۱۰۹-۸-۲۰۶}$ نوح $\frac{}{۱}$ | سو اللہ کا تقویٰ کرو اور میری فرمانبرداری کرو $\frac{۲۶}{۱۰۸-۱۱۰-۱۲۶-۱۳۱-۱۴۴}$ $\frac{۲۶}{۱۵۰-۱۶۳-۱۷۹}$ $\frac{۷۱}{۳}$ |

## (فصل ۴) اللہ کی نعمت کو یاد کرو

| | |
|---|---|
| (۱) وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ | اور یاد کرو جب اس نے تم کو نوحؑ کی قوم کے بعد بادشاہ بنایا |
| نُوْحٍ ... فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ $\frac{\text{الاعراف}}{۹}$ | ... سو اللہ کی نعمتوں کو یاد کرو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ $\frac{۷}{۶۹}$ |
| (۲) وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ | اور یاد کرو جب تم کو عاد کے بعد جانشین بنایا |
| عَادٍ ... فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ $\frac{\text{الاعراف}}{۱۰}$ | ... سو اللہ کی نعمتوں کو یاد کرو $\frac{۷}{۷۴}$ |
| (۳) وَاذْكُرُوْٓا اِذْ كُنْتُمْ قَلِيْلًا فَكَثَّرَكُمْ $\frac{\text{الاعراف}}{۱۱}$ | اور یاد کرو جب تم تھوڑے تھے پھر تم کو بہت کر دیا $\frac{۷}{۸۶}$ |

## (فصل ۵) اپنے رب کی بخشش مانگو اس کی طرف رجوع کرو

| | |
|---|---|
| (۱) وَيٰقَوْمِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ $\frac{\text{هود}}{۵}$ | اور اے میری قوم اپنے رب کی بخشش مانگو پھر اس کی طرف رجوع کرو $\frac{۱۱}{۵۲}$ |
| (۲) فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ $\frac{\text{هود}}{۶-۸}$ | سو اس کی بخشش مانگو اور اس کی طرف رجوع کرو $\frac{۱۱}{۶۱}$ $\frac{۱۱}{۹۰}$ |
| (۳) اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ۝ $\frac{\text{نوح}}{۱}$ | اپنے رب سے بخشش مانگو وہ بڑا بخشنے والا ہے $\frac{۷۱}{۱۰}$ |

## (فصل ٦) ناپ تول کو پورا کرو

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (١) فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ | الاعراف ۱۱ | سو ناپ اور تول کو پورا کرو | ۷/۸۵ |
| (٢) اَوْفُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ | ہود | ناپ اور تول کو انصاف کے ساتھ پورا کرو | ۱۱/۸۵ |
| (٣) اَوْفُوا الْكَيْلَ | الشعراء ۱۰ | ناپ پورا کر دیا کرو | ۲۶/۱۸۱ |
| (٤) وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ٥ | " | اور سیدھی ترازو سے تولا کرو | ۲۶/۱۸۲ |

## (فصل ٧) اونٹنی کو چھوڑ دو کہ زمین میں چرے

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (١) فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْ اَرْضِ اللّٰهِ | الاعراف ۱۰، ہود ٦ | سو اس کو چھوڑ دو اللہ کی زمین میں چرے | ۷/۷۳، ۱۱/۶۴ |

## (فصل ٨) متفرق اوامر

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (١) اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ٥ | البقرۃ ۲۶ | سنو اللہ کی مدد قریب ہے | ۲/۲۱۴ |
| (٢) فَانْتَظِرُوْا اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ٥ | الاعراف ۹ | سو انتظار کرو میں (بھی) تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں | ۷/۷۱ |
| (٣) وَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ | الاعراف ۱۱ | اور دیکھو کہ فساد کرنے والوں کا انجام کیسا ہوا | ۷/۸۶ |
| (٤) فَاصْبِرُوْا حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ بَيْنَنَا | الاعراف ۱۱ | تو صبر کرو یہاں تک کہ اللہ ہمارے درمیان فیصلہ کرے | ۷/۸۷ |

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
| --- | --- | --- | --- |
| (٥) فَكِيْدُوْنِيْ جَمِيْعًا | هود/٥ | تم سب میرے لئے تدبیر کرو | ١١/٥٥ |
| (٦) وَيٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّيْ عَامِلٌ | هود/٨ | اور اے میری قوم اپنی طاقت کے مطابق عمل کرو میں بھی عمل کرنے والا ہوں | ١١/٩٣ |
| (٧) وَارْتَقِبُوْا اِنِّيْ مَعَكُمْ رَقِيْبٌ ۝ | " | اور دیکھتے رہو میں بھی تمہارے ساتھ دیکھ رہا ہوں | ١١/٩٣ |
| (٨) وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝ | ابراهيم/٢ | اور چاہیئے کہ اللہ پر بھروسا کرنے والے اللہ پر ہی بھروسا کریں | ١٤/١٢ |
| (٩) وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ | النحل/٥ | اور شیطان سے بچو | ١٦/٣٦ |
| (١٠) فَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ | النحل/٥ | سو زمین میں چلو پھر دیکھو کہ جھٹلانے والوں کا انجام کیسا ہوا | ١٦/٣٦ |
| (١١) فَسْئَلُوْهُمْ اِنْ كَانُوْا يَنْطِقُوْنَ ۝ | الانبياء/٥ | سو ان سے پوچھو اگر وہ بولتے ہیں | ٢١/٦٣ |
| (١٢) وَارْجُوا الْيَوْمَ الْاٰخِرَ | العنكبوت/٤ | اور پچھلے دن کی امید رکھو | ٢٩/٣٦ |
| (١٣) كُلُوْا مِنْ رِّزْقِ رَبِّكُمْ وَاشْكُرُوْا لَهٗ | السباء/٢ | اپنے رب کے رزق سے کھاؤ اور اس کا شکر کرو | ٣٤/١٥ |
| (١٤) سِيْرُوْا فِيْهَا لَيَالِيَ وَاَيَّامًا اٰمِنِيْنَ ۝ | السباء/٢ | ان میں راتوں اور دنوں کو امن سے چلو | ٣٤/١٨ |
| (١٥) قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ۝ | يٰسين/٢ | اے میری قوم رسولوں کی پیروی کرو | ٣٦/٢٠ |

| | |
|---|---|
| (۱۶) اِتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْـَٔلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ۝ يٰسٓ ۲ | ان کی پیروی کرو جو تم سے اجر نہیں مانگتے اور وہ ہدایت پر ہیں ۳۶/۲۱ |
| (۱۷) اِنِّیْٓ اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُوْنِ ۝ " | میں تمھارے رب پر ایمان لایا سو میری (بات) سنو ۳۶/۲۵ |
| (۱۸) يٰقَوْمَنَآ اَجِيْبُوْا دَاعِيَ اللّٰهِ وَاٰمِنُوْا بِهٖ يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ الاحقاف ۴ | اے ہماری قوم اللہ کی طرف بلانے والے کو قبول کرو اور اس پر ایمان لاؤ کہ وہ تمھارے قصور تمھیں معاف کر دے اور تمھیں دردناک عذاب سے پناہ دے ۴۶/۳۱ |
| (۱۹) اِذْ قِيْلَ لَهُمْ تَمَتَّعُوْا حَتّٰى حِيْنٍ ۝ الذّٰریٰت ۲ | جب انھیں کہا گیا ایک وقت تک فائدہ اٹھالو ۵۱/۴۳ |

## (باب ۱۳) وہ نواہی جن میں گذشتہ امتوں کو ان کے نبیوں نے مخاطب کیا

### (فصل ۱) خدا کے سوائے کسی کی عبادت نہ کرو

(۱) اَنْ لَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ط ھود ۳ حٰمٓ السجدۃ ۲ کہ سوائے اللہ کے کسی کی عبادت نہ کرو ۱۱/۲۶ - ۴۱/۱۴ - ۴۶/۲۱

### (فصل ۲) زمین میں فساد نہ پھیلاؤ

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ۝ الاعراف ۱۰ ، ھود ۸ الشعراء ۱۰ = العنکبوت ۴ | اور زمین میں فساد مچاتے نہ پھرو ۷/۷۴ - ۱۱/۸۵ - ۲۶/۱۸۳ - ۲۹/۳۶ |

| | | |
|---|---|---|
| (۲) وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا (الاعراف ۱۱) | اور زمین میں اس کی اصلاح کے بعد فساد نہ کرو | ۷/۸۵ |

## فصل ۳) ناپ تول میں کمی نہ کرو

| | | |
|---|---|---|
| (۱) وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءَهُمْ (الاعراف ۱۱، ہود ۸، الشعراء ۱۰) | اور لوگوں کو انکی چیزیں کم نہ دو | ۷/۸۵ - ۱۱/۸۵ - ۲۶/۱۸۳ |
| (۲) وَلَا تَنْقُصُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيزَانَ (ہود ۸) | اور ناپ تول میں کمی نہ کیا کرو | ۱۱/۸۴ |
| (۳) وَلَا تَكُونُوا مِنَ الْمُخْسِرِينَ (الشعراء ۱۰) | اور کم دینے والوں میں سے نہ بنو | ۲۶/۱۸۱ |

## فصل ۴) اونٹنی کو دکھ نہ پہنچاؤ

| | | |
|---|---|---|
| (۱) وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ (اعراف ۱۰ - ہود ۶ - الشعراء ۸) | اور اس کو کوئی دکھ نہ پہنچاؤ ورنہ تم پر دردناک عذاب پڑے گا | ۷/۷۳ - ۱۱/۶۴ - ۲۶/۱۵۶ |

## فصل ۵) متفرق نواہی

| | | |
|---|---|---|
| (۱) وَلَا تَقْعُدُوا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوعِدُونَ وَتَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ مَنْ آمَنَ بِهِ وَتَبْغُونَهَا عِوَجًا (الاعراف ۱۱) | اور ہر ایک رستہ پر مت بیٹھو تم ڈراتے ہو اور اللہ کی راہ سے اسے روکتے ہو جو اس پر ایمان لاتا ہے اور اسمیں ٹیڑھا پن چاہتے ہو | ۷/۸۶ |
| (۲) وَلَا تَتَوَلَّوْا مُجْرِمِينَ (ہود ۵) | اور مجرم ہو کر پھر جاؤ | ۱۱/۵۲ |
| (۳) ثُمَّ لَا تُنْظِرُونِ | پھر مجھے مہلت نہ دو | ۱۱/۵۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۴) وَلَا تُخْزُوْنِ فِي ضَيْفِي | هود ۷ | اور میرے مہمانوں کے معاملہ میں مجھے رسوا نہ کرو | ۱۱/۷۸ |
| (۵) فَلَا تَفْضَحُوْنِ ۝ | الحجر ۵ | تو تم مجھے رسوا نہ کرو | ۱۵/۶۸ |
| (۶) وَلَا تُخْزُوْنِ ۝ | " | اور مجھے ذلیل نہ کرو | ۱۵/۶۹ |
| (۷) وَلَا تُطِيْعُوْا أَمْرَ الْمُسْرِفِيْنَ ۝ | الشعراء ۸ | اور حد سے بڑھنے والوں کی بات کو نہ مانو | ۲۶/۱۵۱ |
| (۸) الَّذِيْنَ يُفْسِدُوْنَ فِي الْأَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ۝ | | جو زمین میں فساد کرتے ہیں اور اصلاح نہیں کرتے | ۲۶/۱۵۲ |

## (باب ۱۴) متفرق اوامر

(فصل ۱) وہ اوامر جن میں اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنے ارادے کی چیزوں اور معاملات کو ظہور میں لانے کے لئے مخاطب کیا

| | | |
|---|---|---|
| (۱) بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَإِذَا قَضٰى أَمْرًا فَإِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ | البقرۃ ۱۴، آل عمران ۵ | مادہ کے بغیر آسمانوں اور زمین کا بنانے والا ہے جب ایک کام کا حکم کرتا ہے تو اسے کہدیتا ہے ہو سو وہ ہو جاتا ہے ۲/۱۱۷، ۳/۴۷ |
| (۲) إِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ | آل عمران ۲ | بیشک عیسیٰ کی مثال اللہ کے نزدیک آدم کی مثال کی سی ہے اُسے مٹی سے پیدا کیا پھر اُسے کہا ہو جا پس وہ ہو جاتا ہے ۳/۵۹ |

(۳) وَيَوْمَ يَقُوْلُ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ الانعام/۹

اور جس دن کہے گا کہ ہو تو وہ ہو جائے گا ۶/۷۳

(۴) اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَيْءٍ اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ النحل/۵ يٰسٓ/۵

ہمارا فرمان کسی چیز کے لئے جب ہم اس کا ارادہ کریں صرف یہی ہوتا ہے کہ ہم اُسے کہیں ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے ۱۶/۴۰ ۳۶/۸۲

(۵) مَا كَانَ لِلّٰهِ اَنْ يَّتَّخِذَ مِنْ وَّلَدٍ سُبْحٰنَهٗ اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ مریم/۲

اللہ کو شایاں نہیں کہ وہ کوئی بیٹا بنائے وہ پاک ہے جب کسی امر کا فیصلہ کر دیتا ہے تو اُسے کہتا ہے ہو جا تو وہ ہو جاتا ہے ۱۹/۳۵

(۶) فَاِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ المؤمن

پھر جب وہ ایک بات کا فیصلہ کرتا ہے تو وہ اُسے صرف یہی کہتا ہے کہ ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے ۴۰/۶۸

## (فصل ۲) وہ اوامر جن میں آسمان اور زمین کو مخاطب کیا گیا

(۱) ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ وَهِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَآ اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ ۝ حٰمٓ السجدة/۲

پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں تھا سو اُسے اور زمین کو کہا آجاؤ خوشی سے یا ناخوشی سے اُنھوں نے کہا ہم خوشی سے حاضر ہیں ۴۱/۱۱

## (فصل ۳) وہ اوامر جن میں شہد کی مکھی کو مخاطب کیا گیا

(۱) وَاَوْحٰى رَبُّكَ اِلَى النَّحْلِ اَنِ اتَّخِذِيْ

تیرے رب نے شہد کی مکھی کی طرف وحی کی

| | |
|---|---|
| مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا وَّمِنَ الشَّجَرِ وَمِمَّا يَعْرِشُوْنَ | کہ پہاڑوں میں گھر بنا اور درختوں اور اس میں جو وہ بناتے |
| ثُمَّ كُلِيْ مِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ فَاسْلُكِيْ سُبُلَ رَبِّكِ | ہیں پھر تمام پھلوں سے کھا اور اپنے رب کے رستوں پر فرمانبردار |
| ذُلُلًا ؕ النحل ۹ | سے چلی جا ۱۶/۶۸ ۱۶/۶۹ |

## (فصل ۴) وہ امر جس میں جن اور انسان کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا | اے جنوں اور انسانوں کے گروہ اگر تمھیں طاقت ہے کہ |
| مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا | آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نکل جاؤ تو نکل جاؤ |
| تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ؕ الرحمٰن ۲ | تم نہیں نکل سکتے مگر غلبہ کے ساتھ ۵۵/۳۳ |

## (فصل ۵) وہ امر جس میں قوم قریش کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ؕ القریش ۱ | پس چاہیے کہ اس گھر کے رب کی عبادت کریں ۱۰۶/۳ |

## (فصل ۶) وہ امر جن میں ذو القرنین کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّآ اَنْ تُعَذِّبَ وَاِمَّآ اَنْ | اے ذو القرنین چاہو تو سزا دو اور چاہو تو ان سے |
| تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ؕ الکہف ۱۱ | بھلائی کا معاملہ کرو ۱۸/۸۶ |

## (فصل ۷) وہ اوامر جن میں ذوالقرنین نے ایک قوم کو مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) قَالَ مَا مَكَّنِّي فِيهِ رَبِّي خَيْرٌ فَأَعِينُونِي بِقُوَّةٍ | اس نے کہا جو میرے رب نے مجھے طاقت دی ہے وہ بہتر |
| أَجْعَلْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ رَدْمًا ۝ آتُونِي زُبَرَ الْحَدِيدِ | ہے سو تم مجھے (اپنی) قوت سے مدد دو میں تمہارے اور ان کے |
| حَتَّىٰ إِذَا سَاوَىٰ بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ قَالَ انفُخُوا | درمیان ایک دیوار بنا دوں گا میرے پاس لوہے کے (بڑے بڑے) |
| حَتَّىٰ إِذَا جَعَلَهُ نَارًا قَالَ آتُونِي أُفْرِغْ عَلَيْهِ | ٹکڑے لے آؤ پھر جب اس نے پہاڑ کی دونوں طرفوں کے |
| قِطْرًا ۝ الکہف ۱۱ | درمیان (دیوار کو) برابر کردیا کہا دھونکو یہاں تک کہ جب $\frac{۱۸}{۹۶،۹۵}$ |
| | اسے آگ (کی طرح) کر دیا کہا مجھے پگلا ہوا تانبا لا دو تاکہ اس کے اوپر ڈال دوں |

## (فصل ۸) وہ اوامر جن میں قارون کو اس کی قوم نے مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) وَابْتَغِ فِيمَا آتَاكَ اللَّهُ الدَّارَ الْآخِرَةَ ۝ القصص ۸ | اور اس میں جو اللہ نے تجھے دیا ہے آخرت کے گھر (کی بہتری) کو بھی طلب کر $\frac{۲۸}{۷۷}$ |
| (۲) وَأَحْسِن كَمَا أَحْسَنَ اللَّهُ إِلَيْكَ ۝ | اور احسان کر جس طرح اللہ نے تجھ پر احسان کیا ہے $\frac{۲۸}{۷۷}$ |

## (فصل ۹) وہ نواہی جن میں قارون کو اس کی قوم نے مخاطب کیا

| | |
|---|---|
| (۱) لَا تَفْرَحْ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِينَ ۝ القصص ۸ | اترا نہیں اللہ اترانے والے کو پسند نہیں کرتا $\frac{۲۸}{۷۶}$ |

| آیت | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|
| (۲) وَلَا تَنْسَ نَصِيْبَكَ مِنَ الدُّنْيَا (القصص ۸) | اور دنیا سے اپنا حصہ نہ بھلا | ۲۸/۷۷ |
| (۳) وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِي الْاَرْضِ ط (القصص ۸) | اور ملک میں فساد نہ چاہ | ۲۸/۷۷ |

# (باب ۱۵) ذکر النسوان فی کلام الرحمٰن

## (فصل ۱) آزاد مسلم خواتین ۔ لونڈیوں اور اہل کتاب کی عورتوں سے نکاح اور مہر کے متعلق اوامر

| آیت | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|
| (۱) وَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تُقْسِطُوْا فِي الْيَتٰمٰى فَانْكِحُوْا[1] مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَآءِ مَثْنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَلَّا تَعُوْلُوْا ؕ (النساء ۱) | اور اگر تمھیں خوف ہو کہ یتیموں کے بارے میں انصاف نہ کر سکوگے تو (ایسی) عورتوں سے نکاح کرلو جو تمھیں پسند ہوں دو دو اور تین تین اور چار چار اور تمھیں خوف ہو کہ عدل نہیں کر سکوگے تو ایک ہی یا جس کے تمھارے داہنے ہاتھ مالک ہوئے یہ زیادہ نزدیک ہے کہ تم نا انصافی نہ کرو | ۴/۳ |
| (۲) وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً ؕ فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا فَكُلُوْهُ هَنِيْٓـًٔا مَّرِيْٓـًٔا (النساء ۱) | اور عورتوں کو ان کے مہر بلا بدل دو پھر اگر وہ خوشی سے اس میں سے کچھ تمھارے لئے خود دیں تو اُسے مزے سے خوشگواری سے کھاؤ | |

[1] حاشیہ بر صفحہ ۲۷۸

(٢٣) وَأُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ أَنْ تَبْتَغُوا بِأَمْوٰلِكُمْ مُّحْصِنِينَ غَيْرَ مُسٰفِحِينَ ۚ فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَآتُوهُنَّ أُجُورَهُنَّ فَرِيضَةً ۚ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ مِنْ بَعْدِ الْفَرِيضَةِ ۚ إِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝ (النساء ع ٤)

اور جو اس کے سوا ہیں وہ تمہارے لئے حلال ہیں (اس طرح) کہ تم اپنے مالوں کے ساتھ (اُن کو) چاہو نکاح میں لاکر نہ شہوت رانی کرتے ہوئے سو تم نے ان میں سے جس کے ساتھ نفع اٹھایا ہو انہیں ان کے مقررہ شدہ مہر دے دو اور تم پر اس کے متعلق کوئی گناہ نہیں تم مقرر کرنے کے بعد آپس میں رضامند ہو جاؤ۔ اللہ جاننے والا حکمت والا ہے ۲۴

(٢٤) وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا أَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ أَيْمٰنُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ ۚ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِإِيمٰنِكُمْ ۚ بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ ۚ فَانْكِحُوهُنَّ بِإِذْنِ أَهْلِهِنَّ وَآتُوهُنَّ أُجُورَهُنَّ بِالْمَعْرُوفِ مُحْصَنٰتٍ غَيْرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ أَخْدَانٍ ۚ فَإِذَآ أُحْصِنَّ فَإِنْ أَتَيْنَ بِفٰحِشَةٍ فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ مَا [1]

اور جو شخص تم میں سے یہ مقدور نہیں رکھتا کہ آزاد مومن عورتوں سے نکاح کرے تو تمہاری ان مومن لونڈیوں سے (نکاح کرے) جن کے تمہارے داہنے ہاتھ مالک ہوئے اور اللہ تمہارے ایمان کو خوب جانتا ہے تم آپس میں ایک ہی ہو سو انہیں ان کے مالکوں کی اجازت سے نکاح میں لاؤ اور ان کو دستور کے موافق ان کے مہر دے دو پاک دامن ہوں نہ کھلی بدکاری کرنے والی اور نہ در پردہ آشنا رکھنے والی پھر جب نکاح میں لائی جائیں تو اگر بےحیائی کا ارتکاب کریں تو ان کے لئے آزاد عورتوں کی سزا سے آدھی ہے

[1] اس حکم سے ثابت ہوتا ہے کہ زنا کی سزا رجم نہیں ہے کیونکہ رجم یعنی پتھروں سے ہلاک کر دینے کا تو کوئی نصف ہو نہیں سکتا۔

عَلَى الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ
یہ تم میں سے اس کے لیے ہے جسے ہلاکت میں پڑنے کا خوف

الْعَنَتَ مِنْكُمْ وَأَنْ تَصْبِرُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ
ہو اور اگر تم صبر کرو تو تمہارے لئے بہتر ہے اور اللہ مغفرت

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (النساء ۴)
کرنے والا رحم کرنے والا ہے ۴/۲۵

(۵) اَلْيَوْمَ أُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبٰتُ ... وَالْمُحْصَنٰتُ
آج تمہارے لئے ستھری چیزیں حلال کی گئیں ... اور پاک دامن

مِنَ الْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الَّذِيْنَ أُوْتُوا
مومن عورتیں اور ان میں سے پاک دامن عورتیں جن کو

الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ إِذَا آتَيْتُمُوْهُنَّ أُجُوْرَهُنَّ
تم سے پہلے کتاب دی گئی جب تم ان کو ان کے مہر دے دو

مُحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ وَلَا مُتَّخِذِيْ
نکاح میں لانے والے نہ کھلی بدکاری کرنے والے اور نہ چھپی

أَخْدَانٍ [لہ] وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالْإِيْمَانِ فَقَدْ حَبِطَ
آشنائی رکھنے والے اور جو شخص ایمان سے انکار کرے تو

عَمَلُهٗ وَهُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (المائدہ ۱) ۵/۵
اس کا عمل ضائع ہوگیا اور وہ آخرت میں نقصان اٹھانے والوں میں

## (فصل ۲) آزاد مسلم خواتین اور مشرک عورتوں کے نکاح اور مہر کے متعلق نواہی

(۱) وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ حَتّٰى يُؤْمِنَّ وَلَأَمَةٌ
اور مشرک عورتوں سے نکاح نہ کرو یہاں تک کہ وہ ایمان لائیں

مُّؤْمِنَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكَةٍ وَّلَوْ أَعْجَبَتْكُمْ وَ
اور یقیناً ایک مومن لونڈی ایک مشرک (بی بی) سے بہتر ہے گو وہ تمہیں اچھی لگتی ہو

---

لہ جو مسلمان اپنے دین اور ایمان کا انکار کرکے غیر مسلم عورتوں کے ساتھ سول میرج کر لیتے ہیں انھیں ان الفاظ پر غور کرنا چاہیے

(١) وَلَا تَنكِحُوا الْمُشْرِكِينَ حَتَّىٰ يُؤْمِنُوا ۚ وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّن مُّشْرِكٍ وَلَوْ أَعْجَبَكُمْ ۗ البقرة ٢٢١

اور مشرکوں کو (عورتیں) نکاح میں نہ دو یہاں تک کہ وہ ایمان لائیں اور یقیناً ایک مومن غلام مشرک (آزاد) سے بہتر ہے گو وہ تمھیں (اچھا لگے) البقرہ ۲۲۱

(٢) وَإِنْ أَرَدتُّمُ اسْتِبْدَالَ زَوْجٍ مَّكَانَ زَوْجٍ وَآتَيْتُمْ إِحْدَاهُنَّ قِنطَارًا فَلَا تَأْخُذُوا مِنْهُ شَيْئًا ۚ أَتَأْخُذُونَهُ بُهْتَانًا وَإِثْمًا مُّبِينًا ۝ وَكَيْفَ تَأْخُذُونَهُ وَقَدْ أَفْضَىٰ بَعْضُكُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ وَأَخَذْنَ مِنكُم مِّيثَاقًا غَلِيظًا ۝ النساء ٣

اور اگر تم ایک بی بی کی جگہ دوسری بی بی (سے نکاح) کرنا چاہو اور تم اُسے سونے کا ڈھیر دے چکے ہو تو اس میں سے کچھ نہ لو کیا تم اسے بہتان سے اور کھلے گناہ کے ساتھ لوگے؟ اور تم اُسے کس طرح لے سکتے ہو حالانکہ تم میں سے ایک دوسرے تک پہنچ چکا ہے اور وہ تم سے مضبوط عہد لے چکی ہیں ۴ / ۲۰-۲۱

(٣) وَلَا تَنكِحُوا مَا نَكَحَ آبَاؤُكُم مِّنَ النِّسَاءِ إِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ۚ إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً وَمَقْتًا وَسَاءَ سَبِيلًا ۝ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ أُمَّهَاتُكُمْ وَبَنَاتُكُمْ وَأَخَوَاتُكُمْ وَعَمَّاتُكُمْ وَخَالَاتُكُمْ وَبَنَاتُ الْأَخِ وَبَنَاتُ الْأُخْتِ وَأُمَّهَاتُكُمُ اللَّاتِي أَرْضَعْنَكُمْ

اور ان عورتوں سے نکاح نہ کرو جن سے تمھارے باپ نکاح کر چکے ہیں مگر جو گذر چکا یہ بےحیائی اور سخت بیزاری (کی بات) ہے اور بری راہ ہے تم پر (یہ عورتیں) حرام کی گئی ہیں تمھاری مائیں تمھاری بیٹیاں اور تمھاری بہنیں اور تمھاری پھوپھیاں اور تمھاری خالائیں اور بھائی کی بیٹیاں اور بہن کی بیٹیاں اور تمھاری وہ مائیں جنھوں نے تمکو دودھ پلایا

وَاَخَوٰتُکُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ وَاُمَّهٰتُ نِسَآئِکُمْ
وَرَبَآئِبُکُمُ الّٰتِیْ فِیْ حُجُوْرِکُمْ مِّنْ نِّسَآئِکُمُ الّٰتِیْ
دَخَلْتُمْ بِهِنَّ فَاِنْ لَّمْ تَکُوْنُوْا دَخَلْتُمْ بِهِنَّ
فَلَا جُنَاحَ عَلَیْکُمْ وَحَلَآئِلُ اَبْنَآئِکُمُ الَّذِیْنَ مِنْ
اَصْلَابِکُمْ وَاَنْ تَجْمَعُوْا بَیْنَ الْاُخْتَیْنِ اِلَّا مَا قَدْ
سَلَفَ اِنَّ اللّٰهَ کَانَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ۝ النساء ۴

اور تمھاری رضاعی بہنیں اور تمھاری بیویوں کی مائیں
اور تمھاری پالی ہوئی لڑکیاں جو تمھاری حفاظت
میں ہوں ان عورتوں (کے بطن) سے جن پر تم داخل
ہو چکے ہو اور اگر تم ان پر داخل نہ ہوئے ہو تو تم پر کوئی
گناہ نہیں اور تمھارے ان بیٹوں کی بیویاں جو تمھاری
پیٹھوں سے ہوں اور یہ کہ تم دو بہنوں کو اکٹھا کرو مگر جو گذر چکا
اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے ۴/۲۳

(۴) وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا مَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ
کِتٰبَ اللّٰهِ عَلَیْکُمْ النساء ۴

اور تمام بیاہی ہوئی عورتیں سوائے ان کے جن کے تمھارے
داہنے ہاتھ مالک ہو چکے یہ تم پر اللہ کا فرض کیا ہوا ہے ۴/۲۴

(۵) اَلزَّانِیْ لَا یَنْکِحُ اِلَّا زَانِیَةً اَوْ مُشْرِکَةً
وَّالزَّانِیَةُ لَا یَنْکِحُهَآ اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِکٌ
وَحُرِّمَ ذٰلِکَ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ ۝

بدکار مرد سوائے بدکار یا مشرک عورت کے کسی سے نکاح
نہیں کرتا اور بدکار عورت کے ساتھ سوائے بدکار مرد یا مشرک
کے کوئی نکاح نہیں کرتا اور یہ مومنوں پر حرام کیا گیا ہے ۲۴/۳

## (فصل ۳) مجرّدوں اور غلاموں کے نکاح کے متعلق اوامر

(۱) وَأَنكِحُوا الْأَيَامَىٰ مِنكُمْ وَالصَّالِحِينَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَإِمَائِكُمْ إِن يَكُونُوا فُقَرَاءَ يُغْنِهِمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ (النور ۴)

اور جو تم میں سے مجرّد ہیں ان کے نکاح کردو اور اپنے غلاموں اور لونڈیوں کے بھی جو صلاحیت رکھتے ہیں اگر وہ محتاج ہوں گے تو اللہ اپنے فضل سے انکو غنی کردے گا اور اللہ فراخی والا اور علم والا ہے (۲۴/۳۲)

## (فصل ۴) عصمت کی محافظت کے متعلق اوامر

(۱) قُل لِّلْمُؤْمِنِينَ يَغُضُّوا مِنْ أَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوا فُرُوجَهُمْ (النور ۴)

مومنوں کو کہہ دے اپنی نظریں نیچی رکھا کریں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کیا کریں (۲۴/۳۰)

(۲) وَقُل لِّلْمُؤْمِنَاتِ يَغْضُضْنَ مِنْ أَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوجَهُنَّ (النور ۴)

اور مومن عورتوں کو کہہ دے اپنی نظریں نیچی رکھا کریں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کیا کریں (۲۴/۳۱)

(۳) وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ نِكَاحًا حَتَّىٰ يُغْنِيَهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ (〃)

اور جو شادی (کا سامان) نہیں پاتے اپنے تئیں بچائے رکھیں یہاں تک کہ اللہ اپنے فضل سے انھیں غنی کردے (۲۴/۳۳)

## (فصل ۵) غلام اور لونڈیوں کے نکاح کی آزادی کی تحریر کے متعلق اوامر

(۱) وَالَّذِينَ يَبْتَغُونَ الْكِتَابَ مِمَّا مَلَكَتْ

اور جن کے تمھارے داہنے ہاتھ مالک ہیں ان میں سے جو آزادی کی تحریر

---

؎۱ اس میں رنڈوے اور رانڈیں دونوں شامل ہیں

اَیۡمَانُکُمۡ فَکَاتِبُوۡهُمۡ اِنۡ عَلِمۡتُمۡ فِیۡهِمۡ خَیۡرًا وَّاٰتُوۡهُمۡ مِّنۡ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِیۡۤ اٰتٰىکُمۡ ؕ (النور ۴)

تو انھیں لکھدو اگر تم ان میں بھلائی جانتے ہو اور ان کو اللہ کے مال سے دو جو اس نے تمھیں دیا ہے ۲۴/۳۳

## (فصل ۶) لونڈیوں سے مجبوراً بدکاری کرانے کی نہی

(۱) وَلَا تُکۡرِهُوۡا فَتَیٰتِکُمۡ عَلَی الۡبِغَآءِ اِنۡ اَرَدۡنَ تَحَصُّنًا لِّتَبۡتَغُوۡا عَرَضَ الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا ؕ وَمَنۡ یُّکۡرِهۡهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنۡۢ بَعۡدِ اِکۡرَاهِهِنَّ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ ۝ (النور ۴)

اور اپنی لونڈیوں کو اگر وہ پاک دامن رہنا چاہتی ہیں بدکاری[1] پر مجبور نہ کرو تاکہ تم دنیا کی زندگی کا سامان چاہو اور جو کوئی انھیں مجبور کرے گا تو اللہ انکے جبر کے بعد بخشنے والا رحم کرنے والا ہے ۲۴/۳۳

## (فصل ۷) عورتوں کی سرکشی کی سزا کے متعلق اوامر

(۱) وَالّٰتِیۡ تَخَافُوۡنَ نُشُوۡزَهُنَّ فَعِظُوۡهُنَّ وَاهۡجُرُوۡهُنَّ فِی الۡمَضَاجِعِ وَاضۡرِبُوۡهُنَّ (النساء ۶)

اور جن عورتوں کی سرکشی کا تمھیں ڈر ہو تو انکو وعظ کرو اور خوابگاہوں میں ان کو الگ کر دو اور انکو مارو ۴/۳۴

## (فصل ۸) عورتوں کی سرکشی کے متعلق نہی

(۱) فَاِنۡ اَطَعۡنَکُمۡ فَلَا تَبۡغُوۡا عَلَیۡهِنَّ سَبِیۡلًا ؕ (النساء ۶)

پھر اگر وہ تمھاری اطاعت کریں تو ان کے خلاف کوئی راہ تلاش نہ کرو ۴/۳۴

[1] اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں ہے کہ اگر لونڈیاں اپنی مرضی سے بدکاری کریں تو جائز ہے کیونکہ اس کی بھی ممانعت فصل ایک کے نمبر ۲ میں ہو چکی ہے۔ بلکہ اس کا یہ مطلب ہے کہ لونڈیوں کو نکاح کرنے کی اجازت نہ دینا گویا ان سے مجبوراً بدکاری کرانا ہے۔

## (فصل ۹) مردوں کی سرکشی یا بے رغبتی کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) وَاِنِ امْرَاَةٌ خَافَتْ مِنْ بَعْلِهَا نُشُوْزًا | اور اگر ایک عورت کو اپنے خاوند کی سرکشی یا بے رغبتی کا ڈر ہو |
| اَوْ اِعْرَاضًا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا اَنْ يُّصْلِحَا | تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ آپس میں صلح کر لیں اور |
| بَيْنَهُمَا صُلْحًا ؕ وَالصُّلْحُ خَيْرٌ ؕ وَاُحْضِرَتِ | صلح اچھی چیز ہے اور طبیعتوں میں بخل ہوتا ہی ہے اور اگر تم |
| الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ؕ وَاِنْ تُحْسِنُوْا وَتَتَّقُوْا | احسان کرو اور تقویٰ کرو تو اللہ اس سے جو تم کرتے ہو |
| فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝ النساء/۱۹ | خبردار ہے ۴/۱۲۸ |
| (۲) وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ | اور اگر تم اصلاح کر لو اور تقویٰ کرو تو اللہ بخشنے والا |
| غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ النساء/۱۹ | رحم کرنے والا ہے ۴/۱۲۹ |
| (۳) وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ | اور اگر وہ دونوں جدا ہو جائیں تو اللہ ہر ایک کو اپنی کشائش |
| وَكَانَ اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا ۝ " | سے غنی کر دے گا اور اللہ وسعت والا حکمت والا ہے ۴/۱۳۰ |

## (فصل ۱۰) مردوں کی سرکشی یا بے رغبتی کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ | اور تم طاقت نہیں رکھتے کہ عورتوں میں عدل کر سکو |

وَلَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِيلُوا كُلَّ الْمَيْلِ فَتَذَرُوهَا كَالْمُعَلَّقَةِ النساء ۱۹

خواہ کتنا ہی چاہو پس بالکل بھی نہ جھک جاؤ یہاں تک کہ اسے اُدھر میں لٹکی ہوئی کی طرح چھوڑ دو ۴/۱۲۹

## (فصل ۱۱) میاں بیوی کے جھگڑے کے فیصلہ کے متعلق اوامر

(۱) وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا حَكَمًا مِّنْ أَهْلِهِ وَحَكَمًا مِّنْ أَهْلِهَا النساء ۶

اور اگر تم کو دونوں (میاں بیوی) میں باہم دشمنی کا ڈر ہو تو ایک فیصلہ کرنے والا اس (مرد) کے لوگوں میں سے اور ایک فیصلہ کرنے والا اس (عورت) کے لوگوں میں سے مقرر کرو ۴/۳۵

## (فصل ۱۲) طلاق، عدت۔ اور طلاق دی ہوئی عورتوں کے متعلق اوامر

(۱) لِلَّذِينَ يُؤْلُونَ مِن نِّسَائِهِمْ تَرَبُّصُ أَرْبَعَةِ أَشْهُرٍ فَإِن فَاءُوا فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ البقرة ۲۸

ان لوگوں کے لئے جو اپنی عورتوں کے حق نہ دینے کی قسم کھا لیتے ہیں چار ماہ کا انتظار ہے پھر اگر وہ رجوع کریں تو اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے ۲/۲۲۶

(۲) وَإِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَإِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ

اور اگر طلاق کا پختہ ارادہ کریں تو اللہ سننے والا اور جاننے والا ہے ۲/۲۲۷

(۳) وَالْمُطَلَّقَاتُ يَتَرَبَّصْنَ بِأَنفُسِهِنَّ ثَلَاثَةَ قُرُوءٍ

اور طلاق دی ہوئی عورتیں اپنے آپ کو تین حیض تک انتظار میں رکھیں ۲/۲۲۸

(۴) وَبُعُولَتُهُنَّ أَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِي ذَٰلِكَ إِنْ أَرَادُوا إِصْلَاحًا البقرة ۲۸

اور اس (اثناء) میں ان کے خاوند ان کو واپس لینے کے زیادہ حق دار ہیں اگر وہ اصلاح چاہیں ۲/۲۲۸

وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِىْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ० البقرة ۲۸

اور ان کے لئے پسندیدہ طور پر (حقوق) ہیں جیسے ان پر (حقوق) ہیں اور مردوں کو ان پر ایک فضیلت[۱] ہے اور اللہ غالب اور حکمت والا ہے ۲/۲۲۸

(۵) اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ فَاِمْسَاكٌ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِاِحْسَانٍ البقرة ۲۹

(یہ) طلاق دو دفعہ ہے پھر پسندیدہ طور سے رکھنا یا حسن سلوک کے ساتھ رخصت کرنا ہے ۲/۲۲۹

(۶) فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا افْتَدَتْ بِهٖ البقرة ۲۹

پس اگر تمھیں یہ ڈر ہو کہ وہ دونوں اللہ کی حدوں کو قایم نہیں کر سکیں گے تو پھر ان پر اس میں کچھ گناہ نہیں جو عورت فدیہ میں دے دے ۲/۲۲۹

(۷) فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا اَنْ يَّتَرَاجَعَا اِنْ ظَنَّا اَنْ يُّقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ०

پھر اگر وہ اُسے (تیسری بار) طلاق دے تو پھر وہ عورت اس کے بعد اس کے لئے حلال نہیں یہاں تک کہ وہ کسی دوسرے خاوند سے نکاح کرے پھر اگر وہ[۲] طلاق دیدے تو ان دونوں پر کچھ گناہ نہیں اگر وہ ایک دوسرے کی طرف رجوع کرلیں اگر ان کو یقین ہو کہ اللہ کی حدوں کو قایم رکھیں گے اور یہ اللہ کی حدیں ہیں وہ انھیں ان لوگوں کے لئے کھول کر بیان کرتا ہے جو علم رکھتے ہیں ۲/۲۳۰

(۸) وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ سَرِّحُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ

اور جب تم عورتوں کو طلاق دو پھر وہ اپنی میعاد کو پہنچنے لگیں تو یا انھیں اچھی طرح سے رکھو یا حسن سلوک کے ساتھ رخصت کردو ۲/۲۳۱

---

[۱] وہ فضیلت یہی ہے کہ مرد اپنے نکاح پر اپنا روپیہ خرچ کرتا ہے وغیرہ وغیرہ

[۲] حاشیہ بر صفحہ ۲۷۹

| | |
|---|---|
| (۹) وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمَا اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهٖ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۔ البقرۃ ۲۹ | اور اللہ کی نعمت کو جو تم پر ہے یاد کرو اور اس کو بھی جو تم پر کتاب اور حکمت اتاری جس کے ساتھ تمہیں نصیحت کرتا ہے اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور جان لو کہ اللہ ہر چیز کو جاننے والا ہے ۲/۲۳۱ |
| (۱۰) وَلِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ۔ البقرۃ ۳۰ | اور طلاق دی ہوئی عورتوں کو پسندیدہ طور پر فائدہ پہنچانا چاہئے یہ متقیوں پر حق ہے ۲/۲۴۱ |
| (۱۱) كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۔ | اس طرح اللہ اپنی باتیں تمہارے لئے کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم سمجھو ۲/۲۴۲ |
| (۱۲) وَعَاشِرُوْھُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ فَاِنْ كَرِھْتُمُوْھُنَّ فَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَـيْـــًٔـا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا ۔ النساء ۳ | اور ان کے ساتھ پسندیدہ طور سے میل جول رکھو پھر اگر تم انہیں ناپسند کرتے ہو تو ہو سکتا ہے کہ تم ایک چیز کو ناپسند کرو اور اللہ اس میں بہت سی بھلائی رکھ دے ۴/۱۹ |
| (۱۳) يٰٓاَيُّھَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاۗءَ فَطَلِّقُوْھُنَّ لِعِدَّتِهِنَّ وَاَحْصُوا الْعِدَّةَ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ رَبَّكُمْ ۔ الطلاق ۱ | اے نبی جب تم عورتوں کو طلاق دو تو انہیں ان کی عدت شروع میں طلاق دو اور عدت کی حفاظت کرو اور اللہ اپنے رب کا تقویٰ کرو ۶۵/۱ |
| (۱۴) فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ فَارِقُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ وَّاَشْهِدُوْا ذَوَيْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ | پس جب وہ اپنے مقرر وقت کو پہنچنے لگیں تو انہیں پسندیدہ طریق سے روک رکھو یا پسندیدہ طریق سے انہیں جدا کر دو اور اپنے میں سے دو صاحب عدل گواہ رکھ لو |

وَأَقِيمُوا الشَّهَادَةَ لِلَّهِ ذَٰلِكُمْ يُوعَظُ بِهِ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَمَنْ يَتَّقِ اللَّهَ يَجْعَلْ لَهُ مَخْرَجًا وَيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ فَهُوَ حَسْبُهُ

الطلاق

اور گواہی کو اللہ کے لئے درست ادا کرو اور ان باتوں کا اسے وعظ کیا جائے جو اللہ اور پچھلے دن پر ایمان لاتا ہے اور جو اللہ کا تقویٰ کرتا ہو وہ اس کے لئے (مشکلات سے) نکلنے کا رستہ بنا دیتا ہے اور اُسے ایسی جگہ سے رزق دیتا ہے جہاں سے اُسے گمان بھی نہیں ہوتا اور جو شخص اللہ پر بھروسہ کرتا ہو تو وہ اس کے لئے بس ہے ۶۵/۲و۳

(۱۵) وَاللَّائِي يَئِسْنَ مِنَ الْمَحِيضِ مِنْ نِسَائِكُمْ إِنِ ارْتَبْتُمْ فَعِدَّتُهُنَّ ثَلَاثَةُ أَشْهُرٍ وَاللَّائِي لَمْ يَحِضْنَ وَأُولَاتُ الْأَحْمَالِ أَجَلُهُنَّ أَنْ يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ وَمَنْ يَتَّقِ اللَّهَ يَجْعَلْ لَهُ مِنْ أَمْرِهِ يُسْرًا ،،

اور جو تمہاری عورتوں میں سے حیض سے ناامید ہو چکی ہیں اگر تمہیں شک ہو تو انکی عدت تین مہینے ہے اور (ان کی بھی) جنہیں حیض نہیں آتا اور حمل والی عورتوں کی عدت یہ ہو کہ وہ بچہ جنیں اور جو اللہ کا تقویٰ کرتا ہو وہ اس کے کام میں آسانی کر دیتا ہے ۶۵/۴

(۱۶) ذَٰلِكَ أَمْرُ اللَّهِ أَنْزَلَهُ إِلَيْكُمْ ،،

یہ اللہ کا حکم ہے جو اس نے تمہاری طرف اُتارا ہے ۶۵/۵

(۱۷) أَسْكِنُوهُنَّ مِنْ حَيْثُ سَكَنْتُمْ مِنْ وُجْدِكُمْ ،،

انھیں اپنے مقدور کے مطابق وہیں رکھو جہاں تم رہتے ہو ۶۵/۶

(۱۸) وَإِنْ كُنَّ أُولَاتِ حَمْلٍ فَأَنْفِقُوا عَلَيْهِنَّ حَتَّىٰ يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ

اور اگر وہ حاملہ ہوں تو ان پر خرچ کرتے رہو یہاں تک کہ بچہ جنیں ۶۵/۶

## فصل (۱۳) طلاق، عدت اور طلاق دی ہوئی عورتوں کے متعلق نواہی

(۱) وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ أَنْ يَكْتُمْنَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْ أَرْحَامِهِنَّ إِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ (البقرة ۲۸)

اور ان کے لئے جائز نہیں کہ اسے چھپائیں جو اللہ نے ان کے رحموں میں پیدا کیا ہے اگر وہ اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتی ہیں ۲/۲۲۸

(۲) وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ أَنْ تَأْخُذُوْا مِمَّا آتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْئًا إِلَّا أَنْ يَخَافَا أَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ (البقرة ۲۹)

اور تمہارے لئے جائز نہیں کہ تم اس (مال) سے کچھ لو جو تم نے انھیں دیا ہے سوائے اس کے کہ دونوں کو ڈر ہو کہ اللہ کی حدوں کو قائم نہ [illegible]

(۳) تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا وَمَنْ يَتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَأُولٰئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ

یہ اللہ کی حدیں ہیں پس ان سے آگے نہ بڑھو اور جو اللہ کی حدوں سے آگے بڑھتے ہیں سو وہی ظالم ہیں ۲/۲۲۹

(۴) فَإِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهُ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهُ (البقرة ۲۹)

پھر اگر وہ اسے (تیسری بار) طلاق دے تو وہ عورت اس کے بعد اس کے لئے حلال نہیں یہاں تک کہ وہ کسی دوسرے خاوند کے ساتھ نکاح کرے ۲/۲۳۰

(۵) وَلَا تُمْسِكُوْهُنَّ ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهُ وَلَا تَتَّخِذُوْا آيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا (البقرة ۲۹)

اور ان کو دکھ دینے کے لئے نہ روک رکھو تاکہ تم زیادتی کرو جو ایسا کرتا ہے وہ اپنی جان پر ظلم کرتا ہے اور اللہ کی باتوں سے ہنسی نہ کرو ۲/۲۳۱

| | |
|---|---|
| (۶) وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا | اور جب تم عورتوں کو طلاق دو پھر وہ اپنی میعاد کو پہونچ جائیں تو |
| تَعْضُلُوهُنَّ أَنْ يَنْكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ إِذَا | انھیں (اس بات سے) مت روکو کہ وہ اپنے جوڑوں سے نکاح کر لیں |
| تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوفِ البقرة ۲۹ | جب آپس میں پسندیدہ طور پر راضی ہوں ۲/۲۳۲ |
| (۷) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا يَحِلُّ لَكُمْ أَنْ تَرِثُوا | اے لوگو جو ایمان لائے ہو تمہارے لئے جائز نہیں کہ عورتوں کو زبردستی |
| النِّسَاءَ كَرْهًا وَلَا تَعْضُلُوهُنَّ لِتَذْهَبُوا | ورثہ میں لو اور نہ انکو روک رکھو اسلئے کہ اس کا کچھ حصہ لو جو تم نے |
| بِبَعْضِ مَا آتَيْتُمُوهُنَّ إِلَّا أَنْ يَأْتِينَ | انھیں دیا ہے سوائے اس کے کہ وہ کھلی بے حیائی کا ارتکاب کریں |
| بِفَاحِشَةٍ مُبَيِّنَةٍ النساء ۳ | ۴/۱۹ |
| (۸) لَا تُخْرِجُوهُنَّ مِنْ بُيُوتِهِنَّ وَلَا | انھیں اپنے گھروں سے نہ نکالو اور نہ وہ خود نکلیں سوائے اس کے کہ کھلی بے حیائی |
| يَخْرُجْنَ إِلَّا أَنْ يَأْتِينَ بِفَاحِشَةٍ مُبَيِّنَةٍ سورۃ الطلاق ۱ | کریں ۶۵/۱ |
| (۹) وَلَا تُضَارُّوهُنَّ لِتُضَيِّقُوا عَلَيْهِنَّ ۔ ۔ | اور انھیں تنگ کرنے کے لئے انھیں تکلیف نہ دو ۶۵/۶ |

(فصل ۱۴) مطلقہ عورتوں سے بچوں کو دودھ پلانے کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) وَالْوَالِدَاتُ يُرْضِعْنَ أَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ | اور مائیں اپنی اولاد کو پورے دو سال دودھ پلائیں |

لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ وَعَلَى

الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ البقرہ ۳۰

(۲) فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا

وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ؕ وَاِنْ اَرَدْتُّمْ

اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝ البقرہ ۳۰

(۳) فَاِنْ اَرْضَعْنَ لَكُمْ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ

وَاْتَمِرُوْا بَيْنَكُمْ بِمَعْرُوْفٍ ۚ وَاِنْ تَعَاسَرْتُمْ

فَسَتُرْضِعُ لَهٗٓ اُخْرٰى ؕ لِيُنْفِقْ ذُوْ سَعَةٍ مِّنْ

سَعَتِهٖ ؕ وَمَنْ قُدِرَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ فَلْيُنْفِقْ مِمَّآ

اٰتٰىهُ اللّٰهُ ؕ الطلاق ۱

اس کے لئے جو دودھ پلانے کے زمانہ کو پورا کرانا چاہتا ہو

اور جس کا بچہ ہے اس پر اچھے طور ان کا کھانا اور ان کا کپڑا ہے ۲۳۳

پھر اگر وہ دونوں آپس کی رضامندی اور مشورے سے دودھ

چھڑانا چاہیں تو ان پر کوئی گناہ نہیں اور اگر تم چاہتے ہو

کہ اپنی اولاد کے لئے (اور) دودھ پلانے والی رکھ لو تو

تم پر کوئی گناہ نہیں بشرطیکہ جو تمھیں دینا تھا عمدگی

سے پورا دے دو اور اللہ کا تقویٰ کرو اور جان لو کہ جو کچھ

تم کرتے ہو اللہ اسے دیکھ رہا ہے

پھر اگر وہ تمھارے لئے دودھ پلائیں تو انھیں ان کی اجرت دو

اور آپس میں پسندیدہ طور پر مشورہ کر لو اور اگر تم ایک دوسرے

سے تنگی محسوس کرو تو اس کے لئے دوسری عورت دودھ

پلا دے گی چاہیئے وسعت والا اپنی وسعت کے مطابق خرچ کرے

اور جس پر اسکی روزی تنگ ہے تو چاہیئے کہ وہ اس سے خرچ کرے

جو اللہ نے اسے دیا ہے ۶۵ / ۲۶

## (فصل ۱۵) مطلقہ عورتوں سے بچوں کو دودھ پلانے کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ إِلَّا وُسْعَهَا لَا تُضَارَّ وَالِدَةٌ بِوَلَدِهَا وَلَا مَوْلُودٌ لَّهُ بِوَلَدِهِ وَعَلَى الْوَارِثِ مِثْلُ ذَٰلِكَ البقرۃ ۳۰ | کسی شخص پر بوجھ نہیں ڈالا جاتا مگر جہاں تک کہ اس کی طاقت ہے نہ ماں کو اپنے بچے کی وجہ سے تکلیف دی جائے نہ باپ کو اپنے بچے کی وجہ سے اور وارث پر بھی ایسی ہی ذمہ واری ہے ۲/۲۳۳ |
| (۲) لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا مَا آتَاهَا سَيَجْعَلُ اللَّهُ بَعْدَ عُسْرٍ يُسْرًا الطلاق ۱ | اللہ کسی شخص پر کچھ لازم نہیں کرتا مگر اسی کے مطابق جو اسے دیا ہے اللہ تنگی کے بعد آسانی کر دے گا ۶۵/۷ |

## (فصل ۱۶) قبل چھونے کے عورتوں کی طلاق عدت اور مہر کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِن طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ مَا لَمْ تَمَسُّوهُنَّ أَوْ تَفْرِضُوا لَهُنَّ فَرِيضَةً وَمَتِّعُوهُنَّ عَلَى الْمُوسِعِ قَدَرُهُ عَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهُ مَتَاعًا بِالْمَعْرُوفِ حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِينَ البقرۃ ۳۱ | تم پر کوئی گناہ نہیں اگر تم عورتوں کو طلاق دیدو جبکہ تم نے ابھی ان کو چھوا نہ ہو یا مہر مقرر نہ کیا ہو اور ان کو کچھ سامان دو فراخی والا اپنی قدر کے موافق اور تنگ دست اپنی قدر کے مطابق اچھے طریق پر نفع پہنچانا ہے یہ نیکی کرنے والوں پر ایک حق ہے ۲/۲۳۶ |
| (۲) وَإِن طَلَّقْتُمُوهُنَّ مِن قَبْلِ أَن تَمَسُّوهُنَّ | اور اگر تم ان کو طلاق دیدو اس سے پہلے کہ تم نے ان کو چھوا ہو |

| | |
|---|---|
| وَقَدْ فَرَضْتُمْ لَهُنَّ فَرِيضَةً فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ | اور تم ان کے لئے مہر مقرر کر چکے ہو تو اس کا آدھا دیدو جو مقرر کیا ہو |
| إِلَّا أَنْ يَعْفُونَ أَوْ يَعْفُوَ الَّذِي بِيَدِهِ عُقْدَةُ | مگر یہ کہ وہ معاف کر دیں یا وہ شخص جس کے ہاتھ میں نکاح کی گرہ |
| النِّكَاحِ وَأَنْ تَعْفُوا أَقْرَبُ لِلتَّقْوَىٰ ‏ البقرۃ/۳۱ | ہے (اپنا حق) معاف کرے اور یہ کہ تم (مرد) معاف کرو تقویٰ کے قریب ہے |
| (۳) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نَكَحْتُمُ الْمُؤْمِنَاتِ ثُمَّ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو جب تم مومن عورتوں سے نکاح کرو |
| طَلَّقْتُمُوهُنَّ مِنْ قَبْلِ أَنْ تَمَسُّوهُنَّ فَمَا لَكُمْ عَلَيْهِنَّ | پھر تم انہیں طلاق دیدو قبل اس کے کہ تم انہیں چھوؤ تو تمہارے |
| مِنْ عِدَّةٍ تَعْتَدُّونَهَا فَمَتِّعُوهُنَّ وَ | لئے ان پر کوئی عدت نہیں جسے تم شمار کرو سو انہیں سامان دو |
| سَرِّحُوهُنَّ سَرَاحًا جَمِيلًا ‏ الاحزاب/۶ | اور انہیں خوبی کے ساتھ رخصت کردو ‏ ۳۳/۴۹ |

## (فصل ۱۷) قبل چھونے کے عورتوں کی طلاق کے متعلق نہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ ‏ البقرۃ/۳۱ | اور آپس میں نیک سلوک کرنا نہ بھلاؤ ‏ ۲/۲۳۷ |

## (فصل ۱۸) بیوہ عورتوں کی عدت۔ اخراجات اور نکاح کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) وَالَّذِينَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُونَ | اور تم میں سے جو مر جائیں اور وہ عورتیں چھوڑ جائیں وہ اپنے آپ |
| أَزْوَاجًا يَتَرَبَّصْنَ بِأَنْفُسِهِنَّ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا ‏ البقرۃ/۳۰ | کو چار مہینے اور دس دن انتظار میں رکھیں ‏ ۲/۲۳۴ |

| | |
|---|---|
| فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا فَعَلْنَ فِي اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوفِ البقرة ۳۰ | پھر جب وہ اپنی میعاد کو پہنچ جائیں تو اس کا تم پر کوئی گناہ نہیں جو وہ اپنے حق میں پسندیدہ طریق پر کریں ۲/۲۳۴ |
| (۲) وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا عَرَّضْتُمْ بِهِ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَاءِ اَوْ اَكْنَنْتُمْ فِي اَنْفُسِكُمْ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ سَتَذْكُرُونَهُنَّ البقرة ۳۰ | اور اس کے لئے تم پر کوئی گناہ نہیں جو تم اشارۃً (بیوہ) عورتوں کو پیغام نکاح دو یا اپنے دلوں میں چھپائے رکھو اللہ جانتا ہے کہ تم ان کا خیال رکھو گے ۲/۲۳۵ |
| (۳) وَاعْلَمُوا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي اَنْفُسِكُمْ فَاحْذَرُوهُ وَاعْلَمُوا اَنَّ اللّٰهَ غَفُورٌ حَلِيمٌ البقرة ۳۰ | اور جان لو کہ اللہ اسے جانتا ہے جو تمھارے دلوں میں ہے پس اس سے خبردار رہو اور جان لو کہ اللہ بخشنے والا بردبار ہے ۲/۲۳۵ |
| (۴) وَالَّذِينَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُونَ اَزْوَاجًا وَّصِيَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ اِخْرَاجٍ فَاِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِي مَا فَعَلْنَ فِي اَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوفٍ وَاللّٰهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ البقرة ۳۱ | اور تم میں سے جو مر جائیں اور وہ عورتیں چھوڑ جائیں اپنی عورتوں کے وصیت کر جائیں کہ ایک سال تک گھر سے نکالے بغیر خرچ دیا جائے پھر اگر وہ خود چلی جائیں تو تم پر اس کا کوئی گناہ نہیں جو انھوں نے بھلائی سے اپنے حق میں کیا ہے اور اللہ غالب حکمت والا ہے ۲/۲۴۰ |

## (فصل ۱۹) بیوہ عورتوں کے نکاح کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلٰكِنْ لَّا تُوَاعِدُوهُنَّ سِرًّا اِلَّا اَنْ تَقُولُوا قَوْلًا مَّعْرُوفًا البقرۃ ۳۰ | لیکن ان سے خفیہ وعدہ نہ کرو ہاں پسندیدہ بات بیشک کہو ۲/۲۳۵ |

| | |
|---|---|
| (۲) وَلَا تَعْزِمُوا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰى يَبْلُغَ | اور نکاح کی گرہ کو پختہ نہ کرو یہاں تک کہ مقرر کیا ہوا وقت اپنی |
| الْكِتٰبُ اَجَلَهٗ ؕ البقرۃ/۳۰ | انتہا کو پہنچ جائے ۲/۲۳۵ |

## (فصل ۲۰) سحاقت[1]، لواطت[2] اور زنا کی سزا کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ[1] مِنْ نِّسَآئِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا | اور تمہاری عورتوں میں سے جو بے حیائی کا ارتکاب کریں تو اپنے میں |
| عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ | سے چار گواہ ان پر بلاؤ سو اگر وہ گواہی دیں تو ان کو گھروں میں |
| فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ | بند رکھو یہاں تک کہ ان کو موت لے جائے یا اللہ ان کے لئے |
| لَهُنَّ سَبِيْلًا ؕ النساء/۴ | کوئی راہ نکال دے ۴/۱۵ |
| (۲) وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا فَاِنْ | اور جو دو[2] تم میں سے اس کا ارتکاب کریں تو ان کو سزا دو پھر اگر |
| تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ؕ النساء/۴ | وہ توبہ کریں تو ان کو جانے دو ۴/۱۶ |
| (۳) اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ | زنا کرنے والی عورت اور زنا کرنے والے مرد (کا حکم یہ ہے) |
| مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ... وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا | کہ ان دونوں میں سے ہر ایک کو سو کوڑے لگاؤ ... اور چاہیے |
| طَآئِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ النور/۱ | ان کی سزا کے وقت مومنوں کی ایک جماعت موجود ہو ۲۴/۲ |

---

[1] جو دو عورتیں آپس میں بے حیائی کا کام کریں

[2] جو دو مرد آپس میں بے حیائی کا کام کریں

## (فصل ۲۱) زنا کی سزا کے متعلق نہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَأْخُذْكُمْ بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللّٰهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ النور ۱ | اور ان پر مہربانی تمہیں اللہ کے حکم کی تعمیل سے نہ روکے اگر تم اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان لاتے ہو ۲۴/۲ |

## (فصل ۲۲) قذف یعنی بہتان لگانے کی سزا کے متعلق امر

| | |
|---|---|
| (۱) وَالَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَأْتُوا بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَاجْلِدُوهُمْ ثَمٰنِينَ جَلْدَةً النور ۱ | اور جو لوگ پاکدامن عورتوں پر تہمت لگائیں پھر چار گواہ لائیں تو انہیں اسّی کوڑے لگاؤ ۲۴/۴ |

## (فصل ۲۳) بہتان لگانے والوں کے متعلق نہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَقْبَلُوا لَهُمْ شَهَادَةً أَبَدًا النور ۱ | اور ان کی گواہی کبھی قبول نہ کرو ۲۴/۴ |

## (فصل ۲۴) لعان یعنی بیوی پر زنا کی تہمت کے فیصلے کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) وَالَّذِينَ يَرْمُونَ أَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ شُهَدَاءُ إِلَّا أَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ أَحَدِهِمْ أَرْبَعُ شَهٰدٰتٍ بِاللّٰهِ إِنَّهُ لَمِنَ الصّٰدِقِينَ ۝ النور ۱ | اور جو لوگ اپنی عورتوں پر تہمت لگائیں اور سوائے اپنے ان کا کوئی گواہ نہ ہو تو ان (تہمت لگانے والوں) میں سے ایک کی گواہی یہ ہے کہ اللہ کی قسم کے ساتھ چار بار گواہی دے کہ وہ سچوں میں سے ہے ۲۴/۶ |

وَالْخَامِسَةُ أَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ إِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝ وَيَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ أَنْ تَشْهَدَ أَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ إِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝ وَالْخَامِسَةَ أَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ إِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝ النور ٢٤/١

اور پانچویں (بار یہ کہ) اللہ کی لعنت اس پر ہو اگر وہ جھوٹوں میں سے ہے اور عورت سے یہ بات سزا کو ٹال سکتی ہے کہ وہ اللہ کی قسم کے ساتھ چار بار گواہی دے کر (مرد) جھوٹوں میں سے ہے اور پانچویں (بار یہ) کہ اللہ کا غضب اس پر ہو اگر وہ سچوں میں سے ہے ٩٤٧

## (فصل ٢٥) ظہار (یعنی بیوی کو ماں کہہ دینے کی) سزا کے متعلق اوامر

(١) قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا وَتَشْتَكِيْٓ إِلَى اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا ۚ إِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ۝ اَلَّذِيْنَ يُظٰهِرُوْنَ مِنْكُمْ مِّنْ نِّسَآئِهِمْ مَّا هُنَّ أُمَّهٰتِهِمْ ۖ إِنْ أُمَّهٰتُهُمْ إِلَّا الّٰٓئِيْ وَلَدْنَهُمْ ۚ وَإِنَّهُمْ لَيَقُوْلُوْنَ مُنْكَرًا مِّنَ الْقَوْلِ وَزُوْرًا ۚ وَإِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ ۝ وَالَّذِيْنَ

اللہ نے اس (عورت) کی بات سن لی جو تجھ سے اپنے خاوند کے بارے میں جھگڑتی تھی اور اللہ سے فریاد کرتی تھی اور اللہ تم دونوں کی گفتگو سن رہا تھا اللہ سننے والا دیکھنے والا ہے تم میں جو لوگ اپنی عورتوں کو مائیں کہہ دیتے ہیں وہ ان کی مائیں نہیں ان کی مائیں صرف وہی ہیں جنہوں نے (انہیں) جنا اور وہ بیہودہ بات اور جھوٹ کہتے ہیں اور اللہ یقیناً معاف کرنے والا مغفرت کرنے والا ہے اور جو لوگ

| | |
|---|---|
| يُظٰهِرُوْنَ مِنْ نِّسَآئِهِمْ ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ لِمَا قَالُوْا | اپنی عورتوں کو ماں کہہ دیتے ہیں پھر اس کی طرف واپس لوٹتے ہیں |
| فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّتَمَآسَّا ۚ ذٰلِكُمْ | جو کہا تھا تو ایک غلام کا آزاد کرنا ہے اس سے پہلے کہ وہ ایک دوسرے |
| تُوْعَظُوْنَ بِهٖ ۚ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۚ فَمَنْ | کو چھوئیں اس کے ساتھ نصیحت وعظ کیا جاتا ہے اور اللہ اس سے |
| لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ مِنْ قَبْلِ | جو تم کرتے ہو خبردار ہے پھر جو کوئی (غلام) نہ پائے تو دو مہینے |
| اَنْ يَّتَمَآسَّا ۚ فَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَاِطْعَامُ | کے پے در پے روزے ہیں اس سے پہلے کہ وہ ایک دوسرے کو |
| سِتِّيْنَ مِسْكِيْنًا ۚ ذٰلِكَ لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ | چھوئیں پھر جسے (یہ) طاقت نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو کھانا |
| رَسُوْلِهٖ ۚ وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ۚ وَلِلْكٰفِرِيْنَ | کھلانا ہے یہ اس لئے کہ تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ |
| عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ المجادلة ۱ | اور یہ اللہ کی (قایم کردہ) حدیں ہیں اور کافروں کے لئے دردناک عذاب ہے ۲۸/۴۰۱ |

## (فصل ۲۷) ہجرت کرنے والی مومن عورتوں کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو جب مومن عورتیں تمہارے پاس ہجرت |
| مُهٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْهُنَّ ۚ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِهِنَّ | کرتی ہوئی آئیں تو ان کا امتحان لے لیا کرو اللہ ان کے ایمان |
| (۲) وَاٰتُوْهُمْ مَّاۤ اَنْفَقُوْا ۚ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ | اور جو انہوں نے خرچ کیا ہے انہیں دیدو اور تم پر کوئی گناہ نہیں |

(۲) أَنْ تَنْكِحُوهُنَّ إِذَا آتَيْتُمُوهُنَّ أُجُورَهُنَّ ۚ الممتحنہ ۲

کہ تم ان سے نکاح کرو جب تم انھیں ان کا مہر دیدو ۶۰/۱۰

(۳) وَسْئَلُوا مَا أَنْفَقْتُمْ وَلْيَسْئَلُوا مَا أَنْفَقُوا ۚ ذَٰلِكُمْ حُكْمُ اللَّهِ ۖ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ ۚ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ

اور تم طلب کرو جو تم نے خرچ کیا ہے اور وہ طلب کریں جو انھوں نے خرچ کیا ہے یہ اللہ کا حکم ہے وہ تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہے اور اللہ علم والا حکمت والا ہے ۶۰/۱۰

(۴) وَإِنْ فَاتَكُمْ شَيْءٌ مِنْ أَزْوَاجِكُمْ إِلَى الْكُفَّارِ فَعَاقَبْتُمْ فَآتُوا الَّذِينَ ذَهَبَتْ أَزْوَاجُهُمْ مِثْلَ مَا أَنْفَقُوا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنْتُمْ بِهِ مُؤْمِنُونَ ۝ الممتحنہ ب

اور اگر تمہاری عورتوں (کے مہروں سے) کچھ تم سے نکل کر کافروں کی طرف چلا گیا ہے پھر تمہاری باری آئے تو ان لوگوں کو جن کی عورتیں چلی گئی ہیں اس کی مثل دیدو جو انھوں نے خرچ کیا ہے اور اللہ کا تقویٰ کرو جس پر تم ایمان لائے ہو ۶۰/۱۱

## فصل (۲۷) ہجرت کرنے والی مومن عورتوں کے متعلق نواہی

(۱) فَإِنْ عَلِمْتُمُوهُنَّ مُؤْمِنَاتٍ فَلَا تَرْجِعُوهُنَّ إِلَى الْكُفَّارِ ۖ لَا هُنَّ حِلٌّ لَهُمْ وَلَا هُمْ يَحِلُّونَ لَهُنَّ ۖ الممتحنہ ۲

پھر اگر تم انھیں مومنہ جانو تو انھیں کافروں کی طرف نہ لوٹاؤ نہ وہ عورتیں ان کے لئے حلال ہیں اور نہ وہ ان عورتوں کے لئے حلال ہیں ۶۰/۱۰

## فصل (۲۸) کافر عورتوں کو نکاح میں رکھنے کی نہی

(۱) وَلَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ الممتحنہ ۲

اور کافر عورتوں کو اپنے نکاح میں نہ روک رکھو ۶۰/۱۰

## (فصل ۲۹) وہ اوامر جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ازواج مطہرات کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) وَقُلْنَ قَوْلاً مَّعْرُوْفًا ہ — الاحزاب ۴ | اور نیکی کی بات کہو — ۳۳/۳۲ |
| (۲) وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ — ″ | اور اپنے گھروں میں قرار پکڑو — ۳۳/۳۳ |
| (۳) وَاَقِمْنَ الصَّلٰوۃَ وَاٰتِیْنَ الزَّکٰوۃَ وَاَطِعْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ ط اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا ہ | اور نماز کو قایم کرو اور زکوٰۃ دو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اللہ یہی چاہتا ہے کہ تم سے اے اہل بیت ناپاکی کو دور کرے اور تمھیں بالکل پاک صاف کر دے — ۳۳/۳۳ |
| (۴) وَاذْکُرْنَ مَا یُتْلٰی فِیْ بُیُوْتِکُنَّ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰہِ وَالْحِکْمَۃِ ط اِنَّ اللّٰہَ کَانَ لَطِیْفًا خَبِیْرًا ہ | اور اُسے یاد رکھو جو تمھارے گھروں میں اللہ کی آیتوں اور حکمت سے پڑھا جاتا ہے اللہ باریک باتوں کا جاننے والا اخبردار ہے — ۳۳/۳۴ |
| (۵) وَاتَّقِیْنَ اللّٰہَ — الاحزاب ۷ | اور (اے نبی بیو!) اللہ کا تقویٰ کرو — ۳۳/۵۵ |

## (فصل ۳۰) وہ نواہی جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ کے ازواج مطہرات کو مخاطب کیا گیا

| | |
|---|---|
| (۱) یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ لَسْتُنَّ کَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَیْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَیَطْمَعَ الَّذِیْ فِیْ قَلْبِہٖ مَرَضٌ — الاحزاب ۴ | اے نبی کی عورتو! تم اور عورتوں کی طرح نہیں ہو اگر تم تقویٰ اختیار کرو سو نرم آواز میں بات نہ کرو ایسا نہ ہو کہ وہ جس کے دل میں بیماری ہے طمع کرے — ۳۳/۳۲ |

| | |
|---|---|
| (۲) وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْأُولَىٰ الاحزاب/۴ | اور پہلی جاہلیت کی طرح بناؤ سنگھار نہ دکھاتی پھرو ۳۳/۳۳ |

## فصل (۳۱) اے نبی اپنی بیبیوں سے کہدے

| | |
|---|---|
| (۱) يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِأَزْوَاجِكَ إِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ | اے نبی! اپنی بیویوں سے کہدے کہ اگر تم دنیا کی زندگی اور اس کی |
| الْحَيَاةَ الدُّنْيَا وَزِينَتَهَا فَتَعَالَيْنَ أُمَتِّعْكُنَّ وَأُسَرِّحْكُنَّ | زینت کو چاہتی ہو تو آؤ میں تمھیں سامان دوں اور تمھیں اچھی طرح |
| سَرَاحًا جَمِيلًا ۝ وَإِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللَّهَ | سے رخصت کر دوں اور اگر تم اللہ اور اس کے رسول کو اور آخرت |
| وَرَسُولَهُ وَالدَّارَ الْآخِرَةَ فَإِنَّ اللَّهَ أَعَدَّ لِلْمُحْسِنَاتِ | کے گھر کو چاہتی ہو تو اللہ نے تم میں سے نیکی کرنے والیوں کے لئے |
| مِنْكُنَّ أَجْرًا عَظِيمًا ۝ الاحزاب/۴ | بڑا اجر تیار کیا ہے ۳۳/۲۸، ۲۹ |

## فصل (۳۲) اے نبی اپنی بیویوں اپنی بیٹیوں اور مومنوں کی عورتوں سے کہدے

| | |
|---|---|
| (۱) يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِأَزْوَاجِكَ وَبَنَاتِكَ وَنِسَاءِ | اے نبی اپنی بیویوں اور اپنی بیٹیوں اور مومنوں کی عورتوں سے |
| الْمُؤْمِنِينَ يُدْنِينَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيبِهِنَّ | کہدے کہ اپنی چادریں اپنے اوپر اوڑھ لیا کریں یہ زیادہ قریب ہے کہ |
| ذَٰلِكَ أَدْنَىٰ أَنْ يُعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ ۝ الاحزاب/۸ | وہ پہچان لی جائیں تو انھیں ایذا نہ دی جائے ۳۳/۵۹ |

## فصل (۳۳) اے نبی مومن عورتوں سے کہدے

| | |
|---|---|
| (۱) وَقُلْ لِلْمُؤْمِنَاتِ يَغْضُضْنَ مِنْ أَبْصَارِهِنَّ | اور مومن عورتوں کو کہدے اپنی نظریں نیچی رکھا کریں |

ؔلہ حاشیہ بر صفحہ ۲۸۰

| | |
|---|---|
| وَيَحْفَظْنَ فُرُوجَهُنَّ وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا | اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں اور اپنی زینت کو ظاہر نہ کریں |
| ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَىٰ جُيُوبِهِنَّ وَلَا | سوائے اس کے جو (عادتاً) کھلی رہتی ہے اور چاہیئے کہ اپنی اوڑھنیاں اپنے |
| يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا لِبُعُولَتِهِنَّ أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ | سینوں پر ڈال لیں اور اپنی زینت کو (اور کسی کے سامنے) ظاہر نہ کریں |
| آبَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُولَتِهِنَّ | سوائے اپنے خاوندوں کے یا اپنے باپوں کے یا اپنے خاوندوں کے باپ |
| أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي أَخَوَاتِهِنَّ | کے یا اپنے بیٹوں کے یا اپنے خاوندوں کے بیٹوں کے یا اپنے بھائیوں کے |
| أَوْ نِسَائِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ أَوِ التَّابِعِينَ | یا اپنے بھائیوں کے بیٹوں کے یا اپنی بہنوں کے بیٹوں کے یا اپنی عورتوں کے یا ان کے جن کے ان کے داہنے ہاتھ مالک ہیں یا مردوں میں سے ایسے |
| غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ أَوِ الطِّفْلِ الَّذِينَ | خادموں کے جو (عورتوں کی) حاجت نہیں رکھتے یا لڑکوں کے جو عورتوں |
| لَمْ يَظْهَرُوا عَلَىٰ عَوْرَاتِ النِّسَاءِ وَلَا يَضْرِبْنَ | کے پردے کی باتوں سے واقف نہیں اور اپنے پاؤں کو |
| بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِينَ مِنْ زِينَتِهِنَّ وَ | (اس طرح) زمین پر نہ ماریں کہ ان کے چھپے ہوئے زیور معلوم ہو جائیں |
| تُوبُوا إِلَى اللَّهِ جَمِيعًا أَيُّهَ الْمُؤْمِنُونَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ | اور اے مومنو سب کے سب اللہ کی طرف رجوع کرو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ ۲۴/۳۱ |

## (فصل ۳۴) بوڑھی عورتوں کی زینت کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| وَالْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَاءِ الَّتِي لَا يَرْجُونَ نِكَاحًا | اور بڑی عمر کی عورتیں جو نکاح کی امید نہیں رکھتیں |

[1] حاشیہ بر صفحہ ۲۸۰

فَلَيْسَ عَلَيْهِنَّ جُنَاحٌ اَنْ يَّضَعْنَ ثِيَابَهُنَّ غَيْرَ مُتَبَرِّجٰتٍۭ بِزِيْنَةٍ ؕ وَاَنْ يَّسْتَعْفِفْنَ خَيْرٌ لَّهُنَّ ؕ

ان پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ اپنے (اوپر کے) کپڑے اتار رکھیں بغیر اس کے کہ سنگھار دکھاتی پھریں اور وہ اپنے آپ کو بچائے رکھیں تو ان کے لئے بہتر ہے ۲۴/۶۰

## (فصل ۳۵) اے نبی مومن عورتوں سے بیعت لے لے اور ان کے لئے بخشش مانگ

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰۤى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ شَيْـًٔا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَاْتِيْنَ بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ الممتحنہ ۲

اے نبی! جب تیرے پاس مومن عورتیں آئیں تجھ سے بیعت کریں اس بات پر کہ اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کریں گی نہ چوری کریں گی اور نہ زنا کریں گی اور نہ اپنی اولاد کو قتل کریں گی نہ اپنے ہاتھوں اور پاؤں کے سامنے کوئی بہتان باندھ لائیں گی اور نہ کسی اچھی بات میں تیری نافرمانی کریں گی تو ان سے بیعت لے لے اور ان کے لئے اللہ سے بخشش مانگ ۶۰/۱۲

## (فصل ۳۶) مردوں اور عورتوں کے جائز طور پر کمانے میں مساوات

(۱) وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۪

اور ان کے لئے پسندیدہ طور پر (حقوق) ہیں جیسے ان پر (حقوق) ہیں ۲/۲۲۸

(۲) لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ؕ النساء ۵

مردوں کا حصہ ہے جو وہ کمائیں اور عورتوں کا حصہ ہے جو وہ کمائیں ۴/۳۲

## (باب ١٦) وہ اوامر و نواہی جن میں ایمان والوں کو مخاطب کیا گیا

### (فصل ١) رکوع کرو، سجدہ کرو، اپنے رب کی عبادت کرو اور نیک کام کرو

(١) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ارْكَعُوا وَاسْجُدُوا وَاعْبُدُوا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝ (الحج ١٠)

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو رکوع کرو اور سجدہ کرو اور اپنے رب کی عبادت کرو اور نیک کام کرو تاکہ تم کامیاب ہو ٢٢/٧٧

(٢) يَا عِبَادِيَ الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّ أَرْضِي وَاسِعَةٌ فَإِيَّايَ فَاعْبُدُونِ ۝ (العنکبوت ٦)

اے میرے بندو جو ایمان لائے ہو میری زمین فراخ ہے سو میری ہی عبادت کرو ٢٩/٥٦

### (فصل ٢) خدا کو پکارو

(١) وَلِلَّهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ فَادْعُوهُ بِهَا وَذَرُوا الَّذِينَ يُلْحِدُونَ فِي أَسْمَائِهِ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ (الاعراف ٢٢)

اور اللہ کے سب اچھے نام ہیں سو ان کے ساتھ اس کو پکارو اور ان کو چھوڑ دو جو اس کے ناموں میں ٹیڑھی راہ چلتے ہیں۔ انھیں اس کا بدلہ دیا جاویگا جو وہ کرتے تھے ٧/١٨٠

(٢) فَادْعُوا اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ ۝ (المؤمن ٢)

تو اللہ کو اسی کی خالص فرماں برداری کرتے ہوئے پکارو اگرچہ کافر ناپسند کریں ٤٠/١٤

## (فصل ۳) اللہ اور اس کے رسولوں اور اس کی کتابوں پر ایمان لاؤ

(۱) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ — النساء ۲۰

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو اللہ پر ایمان لاؤ اور اس کے رسول پر اور اس کتاب پر جو اس نے اپنے رسول پر اتاری اور اس کتاب پر جو پہلے اتاری ۴/۱۳۶

(۲) لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ — الفتح ۱

تاکہ تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اس کی مدد کرو اور اس کا ادب کرو ۴۸/۹

(۳) وَاٰمِنُوْا بِرَسُوْلِهٖ — الحدید ۴

اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ ۵۷/۲۸

## (فصل ۴) اللہ کو یاد کرو، اس کا شکر کرو اور اس کی تسبیح کرو

(۱) فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوْا لِيْ — البقرۃ ۱۸

پس مجھے یاد کرتے رہو میں تمھیں یاد رکھوں گا اور میرا شکر کرو ۲/۱۵۲

(۲) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا ۙ وَّسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا — الاحزاب، الفتح ۱

اے لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ کو بہت یاد کرو اور صبح اور شام اس کی تسبیح کرو ۳۳/۴۱-۴۲ ، ۴۸/۹

## (فصل ۵) مال اور اولاد اللہ کی یاد سے غافل نہ کریں

(۱) لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ — المنٰفقون ـ ۲

نہ تمھارے مال اور نہ ہی تمھاری اولاد تمھیں اللہ کے ذکر سے غافل کریں ۶۳/۹

## (فصل ۶) اللہ کی نعمت اور اس کے عہد کو یاد کرو

(۱) وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ آل عمران ۱۱/۲ المائدہ ۲/۱۱ ... اور اپنے اوپر اللہ کی نعمت کو یاد کرو ۳/۱۲۳ ۵/۱۱ ۳۳/۹

| | |
|---|---|
| (۲) وَاذْكُرُوا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ الَّذِيْ وَاثَقَكُمْ بِهٖ المائدہ ۲ | اور اللہ کی نعمت یاد کرو (جو) تم پر ہے اور اس کے اس عہد کو بھی جو اس نے تم سے پختہ لیا ۵/۷ |
| (۳) وَاذْكُرُوْا اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ تَخَافُوْنَ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَاٰوٰىكُمْ وَاَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ الانفال ۳ | اور یاد کرو جب تم تھوڑے زمین میں کمزور تھے ڈرتے تھے کہ لوگ تم کو زبردستی پکڑ نہ لے جائیں سو اس نے تم پناہ دی اور اپنی نصرت کے ساتھ تمہاری تائید کی اور تم کو اچھی چیزوں سے رزق دیا تاکہ تم شکر کرو ۸/۲۶ |

## (فصل ۷) عذر کی حالت میں تیمم کر لیا کرو

| | |
|---|---|
| (۱) وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا | اور اگر تم بیمار ہو یا سفر میں ہو یا تم میں سے کوئی جائے ضرور سے آئے یا تم نے عورتوں کو چھوا ہو پھر تم کو پانی نہ ملے تو پاک مٹی کا قصد کرو |

فَامْسَحُوا بِوُجُوهِكُمْ وَأَيْدِيكُمْ ۔ النساء ۷ ۔ المائدہ ۲ | پھر اپنے مونہوں اور ہاتھوں پر مسح کر لو ۴/۴۳ - ۵/۶

## (فصل ۸) اگر جنابت کی حالت ہو تو غسل کر لیا کرو

(۱) وَإِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوا ۔ المائدہ ۲ | اور اگر حالت جنابت میں ہو تو نہا لیا کرو ۵/۶

## (فصل ۹) نماز کے لئے وضو کر لیا کرو

(۱) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا قُمْتُمْ إِلَى الصَّلَاةِ فَاغْسِلُوا وُجُوهَكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ إِلَى الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوا بِرُءُوسِكُمْ وَأَرْجُلَكُمْ إِلَى الْكَعْبَيْنِ ۔ المائدہ ۲ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو جب تم نماز کو اٹھو تو اپنے منہ اور کہنیوں تک اپنے ہاتھ دھو لیا کرو اور اپنے سروں کا مسح کر لیا کرو اور ٹخنوں تک اپنے پاؤں (دھو لیا کرو) ۵/۶

## (فصل ۱۰) امن، خوف، سفر اور جنگ کی حالت میں نماز کے متعلق اوامر

(۱) وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ ۔ البقرۃ ۱۳ ۔ الانعام ۹ ۔ الحج ۱۰ ۔ النور ۷ ۔ الروم ۴ ۔ المجادلہ ۲ ۔ المزمل ۲ | اور نماز کو قائم کرو ۲/۱۱۰ - ۶/۷۲ - ۲۲/۷۸ - ۲۴/۵۶ - ۳۰/۳۱ - ۵۸/۱۳ - ۷۳/۲۰

(۲) حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلَاةِ الْوُسْطَىٰ وَقُومُوا لِلَّهِ قَانِتِينَ فَإِنْ خِفْتُمْ فَرِجَالًا أَوْ رُكْبَانًا فَإِذَا | تم اپنی نمازوں اور درمیانی نماز کی محافظت کرو اور اللہ کے فرمانبردار بن کر کھڑے ہو جاؤ پھر اگر تم کو ڈر ہو تو پیدل یا سوار (جس طرح ہو نماز پڑھ لو) پھر جب

أَمِنْتُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَمَا عَلَّمَكُمْ مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ○ (البقرة ٣١)

امن میں ہو جاؤ تو اللہ کو یاد کرو، جس طرح اس نے تمہیں سکھایا جو تم نہیں جانتے تھے ٢/٢٣٨ ٢/٢٣٩

(٣) وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلٰوةِ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا ۱ (النساء ١٥)

اور جب تم زمین میں سفر کرو تو تم پر کوئی گناہ نہیں کہ نماز کو کم کرلو۔ اگر تمہیں ڈر ہو کہ جو کافر ہیں وہ تمہیں تکلیف پہنچائیں گے ٤/١٠١

(٤) وَإِذَا كُنْتَ فِيهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ فَلْتَقُمْ طَائِفَةٌ مِّنْهُمْ مَّعَكَ وَلْيَأْخُذُوا أَسْلِحَتَهُمْ فَإِذَا سَجَدُوا فَلْيَكُونُوا مِنْ وَّرَائِكُمْ وَلْتَأْتِ طَائِفَةٌ أُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوا فَلْيُصَلُّوا مَعَكَ وَلْيَأْخُذُوا حِذْرَهُمْ وَأَسْلِحَتَهُمْ (النساء ١٥)

اور جب تو ان کے درمیان ہو پھر ان کے لئے نماز قایم کرے تو چاہیئے کہ ان میں سے ایک گروہ تیرے ساتھ کھڑا ہو اور چاہیئے کہ وہ اپنے ہتیار لے لیں پھر جب سجدہ کر چکیں تو وہ تمہارے پیچھے ہو جائیں اور چاہیئے کہ ایک دوسرا گروہ جنہوں نے نماز نہیں پڑھی آئے پھر وہ تیرے ساتھ نماز پڑھیں اور وہ اپنا بچاؤ اور اپنے ہتیار لئے رہیں ٤/١٠٢

(٥) فَإِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيَامًا وَّقُعُودًا وَّعَلٰى جُنُوبِكُمْ

پھر جب تم نماز ادا کر چکو تو کھڑے بیٹھے اور اپنی کروٹوں پر اللہ کو یاد کرو

| | |
|---|---|
| فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ۚ اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ | اور جب مطمئن ہو جاؤ تو نماز کو (اصلی حالت پر) قایم کرو نماز مومنوں |
| عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ۝ النسآء ۱۵ | پر مقررہ اوقات میں فرض کی گئی ہے ۴/۱۰۳ |

## (فصل ۱۱) جمعہ کی نماز کے متعلق اوامر

| | |
|---|---|
| (۱) يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو جب جمعہ کے دن نماز کے لئے بلایا جائے |
| يَّوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ۭ | تو اللہ کے ذکر کی طرف جلدی آجاؤ اور کاروبار کو چھوڑ دو |
| ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ فَاِذَا قُضِيَتِ | یہ تمھارے لئے بہتر ہے اگر تم علم رکھتے ہو پس جب نماز ہو چکے |
| الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ | تو زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ کا فضل تلاش کرو اور اللہ کو |
| فَضْلِ اللّٰهِ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ الجمعہ ۲ | بہت یاد کرو تا کہ تم کامیاب ہو ۶۲/۱۰-۹ |

## (فصل ۱۲) تہجد کی نماز میں قرآن پڑھنے کے متعلق امر

| | |
|---|---|
| (۱) فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ۭ المزمل ۲ | سو قرآن سے جو بآسانی پڑھ سکتے ہو پڑھو ۷۳/۲۰ |

## (فصل ۱۳) نماز کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى | اے لوگو جو ایمان لائے ہو نماز کے نزدیک نہ جاؤ جب تم نشہ میں ہو |

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| حَتّٰی تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ | النساء ۷ | یہاں تک کہ سمجھنے لگو جو کہتے ہو | ۴/۴۳ |
| (۲) وَلَا جُنُبًا اِلَّا عَابِرِیْ سَبِیْلٍ حَتّٰی تَغْتَسِلُوْا |  | اور نہ جنابت کی حالت میں سوائے اس کے کہ راستہ گذر رہے ہو یہاں تک کہ غسل کر لو | ۴/۴۳ |

## (فصل ۱۴) زکوٰۃ، خیرات اور صدقہ اور ان کے مستحقین کے متعلق اوامر

| آیت | حوالہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (۱) وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ | البقرۃ ۵ - الحج ۱۰ - النور ۷ - المجادلۃ ۲ - المزمل ۲ | اور زکوٰۃ دو | ۲/۱۱۰ - ۲۲/۷۸ - ۲۴/۵۶ - ۵۸/۱۳ - ۷۳/۲۰ |
| (۲) وَاَنْفِقُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ | البقرۃ ۲۴ | اور اللہ کی راہ میں خرچ کرو | ۲/۱۹۵ |
| (۳) یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰکُمْ |  | اے لوگو جو ایمان لائے ہو اس میں سے جو ہم نے تم کو دیا ہے خرچ کرو | ۲/۲۵۴ |
| (۴) اَنْفِقُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا کَسَبْتُمْ وَمِمَّاۤ اَخْرَجْنَا لَکُمْ مِّنَ الْاَرْضِ ... وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ | البقرۃ ۳۷ | ان اچھی چیزوں سے خرچ کرو جو تم کماتے ہو اور اس سے جو ہم نے تمہارے لئے زمین سے نکالا ہے ... اور جان لو کہ اللہ بے نیاز تعریف کیا گیا ہے | ۲/۲۶۷ |
| (۵) اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَآءِ وَالْمَسٰکِیْنِ وَالْعٰمِلِیْنَ عَلَیْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ وَفِی الرِّقَابِ وَالْغٰرِمِیْنَ وَفِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِیْلِ فَرِیْضَةً مِّنَ اللّٰهِ | التوبۃ ۸ | زکوٰۃ صرف ناداروں کے لئے ہے اور مسکینوں اور اس کے کارکنوں (کے لئے) اور جن کے دل مائل کرنا ہے اور غلاموں کے آزاد کرنے اور قرض داروں (کے لئے) اور اللہ کی راہ میں اور مسافروں کے لئے، یہ اللہ کی طرف سے ضروری ٹھہرایا گیا ہے | ۹/۶۰ |

| آیت | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| (٦) هَآ اَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تُدْعَوْنَ لِتُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | | دیکھو تم وہ لوگ ہو جو بلائے جاتے ہو کہ اللہ کی راہ میں خرچ کرو | ٤٧/٣٨ |
| (٧) وَاَنْفِقُوْا مِنْ مَّا رَزَقْنٰكُمْ | المنٰفقون ٢ | اور اس سے خرچ کرو جو ہم نے تمہیں دیا ہے | ٦٣/١٠ |
| (٨) وَاَنْفِقُوْا خَيْرًا لِّاَنْفُسِكُمْ | التغابن ٢ | اور خرچ کرو تمہارے اپنے لئے بہتر ہے | ٦٤/١٦ |
| (٩) اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعِفْهُ لَكُمْ | | اگر تم اللہ کے لئے کوئی اچھا مال الگ کرو تو وہ اسے تمہارے لئے بڑھائے | ٦٤/١٧ |
| (١٠) وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا | المزمل ٢ | اور اللہ کے لئے اچھے مال الگ کرو | ٧٣/٢٠ |

## (فصل ١٥) زکوٰۃ خیرات اور صدقہ کے متعلق نواہی

| آیت | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| (١) لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى | البقرۃ ٣٦ | اپنی خیرات کو احسان جتا کر اور ستا کر باطل نہ کرو | ٢/٢٦٤ |
| (٢) وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ | | اور ردی چیز دینے کا قصد نہ کرو اس میں سے تم خرچ کرو گے | ٢/٢٦٧ |
| وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ | البقرۃ ٣٦ | حالانکہ تم خود اس کو لینے والے نہیں سوائے اس کے کہ اس کی قیمت کم کرو | |

## (فصل ١٦) روزوں کے متعلق اوامر

| آیت | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| (١) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ | | اے لوگو جو ایمان لائے ہو تمہارے لئے روزے ضروری ٹھہرائے گئے ہیں | |
| كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ | البقرۃ ٢٣ | جیسے کہ ان لوگوں کے لئے ضروری ٹھہرائے گئے جو تم سے پہلے تھے تاکہ تم متقی بنو | ٢/١٨٣ |

| | |
|---|---|
| (۲) أَيَّامًا مَّعْدُودَاتٍ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَرِيضًا أَوْ | چند دن پھر جو کوئی تم میں سے بیمار ہو یا سفر میں ہو تو اور دنوں سے گنتی |
| عَلَىٰ سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِنْ أَيَّامٍ أُخَرَ وَعَلَى الَّذِينَ | (پوری) کی جائے اور جو اس میں مشقت پاتے ہیں وہ ایک مسکین کا کھانا |
| يُطِيقُونَهُ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِينٍ فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا | فدیہ دیں پھر جو کوئی تکلف سے نیکی کرتا ہے وہ اس کے لئے بہتر ہے اور |
| فَهُوَ خَيْرٌ لَهُ وَأَنْ تَصُومُوا خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ (البقرة ۲۳) | روزے رکھنا تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم جانو ۲/۱۸۴ |
| (۲) شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِي أُنْزِلَ فِيهِ الْقُرْآنُ هُدًى | رمضان کا مہینہ جس میں قران اتارا گیا لوگوں کے لئے ہدایت اور |
| لِلنَّاسِ وَبَيِّنَاتٍ مِنَ الْهُدَىٰ وَالْفُرْقَانِ فَمَنْ | ہدایت کی اور حق اور باطل کو الگ کر دینے کی کھلی دلیلیں ہیں پس |
| شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ وَمَنْ كَانَ | جو کوئی تم میں سے اس مہینہ کو پائے تو چاہیئے کہ اس کے روزے |
| مَرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِنْ أَيَّامٍ أُخَرَ | رکھے اور جو کوئی بیمار ہو یا سفر میں ہو تو اور دنوں سے گنتی |
| يُرِيدُ اللَّهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ | (پوری کی جائے) اللہ تمہارے لئے آسانی چاہتا ہے اور |
| وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللَّهَ عَلَىٰ مَا هَدَاكُمْ وَ | تمہارے لئے تنگی نہیں چاہتا اور کہ تم گنتی کو پورا کرو اور اللہ کی |
| لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ (البقرة ۲۳) | بڑائی کرو اس لئے کہ اسنے تمہیں ہدایت کی اور تاکہ تم شکر کرو ۲/۱۸۵ |
| (۲) وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ | اور جب میرے بندے تجھ سے میرے متعلق پوچھیں تو میں قریب ہوں |

| | |
|---|---|
| أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي | میں دعا کرنے والے کی دعا کو جب وہ مجھے پکارتا ہے قبول |
| وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ۝ البقرة ۲۳ | کرتا ہوں پس چاہیے کہ میری فرمانبرداری کریں اور چاہیے کہ مجھ [illegible] ۲/۱۸۶ |
| (۵) أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ إِلَىٰ نِسَائِكُمْ | تمہارے لئے روزوں کی رات میں اپنی عورتوں کی طرف رغبت |
| هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ عَلِمَ اللَّهُ | کرنا حلال کیا گیا ہے وہ تمہارے لئے لباس ہیں اور تم ان کے |
| أَنَّكُمْ كُنتُمْ تَخْتَانُونَ أَنفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ | لئے ہو اللہ جانتا ہے کہ تم اپنی جانوں کو نقصان پہونچانا |
| وَعَفَا عَنكُمْ فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا | چاہتے تھے سو اس نے تم پر رجوع برحمت کیا اور تم کو معاف کیا |
| مَا كَتَبَ اللَّهُ لَكُمْ وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ | پس اب ان سے میل جول کرو اور جو اللہ نے تمہارے لئے مقرر کیا |
| يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ | ہے چاہو اور کھاؤ اور پیو یہاں تک کہ تمہارے لئے صبح کی سفید دھاری سیاہ دھاری سے الگ ہو جائے پھر رات تک |
| مِنَ الْفَجْرِ ثُمَّ أَتِمُّوا الصِّيَامَ إِلَى اللَّيْلِ | روزے کو پورا کرو ۲/۱۸۷ |

## (فصل ۱۷) اعتکاف کی حالت میں نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تُبَاشِرُوهُنَّ وَأَنتُمْ عَاكِفُونَ | اور جب تم مسجدوں میں اعتکاف میں ہو تو ان سے میل جول |
| فِي الْمَسَاجِدِ تِلْكَ حُدُودُ اللَّهِ فَلَا تَقْرَبُوهَا البقرة ۲۳ | نہ کرو یہ اللہ کی حدیں ہیں پس تم انکے قریب مت جاؤ ۲/۱۸۷ |

فصل (۸) خانہ کعبہ، حج، عمرہ، قربانی، تا دیدہ، اور حالت احرام میں شکار کے متعلق احکام

(۱) وَإِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَأَمْنًا وَاتَّخِذُوا مِن مَّقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى — البقرۃ ۱۵

اور جب ہم نے خانہ کعبہ کو لوگوں کے لئے مرجع اور امن بنایا اور ابراہیم کے مقام کو قبلہ نماز بناؤ — ۲/۱۲۵

(۲) وَحَيْثُ مَا كُنتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ — البقرۃ ۱۷

اور جہاں کہیں تم ہو اپنے موہنوں کو اس کی طرف پھیر دو — ۲/۱۴۴، ۱۵۰

(۳) وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ

اور ہر ایک کے لئے ایک طرف ہے جدھر وہ منہ کرتا ہے پس نیکیوں کو ایک دوسرے سے [illegible]

(۴) وَاخْشَوْنِي — البقرۃ ۱۸

اور مجھ سے ڈرو — ۲/۱۵۰

(۵) إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِن شَعَائِرِ اللَّهِ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ أَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ أَن يَطَّوَّفَ بِهِمَا وَمَن تَطَوَّعَ خَيْرًا فَإِنَّ اللَّهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ — البقرۃ ۱۹

صفا اور مروہ اللہ کے نشانوں میں سے ہیں پس جو شخص خانہ کعبہ کا حج یا عمرہ کرے تو اس پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ ان دونوں کا طواف کرے اور جو کوئی شوق سے نیکی کرتا ہے تو اللہ بڑا قدر دان جاننے والا ہے — ۲/۱۵۸

(۶) وَأَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلَّهِ فَإِنْ أُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ — البقرۃ ۲۴

اور حج اور عمرہ کو اللہ کے لئے پورا کرو۔ پھر اگر تم رک جاؤ تو جو کچھ قربانی آسانی سے میسر آئے کرو — ۲/۱۹۶

(۷) فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَرِيضًا أَوْ بِهِ أَذًى مِنْ رَأْسِهِ فَفِدْيَةٌ مِنْ صِيَامٍ أَوْ صَدَقَةٍ أَوْ نُسُكٍ فَإِذَا أَمِنْتُمْ فَمَنْ تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ إِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ فَمَنْ لَمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ فِي الْحَجِّ وَسَبْعَةٍ إِذَا رَجَعْتُمْ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ۝ ذَٰلِكَ لِمَنْ لَمْ يَكُنْ أَهْلُهُ حَاضِرِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ البقرة ۲۴

پھر جو کوئی تم میں سے بیمار ہو یا اس کے سر میں کچھ دکھ ہو تو اس کا فدیہ روزے ہیں یا صدقہ ہے یا قربانی ہے۔ پھر جب تم امن میں ہو تو جو کوئی حج کے ساتھ عمرہ کا فائدہ اٹھائے تو جو قربانی آسانی سے میسر آئے کر دے اور جو نہ پائے تو تین دن کے روزے حج میں رکھے اور سات جب تم لوٹ کر آؤ یہ پورے دس ہیں یہ اس کے لئے ہے جس کے اہل مسجد حرام کے رہنے والے نہ ہوں اور اللہ کے تقویٰ پر رہو اور جان لو کہ اللہ (بدی کی) سزا دینے میں سخت ہے ۲/۱۹۶

(۸) وَتَزَوَّدُوا فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوَىٰ وَاتَّقُونِ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ ۝ البقرة ۲۵

اور زاد (راہ) لے لیا کرو البتہ بہترین توشہ تقویٰ سے ہے اور اے عقل والو میرا تقویٰ اختیار کرو ۲/۱۹۷

(۹) لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَبْتَغُوا فَضْلًا مِنْ رَبِّكُمْ فَإِذَا أَفَضْتُمْ مِنْ عَرَفَاتٍ فَاذْكُرُوا اللَّهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَاذْكُرُوهُ كَمَا هَدَاكُمْ

تم پر کوئی گناہ نہیں کہ اپنے رب سے فضل کی طلب میں لگو پھر جب تم عرفات سے نکلو تو مشعر الحرام کے پاس اللہ کا ذکر کرو اور اسے یاد کرو جیسے اس نے تمہیں ہدایت دی ۲/۱۹۸

(۱۰) ثُمَّ أَفِيضُوا مِنْ حَيْثُ أَفَاضَ النَّاسُ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ

پھر تم وہاں سے ہو کر چلو جہاں سے لوگ ہو کر چلتے ہیں اور اللہ کی حفاظت مانگو ۲/۱۹۹

(۱۱) فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ آبَاءَكُمْ أَوْ أَشَدَّ ذِكْرًا ؕ

تو اللہ کا ذکر کرو جس طرح تم اپنے بڑوں کا ذکر کیا کرتے تھے بلکہ اس سے بڑھ کر ۲/۲۰۰

(۱۲) فَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِي أَيَّامٍ مَعْدُودَاتٍ البقرۃ/۲۵

اور گنتی کے دنوں میں اللہ کو یاد کرو ۲/۲۰۳

(۱۳) وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوا أَنَّكُمْ إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ؕ

اور اللہ کے تقویٰ پر رہو اور جان لو کہ تم اس کے حضور اکٹھے کیے جاؤ گے ۲/۲۰۳

(۱۴) وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا ؕ آل عمران/۱۰

اور لوگوں پر اللہ کے لیے اس گھر (خانہ کعبہ) کا حج کرنا ہے اس پر جو اس تک راہ پا سکے ۳/۹۶

(۱۵) وَإِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوا المائدہ/۱

اور جب تم احرام کھولو تو شکار کرو ۵/۲

(۱۶) وَتَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى "

اور نیکی اور تقویٰ پر ایک دوسرے کی مدد کرو ۵/۲

(۱۷) وَاتَّقُوا اللّٰهَ إِنَّ اللّٰهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ "

اور اللہ کا تقویٰ کرو اللہ (بدی کی) سزا دینے میں سخت ہے ۵/۲

(۱۸) أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهُ مَتَاعًا لَكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ ... وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِي إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ؕ المائدہ/۱۳

تمھارے لیے دریا کا شکار اور اس کا طعام حلال کیا گیا ہے تمھارے اور مسافروں کے فائدے کے لیے ... اور اللہ کا تقویٰ کرو جس کی طرف تم اکٹھے کیے جاؤ گے ۵/۹۶

(۱۹) اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ — المائدہ ۱۳

جان لو کہ اللہ (بدی کی) سزا دینے میں سخت ہے — ۵/۹۸

(۲۰) وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَاْتُوْكَ رِجَالًا وَّعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ يَّاْتِيْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ — الحج ۴

اور لوگوں میں حج کے لئے پکار دے وہ تیری طرف آئیں گے (کچھ پیدل اور کچھ ہر طرح کی دبلی (سواریوں) پر جو ہر دور کے رستے سے آتی ہونگی — ۲۲/۲۷

(۲۱) لِّيَشْهَدُوْا مَنَافِعَ لَهُمْ وَيَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْۢ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ فَكُلُوْا مِنْهَا وَاَطْعِمُوا الْبَآئِسَ الْفَقِيْرَ

تاکہ اپنے فائدہ کی جگہوں پر حاضر ہوں اور مقرر دنوں میں اللہ کے نام کا ذکر اس پر کریں جو اس نے انہیں چار پائے جانور دیئے ہیں سو ان سے کھاؤ اور تکلیف والے محتاج کو کھلاؤ — ۲۲/۲۸

(۲۲) ثُمَّ لْيَقْضُوْا تَفَثَهُمْ وَلْيُوْفُوْا نُذُوْرَهُمْ وَلْيَطَّوَّفُوْا بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ — "

پھر چاہیئے کہ اپنی میل کچیل اتاریں اور اپنی منتوں کو پورا کریں اور قدیم گھر کا طواف کریں — ۲۲/۲۹

(۲۳) فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ وَاجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ — الحج ۴

پس بتوں کی ناپاکی سے بچو اور جھوٹ بات سے بچو — ۲۲/۳۰

(۲۴) وَلِكُلِّ اُمَّةٍ جَعَلْنَا مَنْسَكًا لِّيَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْۢ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ فَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَلَهٗٓ اَسْلِمُوْا — الحج ۵

اور ہر قوم کے لئے ہم نے قربانی مقرر کی ہے تاکہ اللہ کا نام اس پر یاد کریں جو اس نے انہیں چار پائے جانوروں سے دیئے ہیں پس تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے سو اسی کے فرمانبردار ہو جاؤ — ۲۲/۳۴

| | |
|---|---|
| (۲۵) وَالْبُدْنَ جَعَلْنٰهَا لَكُمْ مِّنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ لَكُمْ | اور قربانی کے اونٹوں کو ہم نے تمہارے لئے اللہ کے نشانوں سے |
| فِيْهَا خَيْرٌ فَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا صَوَآفَّ فَاِذَا | ٹھہرایا ہے تمہارے لئے ان میں بھلائی ہے تو اللہ کا نام ان پر یاد کرو |
| وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا فَكُلُوْا مِنْهَا وَاَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ | جب (وہ) قطار باندھے ہوئے (ہوں) پھر جب وہ پہلو کے بل گر پڑیں تو ان سے کھاؤ اور سوال نہ کرنے والے اور سوال کرنے والے کو کھلاؤ ۲۲/۳۶ |
| (۲۶) كَذٰلِكَ سَخَّرْنٰهَا لَكُمْ لِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ | اسی طرح اس ذی نفس کو تمہارے کام میں لگا دیا تاکہ تم اس پر اللہ کی بڑائی کرو جو تم کو ہدایت فرمائی ۲۲/۳۷ |

## (فصل ۱۹) خانہ کعبہ، حج، عمرہ، قربانی اور حالتِ احرام میں شکار سے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) فَلَا تَخْشَوْهُمْ — البقرۃ ۱۸ | سو ان سے مت ڈرو ۲/۱۵۰ |
| (۲) فَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ — البقرۃ ۲۴ | اور اپنے سروں کو نہ منڈواؤ یہاں تک کہ قربانی اپنے ٹھکانے پر پہونچ جائے ۲/۱۹۶ |
| (۲) فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ | تو حج میں نہ فحش کلام اور نہ گالی گلوج اور نہ کوئی جھگڑا ہو ۲/۱۹۷ |
| (۳) غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ — المائدۃ ۱ | نہ شکار کو حلال جانتے والے جب تم حالتِ احرام میں ہو ۵/۱ |
| (۴) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ وَلَا | اے لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ کے نشانوں کی بے حرمتی نہ کرو |
| الشَّهْرَ الْحَرَامَ وَلَا الْهَدْيَ وَلَا الْقَلَآئِدَ وَلَآ | اور نہ حرمت والے مہینے کی اور نہ قربانیوں کی اور نہ ان کی جو گانی پہنائے گئے ہوں |

آمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ — المائدہ ۵/۱ — اور نہ حرمت والے گھر کا قصد کرنے والوں کی ۵/۲

(۵) وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَآنُ قَوْمٍ اَنْ صَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ — اور کسی قوم کی دشمنی کہ انہوں نے تم کو حرمت والی مسجد سے روکا

الْحَرَامِ اَنْ تَعْتَدُوْا — المائدہ ۵/۱ — تم کو اس بات پر آمادہ نہ کرے کہ تم زیادتی کرو ۵/۲

(۶) وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ″ — اور گناہ اور زیادتی پر ایک دوسرے کی مدد نہ کرو ۵/۲

(۷) لَا تَقْتُلُوا الصَّيْدَ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ وَمَنْ قَتَلَهٗ مِنْكُمْ — شکار کو نہ مارو جب تم حالتِ احرام میں ہو اور جو کوئی تم میں سے

مُتَعَمِّدًا فَجَزَآءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ يَحْكُمُ بِهٖ — اُسے جان بوجھ کر مارے تو (اس کا) بدلہ چارپایوں سے

ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ هَدْيًا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ اَوْ كَفَّارَةٌ — اسی کا مثل ہے جو مارا ہے جس کا فیصلہ تم میں سے دو عدل آدمی

طَعَامُ مَسٰكِيْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا لِّيَذُوْقَ — کریں جو قربانی کعبہ پہنچنے والی ہو یا کفارہ ہے مسکینوں کا کھانا یا

وَبَالَ اَمْرِهٖ — المائدہ ۵/۱۳ — اس کے برابر روزے رکھنا تاکہ اپنے کام کا برا نتیجہ چکھے ۵/۹۵

(۸) وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ حُرُمًا ″ — اور تم پر خشکی کا شکار حرام کیا گیا ہے جب تک کہ تم حالتِ احرام میں ہو ۵/۹۶

(۹) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ — اے لوگو! جو ایمان لائے ہو مشرک ضرور پلید ہیں سو نہ اپنے اس سال کے

فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا — التوبہ ۴ — بعد وہ مسجد حرام کے پاس نہ آئیں ۹/۲۸

## (فصل ۲۰) جہاد کے متعلق اوامر

| | | |
|---|---|---|
| (۱) وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ — البقرة ۲۴ | اور اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے جنگ کرو جو تم سے جنگ کرتے ہیں | ۲/۱۹۰ |
| (۲) وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ وَأَخْرِجُوهُمْ مِنْ حَيْثُ أَخْرَجُوكُمْ وَالْفِتْنَةُ أَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ — ″ | اور جہاں ان کو پاؤ مارو اور انہیں نکال دو جہاں سے انہوں نے تمہیں نکالا ہے اور فتنہ قتل سے بڑھ کر سخت ہے | ۲/۱۹۱ |
| (۳) فَإِنْ قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهُمْ — ″ | پھر اگر وہ تم سے جنگ کریں تو تم ان کو مارو | ۲/۱۹۱ |
| (۴) وَقَاتِلُوهُمْ حَتَّىٰ لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّينُ لِلَّهِ — البقرة ۲۴ - الانفال ۵ | اور ان سے جنگ کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین صرف اللہ کے لئے ہو | ۲/۱۹۳ - ۸/۳۹ |
| (۵) كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَكُمْ وَعَسَىٰ أَنْ تَكْرَهُوا شَيْئًا وَهُوَ خَيْرٌ لَكُمْ وَعَسَىٰ أَنْ تُحِبُّوا شَيْئًا وَهُوَ شَرٌّ لَكُمْ — البقرة ۲۶ | تم پر جنگ کرنی لکھی گئی اور وہ تم کو ناگوار ہے اور ہو سکتا ہے کہ تمہیں ایک چیز ناگوار ہو حالانکہ وہ تمہارے لئے اچھی ہو اور ہو سکتا ہے کہ تم ایک چیز کو پسند کرو اور وہ تمہارے لئے بُری ہو | ۲/۲۱۶ |
| (۶) وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ | اور اللہ کی راہ میں جنگ کرو اور جان لو کہ اللہ سننے والا جاننے والا ہے | ۲/۲۴۴ |
| (۷) وَخَافُونِ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ — العمران ۱۸ | اور مجھ سے ہی ڈرو اگر تم مومن ہو | ۳/۱۷۴ |

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (٨) خُذُوْا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوْا جَمِيْعًا ؕ النساء ١٠ | اپنے بچاؤ (کا سامان) لے لیا کرو پھر گروہ گروہ ہوکر نکلو یا اکٹھے ہوکر نکلو ۴/۷۱ |
| (٩) فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؕ النساء ١٠ | سو چاہیے وہ لوگ اللہ کے رستہ میں جنگ کریں جو آخرت کے بدلے دنیا کی زندگی کو بیچتے ہیں ۴/۷۴ |
| (١٠) وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ 〃 | اور تمھیں کیا (عذر) ہے کہ تم اللہ کے رستے میں جنگ نہ کرو ۷۵ |
| (١١) فَقَاتِلُوْا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ ۚ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا 〃 | پس تم شیطان کے مددگاروں سے جنگ کرو شیطان کی جنگ یقیناً کمزور ہے ۴/۷۶ |
| (١٢) فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ النساء ١٢ | لیکن اگر وہ پھر جائیں تو ان کو پکڑو اور ان کو قتل کرو جہاں کہیں انھیں پاؤ ۴/۸۹ |
| (١٣) فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ ؕ النساء ١٢ | پس اگر وہ تم سے کنارہ کش نہ ہوں اور (نہ) تم سے صلح کی خواہش کریں اور (نہ) اپنے ہاتھ روکیں تو ان کو پکڑو اور ان کو قتل کرو جہاں انھیں گھیر پاؤ ۴/۹۱ |
| (١٤) اِذَا ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا النساء ١٣ | جب تم اللہ کی راہ میں نکلو تو تحقیق کر لیا کرو ۴/۹۴ |

| | |
|---|---|
| (۱۵) وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِنْ كَانَ بِكُمْ أَذًى | اور تم پر کوئی گناہ نہیں کہ اگر تمھیں بارش کی وجہ تکلیف ہو یا |
| مِّنْ مَّطَرٍ أَوْ كُنْتُمْ مَّرْضَىٰ أَنْ تَضَعُوا أَسْلِحَتَكُمْ | تم بیمار ہو تو اپنے ہتھیار اتار رکھو اور اپنا |
| وَخُذُوا حِذْرَكُمْ ۚ النساء ۱۵ | بچاؤ لیتے رہو ۴/۱۰۲ |
| (۱۶) وَجَاهِدُوا فِي سَبِيلِهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۶ المائدہ | اور اس کی راہ میں جہاد کرو تاکہ تم کامیاب ہو ۵/۳۵ |
| (۱۷) إِذْ يُوحِي رَبُّكَ إِلَى الْمَلَائِكَةِ أَنِّي مَعَكُمْ | جب تیرا رب فرشتوں کو وحی کرتا تھا کہ میں تمھارے ساتھ |
| فَثَبِّتُوا الَّذِينَ آمَنُوا ۚ سَأُلْقِي فِي قُلُوبِ | ہوں سو جو ایمان لائے ان کو ثابت قدم رکھو میں ان کے |
| الَّذِينَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوا فَوْقَ | دلوں میں جو کافر ہوئے رعب ڈالدوں گا سو گردنوں کے |
| الْأَعْنَاقِ وَاضْرِبُوا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ۱۲ الانفال | اوپر مارو اور ان کے پوروں کو کاٹ ڈالو ۸/۱۲ |
| (۱۸) وَإِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَوْلَاكُمْ ۵ الانفال | اور اگر پھر جائیں تو جان لو کہ اللہ تمھارا مولیٰ ہے ۸/۴۰ |
| (۱۹) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا لَقِيتُمْ فِئَةً | اے لوگو! جو ایمان لائے ہو جب تمھارا کسی جماعت سے مقابلہ ہو |
| فَاثْبُتُوا وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۶ الانفال | تو ثابت قدم رہو اور اللہ کو بہت یاد کرو تاکہ تم کامیاب ہو ۸/۴۵ |
| (۲۰) الَّذِينَ عَاهَدْتَ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنْقُضُونَ عَهْدَهُمْ فِي كُلِّ مَرَّةٍ | وہ جن سے تو عہد کرتا ہے پھر وہ اپنا عہد ہر بار توڑ دیتے ہیں |

دهم لا يتقون ۝ فإما تثقفنهم في الحرب — اور وہ (خلاف ورزی عہد سے) نہیں بچتے سو اگر تو ان کو جنگ

فشرد بهم من خلفهم لعلهم يذكرون ۝ (الانفال) — میں پائے تو ان (کی عبرتناک سزا) سے ان کو منتشر کر دو جو ان کے پیچھے ہیں تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں ۵۷/۸

(٢١) وإما تخافن من قوم خيانة فانبذ إليهم — اور اگر تجھے کسی قوم سے دغابازی کا خوف ہو تو (ان کا عہد)

على سواء ۝ (الانفال ٧) — برابری کو ملحوظ رکھتے ہوئے ان کی طرف پھینک دے ۵۸/۸

(٢٢) وأعدوا لهم ما استطعتم من قوة — اور جو کچھ طاقت اور گھوڑوں کے سرحدوں پر باندھ رکھنے

ومن رباط الخيل ترهبون به عدو الله وعدوكم — سے تم سے ہو سکے ان کے لئے تیار رکھو تم اس کے ساتھ اللہ کے

وآخرين من دونهم لا تعلمونهم (الانفال ٨) — دشمن اور اپنے دشمن کو خوف زدہ رکھو اور ان کے سوائے اوروں کو (بھی) جنہیں تم نہیں جانتے ۶۰/۸

(٢٣) إلا الذين عاهدتم من المشركين ثم — مگر جن مشرکوں کے ساتھ تم نے عہد کیا پھر انہوں نے تمہارے

لم ينقصوكم شيئا ولم يظاهروا عليكم أحدا — ساتھ کوئی کمی نہیں کی اور نہ تمہارے خلاف کسی کو مدد دی تو

فأتموا إليهم عهدهم إلى مدتهم ۝ (التوبة ١) — ان کے ساتھ ان کا عہد ان کی مدت تک پورا کر دیں ۴/۹

(٢٤) فإذا انسلخ الأشهر الحرم فاقتلوا — پھر جب حرمت والے مہینے نکل جائیں تو ان مشرکوں کو جہاں

المشركين حيث وجدتموهم وخذوهم — پاؤ قتل کر دو اور ان کو پکڑ لو

| | |
|---|---|
| وَاحْصُرُوْهُمْ وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۚ | اور ان کو روک رکھو اور ان کے لئے ہر گھات کی جگہ بیٹھو پھر |
| فَإِنْ تَابُوْا وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ | اگر توبہ کریں اور نماز قایم کریں اور زکوٰۃ دیں تو ان کا رستہ |
| فَخَلُّوْا سَبِيْلَهُمْ ۚ إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (التوبة ۱) | چھوڑ دو اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے ۹/۵ |
| (۲۵) فَمَا اسْتَقَامُوْا لَكُمْ فَاسْتَقِيْمُوْا لَهُمْ (التوبة ۲) | سو جب تک وہ تمہارے لئے (عہد پر) قایم رہیں تم انکے لئے قائم رہو |
| (۲۶) وَإِنْ نَّكَثُوْا أَيْمَانَهُمْ مِّنْ بَعْدِ عَهْدِهِمْ | اور اگر وہ اپنے عہد کے بعد اپنی قسموں کو توڑ دیں اور تمہارے |
| وَطَعَنُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْا أَئِمَّةَ الْكُفْرِ | دین میں عیب لگائیں تو کفر کے سرداروں کے ساتھ جنگ کرو |
| إِنَّهُمْ لَا أَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ | ان کی قسمیں کچھ نہیں تاکہ وہ باز آئیں ۹/۱۲ |
| (۲۷) أَتَخْشَوْنَهُمْ ۚ فَاللّٰهُ أَحَقُّ أَنْ تَخْشَوْهُ | کیا تم ان سے ڈرتے ہو بلکہ اللہ ہی زیادہ حق رکھتا ہے کہ تم اس |
| إِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (التوبة ۲) | سے ڈرو اگر تم مومن ہو ۹/۱۳ |
| (۲۸) قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِأَيْدِيْكُمْ | ان سے جنگ کرو اللہ ان کو تمہارے ہاتھوں سے عذاب دیگا ۹/۱۴ |
| (۲۹) قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا | ان سے جنگ کرو جو اللہ پر ایمان نہیں لاتے اور نہ پچھلے دن |
| بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ | پر اور نہ ان چیزوں کو حرام ٹھہراتے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول نے حرام کیں |

وَلَا يَدِيْنُوْنَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور نہ سچے دین کو اختیار کرتے ہیں ان لوگوں میں سے جن کو

حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ ۝ التوبة ۴/۵

کتاب دی گئی یہاں تک کہ وہ ہاتھ سے جزیہ دیں اور وہ محکوم ہوں ۹/۲۹

(۳۰) وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ كَآفَّةً ۝

اور مشرکوں سے سب کے سب جنگ کرو جس طرح وہ تم سے سب کے سب

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝ التوبة ۵

جنگ کرتے ہیں اور جان لو کہ اللہ متقیوں کے ساتھ ہے ۹/۳۶

(۳۱) اِنْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ التوبة ۶

اللہ کی راہ میں نکلو ۹/۳۸

(۳۲) اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ

ہلکے اور بوجھل نکل پڑو اور اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے

وَاَنْفُسِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ "

ساتھ اللہ کی راہ میں جہاد کرو ۹/۴۱

(۳۳) فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِيْ بَايَعْتُمْ بِهٖ التوبة ۱۴

سو اپنے سودے پر جو تم نے اس سے کیا ہے خوش ہو جاؤ ۹/۱۱۱

(۳۴) قَاتِلُوا الَّذِيْنَ يَلُوْنَكُمْ مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوْا

ان کافروں سے جنگ کرو جو تمہارے قریب ہیں اور چاہیے

فِيْكُمْ غِلْظَةً ۝ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝ التوبة ۱۶

کہ وہ تم میں شدت پائیں اور جان لو کہ اللہ متقیوں کے ساتھ ہے ۹/۱۲۳

(۳۵) اُذِنَ لِلَّذِيْنَ يُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا الحج ۶

ان لوگوں کو اجازت دی گئی جن سے لڑائی کی جاتی ہے اس لیے کہ ان پر ظلم

(۳۶) فَاِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَضَرْبَ الرِّقَابِ

سو جب تمہاری کافروں سے مڈبھیڑ ہو جائے تو گردنیں مارنا ہے

| | |
|---|---|
| حَتّٰۤی اِذَاۤ اَثْخَنْتُمُوْهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ فَاِمَّا مَنًّاۢ | یہاں تک کہ جب تم ان پر غالب آ جاؤ تو قیدیں مضبوط باندھ لو پھر بعد میں |
| بَعْدُ وَ اِمَّا فِدَآءً حَتّٰى تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا ‎(محمد ۱) | یا تو احسان کے طریق پر یا فدیہ لیکر (چھوڑ دو) یہاں تک کہ لڑائی اپنے ہتھیار (۴/۲۶) |

## فصل (۲) جہاد کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَعْتَدُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ ‎(البقرة ۲۴) | اور زیادتی نہ کرو اللہ زیادتی کرنے والوں کو پیار نہیں کرتا (۲/۱۹۰) |
| (۲) وَلَا تُقٰتِلُوْهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى | اور مسجد حرام کے قریب ان سے جنگ نہ کرو جب تک کہ وہ اس |
| یُقٰتِلُوْكُمْ فِیْهِ ‎(البقرة ۱۱) | کے اندر تمہارے ساتھ جنگ (نہ) کریں (۲/۱۹۱) |
| (۳) وَلَا تَهِنُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ | اور نہ سست ہو اور نہ غمگین ہو اور تم ہی غالب رہو گے اگر |
| اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ‎(ال عمران ۱۴) | تم مومن ہو (۳/۱۳۸) |
| (۴) فَلَا تَخَافُوْهُمْ ‎(ال عمران ۱۸) | سو تم ان سے مت ڈرو (۳/۱۷۴) |
| (۵) وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰۤى اِلَیْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ | اور جو تمہیں سلام کرے اسے یہ نہ کہو کہ تو |
| مُؤْمِنًا ‎(النساء ۱۲) | مومن نہیں (۴/۹۴) |
| (۶) وَلَا تَهِنُوْا فِی ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ‎(النساء ۱۵) | اور (دشمن) قوم کا پیچھا کرنے میں سستی نہ کرو (۴/۱۰۴) |

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۷) یَآاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِیْتُمُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ (الانفال ۲) | اے لوگو جو ایمان لائے ہو جب تم ان سے جو کافر ہیں جنگ کی حالت میں ملو تو ان سے پیٹھ نہ پھیرو ۸/۱۵ |
| (۸) فَلَا تَظْلِمُوْا فِیْهِنَّ اَنْفُسَكُمْ (التوبة ۵) | سو ان میں اپنے اوپر ظلم مت کرو ۹/۳۶ |

## (فصل ۲۲) دشمنوں سے صلح کے متعلق اوامر

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) وَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ (الانفال ۸) | اور اگر وہ صلح کی طرف جھکیں تو تو بھی اس کی طرف جھک جا اور اللہ پر بھروسہ رکھ وہ سننے والا جاننے والا ہے ۸/۶۱ |

## (فصل ۲۳) دشمنوں سے صلح کے متعلق نواہی

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) فَلَا تَهِنُوْا وَتَدْعُوْٓا اِلَى السَّلْمِ (محمد ۴) | سو تم سست نہ ہو اور صلح کی طرف (ان کو) بلاؤ ۴۷/۳۵ |

## (فصل ۲۴) مال غنیمت اور اس کے مستحقین کے متعلق اوامر

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِی الْقُرْبٰى وَالْیَتٰمٰى وَالْمَسٰكِیْنِ وَابْنِ السَّبِیْلِ (الانفال ۵) | اور جان لو کہ جو کوئی چیز تم فتح پا کر حاصل کرو تو اس کا پانچواں حصہ اللہ کے لئے ہے اور رسول کے لئے اور قریبیوں کے لئے اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافروں کے لئے ۸/۴۱ |

| | |
|---|---|
| (۲) فَكُلُوا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا وَّاتَّقُوا اللّٰهَ الانفال ۹۰ | اس سے جو تم نے فتح پاکر حاصل کیا ہے حلال طیب کھاؤ اور اللہ کا تقویٰ کرو ۸ ۶۹ |
| (۳) مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى | جو اللہ نے اپنے رسول کو بستیوں والوں سے مال غنیمت دلایا تو |
| فَلِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى | وہ اللہ کے لئے اور رسول کے لئے اور قریبیوں کے لئے اور یتیموں |
| وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ كَيْ لَا يَكُوْنَ دُوْلَةً | اور مسکینوں اور مسافر کے لئے ہے تاکہ تم میں سے دولتمندوں کے اندر |
| بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ مِنْكُمْ ۭ وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ | نہ پھرتا رہے اور جو کچھ رسول دیتا ہے وہ لے لو اور جس سے وہ تمہیں |
| فَخُذُوْهُ ۤ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الحشر ۱ | روکتا ہے رُک جاؤ اور اللہ کا تقویٰ کرو ۵۹/۷ |
| (۴) لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ | (وہ) مہاجر ناداروں کے لئے ہے جو اپنے گھروں اور اپنے مالوں |
| دِيَارِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ الحشر ۱ | سے نکالے گئے ہیں ۵۹/۸ |

## (فصل ۲۵) شہیدانِ راہِ خدا کے متعلق نواہی

| | |
|---|---|
| (۱) وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | اور جو اللہ کی راہ میں مارے جاتے ہیں انہیں مردہ نہ کہو بلکہ |
| اَمْوَاتٌ ۭ بَلْ اَحْيَآءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ البقرۃ ۱۹ | وہ زندہ ہیں مگر تم محسوس نہیں کرتے ۲/۱۵۴ |
| (۲) وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ۭ | اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے گئے انہیں مُردے خیال مت کرو |

بَلْ اَحْيَاۤءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ ۝ (آل عمران ۱۷)

بلکہ وہ زندہ ہیں اپنے رب کے پاس رزق دیئے جاتے ہیں (۳/۱۶۹)

## (فصل ۲۶) مسلمانوں کی باہمی جنگ کے متعلق امر

(۱) فَاِنْۢ بَغَتْ اِحْدٰىهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِىْ تَبْغِىْ حَتّٰى تَفِىْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ (الحجرات ۱)

پس اگر ایک (گروہ) دوسرے پر زیادتی کرتا تو اس سے جنگ کرو جو زیادتی کرتا ہے یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف رجوع کرے (۴۹/۹)

## (فصل ۲۷) مسلمانوں کی باہمی صلح اور انصاف کے متعلق اوامر

(۱) وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا (الحجرات ۱)

اور اگر مومنوں میں سے دو گروہ جنگ کریں تو ان میں صلح کرا دو (۴۹/۹)

(۲) فَاِنْ فَآءَتْ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَاَقْسِطُوْا

پس اگر گروہ (گروہ) رجوع کرے تو ان کے درمیان عدل سے صلح کرا دو اور انصاف کرو (۴۹/۹)

(۳) اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝ (الحجرات ۱)

مومن بھائی بھائی ہی ہیں سو اپنے بھائیوں کے درمیان صلح کرا دیا کرو اور اللہ کا تقویٰ کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے (۴۹/۱۰)

## (فصل ۲۸) جنگ نہ کرنے والوں کی دوستی کے متعلق اوامر

(۱) فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ (النساء)

پس اگر وہ تم سے کنارہ کش ہوں پھر تم سے جنگ نہ کریں اور تم سے صلح کی درخواست کریں

فَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ۝ (النساء / ۱۰)

تو اللہ نے تمہارے لیئے ان کے خلاف کوئی راہ نہیں رکھی (۴/۹۰)

(۲) لَا يَنْهٰىكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ لَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَلَمْ يُخْرِجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ اَنْ تَبَرُّوْهُمْ وَتُقْسِطُوْۤا اِلَيْهِمْ (الممتحنہ / ۱)

اللہ تمہیں ان سے نہیں روکتا جنہوں نے تمہارے ساتھ دین کے بارے میں لڑائی نہیں کی اور تمہیں اپنے گھروں سے نہیں نکالا کہ تم ان سے احسان کرو اور ان سے انصاف کرو (۶۰/۸)

## (فصل ۲۹) جنگ کرنے والوں اور ان کے حامیوں کافروں منافقوں یہودیوں اور عیسائیوں کی دوستی کے متعلق نواہی

(۱) لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ (اٰل عمران / ۳ ، النساء / ۲۱)

مومن مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست نہ بنائیں (۳/۲۸ ، ۴/۱۴۴)

(۲) لَا تَتَّخِذُوْا بِطَانَةً مِّنْ دُوْنِكُمْ لَا يَاْلُوْنَكُمْ خَبَالًا ۝ (اٰل عمران / ۱۲)

اپنوں کے سوائے (کسی کو) اپنے ہمراز دار نہ بناؤ وہ تمہاری خرابی میں کمی نہیں کرتے (۳/۱۱۸)

(۳) فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ... لَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۝ (النساء / ۱۲)

سو ان میں سے کسی کو دوست نہ بناؤ یہاں تک کہ وہ اللہ کی راہ میں ہجرت کریں ... ان میں سے کسی کو نہ دوست نہ مددگار بناؤ (۴/۸۹)

(۴) لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَالنَّصٰرٰى اَوْلِيَآءَ ۘ ۶ — یہودیوں اور عیسائیوں کو دوست مت بناؤ ۵/۵۱

(۵) لَا تَتَّخِذُوْا عَدُوِّىْ وَعَدُوَّكُمْ اَوْلِيَآءَ — الممتحنة ۱ — میرے مخالفوں اور اپنے مخالفوں کو دوست نہ بناؤ ۶۰/۱

(۶) اِنَّمَا يَنْهٰىكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ قٰتَلُوْكُمْ فِى الدِّيْنِ وَاَخْرَجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ وَظٰهَرُوْا عَلٰٓى اِخْرَاجِكُمْ اَنْ تَوَلَّوْهُمْ ۚ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ — الممتحنة ۲

اللہ تمھیں صرف ان لوگوں سے دوستی کرنے سے روکتا ہے جنھوں نے دین کے بارے میں تم سے لڑائی کی اور تمھیں تمھارے گھروں سے نکالا اور تمھارے نکالنے میں اوروں کی مدد کی اور جو ان سے دوستی کرتے ہیں تو وہی ظالم ہیں ۶۰/۹

(۷) لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ۶ — ان سے دوستی مت کرو جن پر اللہ ناراض ہوا ہے ۶۰/۱۳

## (فصل ۳۰) اللہ کی آیات کا انکار دین پر ہنسی کرنے والوں ایمان پر کفر کو عزیز سمجھنے والوں اور ظالموں کی صحبت اور دوستی کے متعلق نواہی

(۱) وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِى الْكِتٰبِ اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِىْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖٓ — النساء ۲۰

اور وہ تم پر کتاب میں (یہ حکم) نازل کر چکا ہے کہ جب تم سنو کہ اللہ کی آیات کا انکار کیا جاتا ہے اور ان پر ہنسی کی جاتی ہے تو ان کے ساتھ مت بیٹھو جہاں تک کہ وہ اس کے سوا کسی دوسری بات میں لگ جائیں ۴/۱۴۰

(۱) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَآءَ ۚ المائدۃ ۹

اے لوگو جو ایمان لائے ہو ان میں سے جن کو تم سے پہلے کتاب دی گئی ان لوگوں کو دوست نہ بناؤ جو تمہارے دین کو ہنسی اور کھیل بناتے ہیں اور (نہ) کافروں کو ۵/۵۷

(۳) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْۤا اٰبَآءَكُمْ وَاِخْوَانَكُمْ اَوْلِيَآءَ اِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْاِيْمَانِ ؕ التوبۃ/۳

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو اپنے باپوں اور اپنے بھائیوں کو دوست نہ بناؤ اگر وہ ایمان پر کفر کو دوست رکھیں اور جو کوئی تم میں سے ان کو دوست بنائے گا یہی ظالم ہیں ۹/۲۳

(۴) وَلَا تَرْكَنُوْۤا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۙ ھود/۱۰

اور ان کی طرف نہ جھکو جو ظالم ہیں ورنہ تمھیں آگ چھو جائیگی ۱۱/۱۱۳

## (فصل ۲) فوجداری یعنی قتل اور دیگر جرائم کی سزا کے متعلق اوامر

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى ؕ اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ؕ فَمَنْ عُفِيَ لَهٗ مِنْ اَخِيْهِ شَيْءٌ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو مقتولوں کے بارے میں تم پر قصاص مقرر کیا گیا ہے (قاتل) آزاد ہو تو آزاد (ہی مارا جائے) اور غلام ہو تو غلام اور عورت ہو تو عورت مگر جس کو اپنے بھائی کی طرف سے کچھ معافی دی گئی ہے

| | |
|---|---|
| فَاتِّبَاعٌ بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ذٰلِكَ | تو عمدگی سے پیروی کرنی چاہیئے اور نیکی کے ساتھ اُسے |
| تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ | ادا کیا جائے یہ تمہارے رب کی طرف سے آسانی اور مہربانی |
| فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ — البقرۃ ۲۲ | ہے پھر جو کوئی اس کے بعد زیادتی کرے اس کے لئے دردناک عذاب ہے ۲/۱۷۸ |
| (۲) وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ | اور تمہارے لئے قصاص میں زندگی ہے اے عقل والو |
| لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝ — البقرۃ ۲۲ | تاکہ تم بچے رہو ۲/۱۷۹ |
| (۳) اَلشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالْحُرُمٰتُ | حرمت والا مہینہ حرمت والے مہینے کے بدلے ہے اور تمام حرمت والی |
| قِصَاصٌ فَمَنِ اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوْا عَلَيْهِ | چیزوں میں بدلا ہے پس جو کوئی تم پر زیادتی کرے تم اس کو اسی کے مطابق |
| بِمِثْلِ مَا اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْا | سزا دو جو اس نے تم پر زیادتی کی ہے اور اللہ کے تقویٰ پر رہو اور |
| اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ — البقرۃ ۲۲ | جان لو کہ اللہ ان کے ساتھ ہے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں ۲/۱۹۴ |
| (۴) وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا اِلَّا خَطَاً | اور کسی مومن کو شایاں نہیں کہ وہ مومن کو مار ڈالے مگر غلطی سے |
| وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَاً فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ وَّ | اور جو کوئی غلطی سے کسی مومن کو مار ڈالے تو ایک مومن غلام |
| دِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰى اَهْلِهٖ اِلَّا اَنْ يَّصَّدَّقُوْا | آزاد کرے اور خون بہا دے جو اس کے وارثوں کو سپرد کیا جائے سوائے اس کے کہ وہ معاف کر دیں |

فَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۖ وَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيثَاقٌ فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ إِلَىٰ أَهْلِهِ وَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۖ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ تَوْبَةً مِّنَ اللَّهِ ۗ

پھر اگر (مقتول) ایسے لوگوں سے ہو جو تمہارے دشمن ہیں اور وہ مومن ہو تو ایک مومن غلام آزاد کرنا چاہیئے اور اگر ایسے لوگوں میں ہو کہ تم میں اور ان میں معاہدہ ہو تو خون بہا دینا چاہیئے جو اس کے وارثوں کے سپرد کیا جائے اور ایک مومن غلام آزاد کرنا چاہیئے پھر جو شخص نہ پائے تو دو مہینے کے متواتر روزے رکھے (تاکہ) اللہ اس پر رحمت سے متوجہ ہو ۔ ۴/۹۲

(۵) وَمَنْ يَقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَاؤُهُ جَهَنَّمُ خَالِدًا فِيهَا وَغَضِبَ اللَّهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهُ وَأَعَدَّ لَهُ عَذَابًا عَظِيمًا ۝ النساء ۱۳

اور جو جان بوجھ کر کسی مومن کو قتل کرے تو اس کی سزا دوزخ ہے اسی میں رہے گا اور اللہ اس پر ناخوش ہے اور اس پر لعنت کرتا ہے اور اس کے لئے بڑا عذاب تیار کرے گا ۔ ۴/۹۳

(۶) إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا أَوْ تُقَطَّعَ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ أَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْأَرْضِ ۚ ذَٰلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا ۖ وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ المائدہ ۵

ان کی سزا جو اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ جنگ کرتے ہیں اور ملک میں فساد پھیلانے کی کوشش کرتے ہیں صرف یہی ہے کہ وہ قتل کئے جائیں یا صلیب پر لٹکائے جائیں یا ان کے ہاتھ اور پاؤں مخالف اطراف سے کاٹے جائیں یا ان کو قید کیا جائے یہ ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور ان کے لئے آخرت میں بڑا عذاب ہے ۔ ۵/۳۳

(۳) قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ
سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝ قُلْ مَنْۢ بِيَدِهٖ مَلَكُوْ
تُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ
سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ۝ — المومنون ۵

کہہ ساتوں آسمانوں کا رب اور بڑے عرش کا رب کون ہے
کہیں گے اللہ کے لئے ہی ہو کہہ تو کیا تم تقویٰ اختیار نہیں کرتے
کہہ کون ہے جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی حکومت ہے اور وہ پناہ
دیتا ہے اور اس کے مقابل پناہ نہیں ملتی اگر تم جانتے ہو کہیں گے اللہ کے
کہو پھر تم کہاں سے جادو کر دیئے جاتے ہو ۲۳ / ۸۴ تا ۹۰

(۴) قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ
عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِيْنَ ۝ — النمل ۶

کہہ زمین میں چلو پھرو پھر دیکھو مجرموں کا انجام کیسا ہوا
۲۷ / ۶۹

(۵) قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ بَدَاَ الْخَلْقَ
ثُمَّ اللّٰهُ يُنْشِئُ النَّشْاَةَ الْاٰخِرَةَ ۝ — العنکبوت ۲

کہہ زمین میں چلو پھرو پھر دیکھو کس طرح اس نے پہلی بار پیدا
کیا پھر اللہ ہی آخرت کا اٹھانا اٹھائیگا
۲۹ / ۲۰

(۶) قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِيْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ
اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ — السجدہ ۱

کہہ موت کا فرشتہ تمہاری روح قبض کرتا ہے جو تم پر مقرر کیا گیا ہے
پھر تم اپنے رب کی طرف لوٹائے جاتے ہو
۳۲ / ۱۱

(۷) قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۭ وَهُوَ
بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ ۝ — یٰس ۵

کہہ انہیں وہی زندہ کرے گا جس نے انہیں پہلی بار بنایا اور وہ
ہر پیدائش کو خوب جاننے والا ہے
۳۶ / ۷۹

| | |
|---|---|
| (۸) ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۙ اَوَ اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ۗ قُلْ نَعَمْ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ۚ الصافات ۱ | کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا ہم ضرور دوبارہ اٹھائے جائیں گے اور کیا ہمارے پہلے باپ دادا بھی کہہ ہاں اور تم ذلیل ہوگے ۔ ۳۷/۱۶ |
| (۹) قُلِ اللّٰهُ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يَجْمَعُكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۔ الجاثیہ ۳ | کہہ اللہ ہی تمہیں زندہ کرتا ہے پھر وہی تمہیں مارے گا پھر وہ تمہیں قیامت کے دن جمع کرے گا جس میں کوئی شک نہیں لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ۴۵/۲۶ |
| (۱۰) قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ۔ الواقعہ ۲ | کہہ پہلے اور پچھلے (سب) یقیناً ایک مقرر دن کے مقرر وقت پر اکٹھے کئے جائیں گے ۵۶/۴۹ |
| (۱۱) زَعَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنْ لَّنْ يُّبْعَثُوْا ۭ قُلْ بَلٰى وَرَبِّيْ لَتُبْعَثُنَّ ثُمَّ لَتُنَبَّؤُنَّ بِمَا عَمِلْتُمْ ۭ وَذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ۔ التغابن ۱ | جو کافر ہیں وہ گمان کرتے ہیں کہ وہ اٹھائے نہیں جائیں گے کہہ ہاں میرے رب کی قسم تم ضرور اٹھائے جاؤ گے پھر تمہیں ضرور اس کی خبر دی جائیگی جو تم نے عمل کئے اور یہ اللہ پر آسان ہے ۶۴/۷ |

(باب ۱۰) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! بنی اسرائیل سے کہہ دے

| | |
|---|---|
| (۱) قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِيَآءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۔ البقرۃ ۱۱ | کہہ تو پہلے تم اللہ کے نبیوں کو کیوں قتل کرتے تھے اگر تم مومن تھے ۲/۹۱ |

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۲) قُلْ بِئْسَمَا يَأْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○ البقرة ۱۱ | کہہ دے برا ہے جس کے لئے تمہارا ایمان تمہیں حکم دیتا ہے اگر تم ایمان والے ہو ۲/۹۳ |
| (۳) قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ○ البقرة ۱۱ | کہہ اگر آخرت کا گھر اللہ کے ہاں اور لوگوں کو چھوڑ کر صرف تمہارے لئے ہے تو موت کی آرزو کرو اگر تم سچے ہو ۲/۹۴ |
| (۴) قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ البقرة ۱۲ | کہہ جو کوئی اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کے رسولوں اور جبرائیل اور میکائیل کا دشمن ہو تو اللہ (ان) کا دشمن ہے ۲/۹۷، ۹۸ |
| (۵) قُلْ فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ فَاتْلُوْهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ آل عمران ۱۰ | کہہ تو تورات لاؤ پھر اسے پڑھو اگر تم سچے ہو ۳/۹۳ |
| (۶) قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا | کہہ اللہ نے سچ فرمایا ہے پس راست رو ہو کر ابراہیم کے دین کی پیروی کرو ۳/۹۴ |
| (۷) قُلْ مُوْتُوْا بِغَيْظِكُمْ آل عمران ۱۲ | کہہ اپنے غصہ میں مر جاؤ ۳/۱۱۸ |
| (۸) قُلْ قَدْ جَآءَكُمْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِيْ بِالْبَيِّنٰتِ آل عمران ۱۹ | کہہ مجھ سے پہلے رسول تمہارے پاس کھلے دلائل کے ساتھ ۳/۱۸۲ |

| آیت | ترجمہ |
|---|---|
| (۹) وَبِالَّذِيْ قُلْتُمْ فَلِمَ قَتَلْتُمُوْهُمْ اِنْ كُنْتُمْ | اور اس کے ساتھ جو تم کہتے ہو آئے تو ان کو تم نے کیوں قتل کیا |
| صٰدِقِيْنَ — آل عمران ۱۹ | اگر تم سچے ہو — ۳/۱۸۲ |
| (۱۰) قُلْ مَنْ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ الَّذِيْ جَآءَ بِهٖ مُوْسٰى | کہہ کس نے وہ کتاب اتاری جو موسیٰ لایا |
| ... قُلِ اللّٰهُ — الانعام ۱۱ | کہہ اللہ نے — ۶/۹۲ |
| (۱۱) فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ | پھر اگر وہ تجھے جھٹلائیں تو کہہ تمہارا رب وسیع رحمت والا ہے اور |
| وَّاسِعَةٍ وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ | اس کی سزا مجرم قوم سے نہیں ملتی — ۶/۱۴۸ |
| (۱۲) قُلْ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ هَادُوْٓا اِنْ زَعَمْتُمْ اَنَّكُمْ | کہہ اے لوگو جو یہودی ہو اگر تم سمجھتے ہو کہ اور لوگوں کو چھوڑ |
| اَوْلِيَآءُ لِلّٰهِ مِنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ | کر تم ہی اللہ کے دوست ہو تو موت کی آرزو کرو اگر تم |
| كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝ — الجمعۃ | سچے ہو — ۶۲/۶ |
| (۱۳) قُلْ اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِيْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ | کہہ موت جس سے تم بھاگتے ہو وہ تمہیں مل کر رہے گی |
| فَاِنَّهٗ مُلٰقِيْكُمْ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ | پھر تم پوشیدہ اور ظاہر کے جاننے والے کی طرف لوٹائے جاؤ |
| فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ — الجمعۃ ۱ | سو وہ تمہیں اس کی خبر دیگا جو تم کرتے تھے — ۶۲/۸ |

(باب ۱۱) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہودیوں اور عیسائیوں سے کہدے

(۱) وَقَالُوا لَنْ يَدْخُلَ الْجَنَّةَ إِلَّا مَنْ كَانَ هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ تِلْكَ أَمَانِيُّهُمْ قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ٥ البقرۃ ۱۳

اور کہتے ہیں کوئی جنت میں داخل نہ ہوگا سوائے ان کے جو یہودی ہوں یا عیسائی یہ ان کی آرزوئیں ہیں کہہ اپنی سند لاؤ اگر تم سچے ہو ۲/۱۱۱

(۲) وَلَنْ تَرْضَىٰ عَنْكَ الْيَهُودُ وَلَا النَّصَارَىٰ حَتَّىٰ تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ قُلْ إِنَّ هُدَى اللَّهِ هُوَ الْهُدَىٰ البقرۃ ۱۴

اور یہودی تجھ سے ہرگز راضی نہ ہونگے اور نہ عیسائی یہاں تک کہ تو ان کے مذہب کی پیروی کرے کہہ اللہ کی ہدایت وہی (کامل) ہدایت ہے ۲/۱۲۰

(۳) وَقَالُوا كُونُوا هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ تَهْتَدُوا قُلْ بَلْ مِلَّةَ إِبْرَاهِيمَ حَنِيفًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ البقرۃ ۱۶

اور کہتے ہیں یہودی ہوجاؤ یا عیسائی تم ہدایت پالوگے کہہ بلکہ (ہم) ابراہیم کے مذہب پر ہیں، جو راست رو تھا اور وہ شرک کرنے والوں میں سے نہیں تھا ۲/۱۳۵

(۴) قُلْ أَتُحَاجُّونَنَا فِي اللَّهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ وَلَنَا أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ وَنَحْنُ لَهُ مُخْلِصُونَ

کہہ کیا تم اللہ کے بارے میں ہم سے جھگڑتے ہو اور وہ ہمارا رب اور تمہارا رب ہے اور ہمارے لئے ہمارے عمل اور تمہارے لئے تمہارے عمل ہیں اور ہم اسی کے لئے اخلاص رکھنے والے ہیں ۲/۱۳۹

| | |
|---|---|
| (۵) اَمْ تَقُوْلُوْنَ اِنَّ اِبْرٰهٖمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَ | کیا تم کہتے ہو کہ ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحاق اور یعقوب اور |
| اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطَ كَانُوْا هُوْدًا | اس کی اولاد یہودی یا عیسائی تھے کہہ کیا تم زیادہ جاننے |
| اَوْ نَصٰرٰى ؕ قُلْ ءَاَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ ؕ وَ | والے ہو یا اللہ؟ اور اس سے بڑا ظالم کون |
| مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهٗ | ہے جو اس گواہی کو چھپائے جو اللہ کی طرف سے |
| مِنَ اللّٰهِ ؕ البقرہ ۲/۱۶ | اس کے پاس ہے ۲/۱۴۰ |
| (۶) وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ وَالنَّصٰرٰى نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ | اور یہودی اور عیسائی کہتے ہیں ہم اللہ کے بیٹے اور اس کے پیارے |
| وَاَحِبَّآؤُهٗ ؕ قُلْ فَلِمَ يُعَذِّبُكُمْ بِذُنُوْبِكُمْ ؕ المائدہ ۳ | ہیں کہہ پھر تمہارے گناہوں کی وجہ تمہیں کیوں عذاب دیتا ہے ۵/۱۸ |

باب (۱۲) اے ایمان والو یہودیوں اور عیسائیوں سے کہہ دو

| | |
|---|---|
| (۱) قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ | تم کہو ہم اللہ پر ایمان لائے اور اس پر جو ہماری طرف اتارا گیا |
| اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ | اور اس پر جو ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحاق اور یعقوب اور اس کی |
| وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ | اولاد کی طرف اتارا گیا اور اس پر جو موسیٰ اور عیسیٰ کو دیا گیا اور |
| النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ؗ البقرہ ۱۶ | اس پر جو نبیوں کو اپنے رب کی طرف سے دیا گیا ہم ان میں سے کسی میں تفریق نہیں کرتے ۲/۱۳۶ |

وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ٥ — البقرة-١٦

اور ہم اسی کے فرمانبردار ہیں — ٢/١٣٦

(باب ١٣) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! عیسائیوں سے کہہ دے

(١) فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ٥ — ال عمران ٦

پھر اگر کوئی اس کے بعد جو تیرے پاس علم آچکا اس کے بارے میں تجھ سے جھگڑا کرے تو کہہ آؤ ہم اپنے بیٹوں اور تمہارے بیٹوں کو اور اپنی عورتوں اور تمہاری عورتوں کو اور اپنے لوگوں اور تمہارے لوگوں کو بلائیں پھر گڑگڑا کر دعا کریں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت کریں — ٣/٦

(٢) لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۚ قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِكَ الْمَسِيْحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗ وَمَنْ فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا — المآئدة ٣

وہ یقیناً کافر ہیں جو کہتے ہیں کہ اللہ مسیح ابن مریم ہے کہہ کس کو اللہ کے مقابلہ میں کچھ بھی اختیار ہوا جب اللہ نے مسیح ابن مریم اور اس کی ماں اور ان سب کو جو زمین میں ہیں ہلاک کرنے کا ارادہ کیا — ٣/٢

(٣) قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا — المآئدة ١٠

کہہ کیا تم اللہ کے سوائے اس کی عبادت کرتے ہو جس کو نہ تمہارے نقصان کا اختیار ہے اور نہ نفع کا

---

[1] اس فقرہ سے ظاہر ہے کہ بیٹوں کو ان نے اپنے بیٹوں کے ساتھ سمجھ کر اور فرض کرنے کی [illegible] اور ایک بڑی بات [illegible]

[illegible]

## (باب ۱۴۷) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! اہل کتاب اور اہل مکہ سے کہدے

| آیات | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) فَإِنْ حَاجُّوكَ فَقُلْ أَسْلَمْتُ وَجْهِيَ لِلَّهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ۗ وَقُلْ لِلَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ وَالْأُمِّيِّينَ أَأَسْلَمْتُمْ ۚ فَإِنْ أَسْلَمُوا فَقَدِ اهْتَدَوْا ۖ وَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ (آل عمران ۲) | پھر اگر تجھ سے جھگڑا کریں تو کہدے کہ میں نے اپنی توجہ کو اللہ کی فرمانبرداری میں لگا دیا ہے اور انھوں نے (بھی) جو میرے پیچھے چلتے ہیں اور ان لوگوں کو جنھیں کتاب دی گئی اور اُمیوں کو کہدے کہ کیا تم فرمانبردار ہو؟ پھر اگر وہ فرمانبردار ہوجائیں تو یقیناً انھوں نے راہ پالی اور اگر پھر جائیں تو تجھ پر پہنچانا ہی ہے ۳/۲۰ |
| (۲) قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا إِلَىٰ كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللَّهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللَّهِ ۚ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا مُسْلِمُونَ (آل عمران ۷) | کہہ اے اہل کتاب اس بات کی طرف آؤ جو ہمارے درمیان اور تمہارے درمیان یکساں ہے کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کریں اور نہ اس کے ساتھ کسی کو شریک بنائیں اور نہ ہم میں سے کوئی کسی کو اللہ کے سوا رب بنائے اور اگر وہ پھر جائیں تو تم کہو گواہ رہو کہ ہم فرمانبردار ہیں ۳/۶۴ |
| (۳) قُلْ إِنَّ الْهُدَىٰ هُدَى اللَّهِ (آل عمران ۸) | کہہ (کامل) ہدایت تو اللہ کی ہدایت ہے ۳/۷۳ |
| (۴) قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ | کہہ فضل تو اللہ کے ہاتھ میں ہے وہ جسے چاہتا ہو اُسے دیتا ہے ۳/۷۳ |

| | |
|---|---|
| (۵) قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَمَآ | کہہ ہم اللہ پر ایمان لائے اور اس پر جو ہم پر اُتارا گیا اور |
| اُنْزِلَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ | اس پر جو ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور |
| وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَ | اس کی اولاد پر اُتارا گیا اور جو موسیٰ اور عیسیٰ اور نبیوں کو |
| عِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ | ان کے رب کی طرف سے دیا گیا ہم ان میں سے |
| اَحَدٍ مِّنْهُمْ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ اٰل عمران ۹ | کسی میں فرق نہیں کرتے ۳/۸۳ |
| (۶) قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ع | کہہ اے اہل کتاب کیوں اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہو ۳/۹۷ |
| (۷) قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ عَنْ | کہہ اے اہل کتاب کیوں اُسے اللہ کی راہ سے روکتے ہو جو |
| سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا | ایمان لائے تم اس کے لئے ٹیڑھا پن چاہتے ہو |
| وَّاَنْتُمْ شُهَدَآءُ ۝ اٰل عمران ۱۰ | حالانکہ تم گواہ ہو ۳/۹۸ |
| (۸) قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ | کہہ اے اہل کتاب تم ہم پر کس لئے عیب لگاتے ہو صرف اس |
| اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ | لئے کہ ہم اللہ پر ایمان لائے اور اس پر جو ہماری طرف اُتارا |
| اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ۝ ع | گیا اور اس پر جو پہلے اُتارا گیا اور تم میں سے اکثر نافرمان ہیں ۵/۵۹ |

| | |
|---|---|
| (۹) قُلْ هَلْ أُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِنْ ذٰلِكَ مَثُوبَةً | کہہ میں تم کو بتاؤں کہ اللہ کے نزدیک اس سے بدتر بدلہ |
| عِنْدَ اللّٰهِ مَنْ لَعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ | پانے والا کون ہے وہ جس پر اللہ نے پھٹکار کی اور جس پر |
| وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيرَ وَعَبَدَ | ناراض ہوا اور ان میں سے بندر سوئر بنائے اور وہ جنہوں نے |
| الطَّاغُوتَ أُولٰئِكَ شَرٌّ مَكَانًا وَأَضَلُّ عَنْ | شیطان کی پرستش کی یہ مرتبہ میں بدتر اور سیدھے راستہ |
| سَوَاءِ السَّبِيلِ ۝ المائدہ ۹ | سے بہت دور بھٹکے ہوئے ہیں ۵/۶۰ |
| (۱۰) قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ حَتّٰى | کہہ اے اہل کتاب تم کسی سچائی پر نہیں یہاں تک کہ توریت |
| تُقِيمُوا التَّوْرَاةَ وَالْإِنْجِيلَ وَمَا أُنْزِلَ | اور انجیل کو قائم رکھو اور اس کو جو تمھارے رب کی طرف |
| إِلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ ۝ المائدہ ۱۰ | سے تمھاری طرف سے اُتارا گیا ۵/۶۸ |
| (۱۱) قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لَا تَغْلُوا فِي دِينِكُمْ | کہہ اے اہل کتاب اپنے دین کی بات میں حد سے نہ بڑھو |
| غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوا أَهْوَاءَ قَوْمٍ قَدْ ضَلُّوا | ان لوگوں کی خواہشات کی پیروی نہ کرو جو پہلے گمراہ ہوئے |
| مِنْ قَبْلُ وَأَضَلُّوا كَثِيرًا وَضَلُّوا عَنْ | اور بہتوں کو گمراہ کیا اور سیدھی راہ سے |
| سَوَاءِ السَّبِيلِ ۝ المائدہ ۱۰ | بھٹک گئے ۵/۷۷ |

(۱۲) قُلْ اِنَّمَآ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ وَلَآ اُشْرِكَ بِهٖ ؕ اِلَيْهِ اَدْعُوْا وَاِلَيْهِ مَاٰبِ ۝ الرعد ۵

کہہ مجھے صرف یہی حکم دیا گیا ہے کہ میں اللہ کی عبادت کروں اور اس کے ساتھ شریک نہ کروں اسی کی طرف میں بلاتا ہوں [illegible] ۱۳/۳۶

(۱۳) وَاِنْ جَادَلُوْكَ فَقُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ الحج ۹

اور اگر تجھ سے جھگڑا کریں تو کہہ دے اللہ خوب جانتا ہے جو تم کرتے ہو ۲۲/۶۸

(۱۴) وَقُلْ اٰمَنْتُ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ كِتٰبٍ ۚ وَاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ ؕ الشوریٰ ۲

اور کہہ میں اس پر ایمان لایا جو اللہ نے کتاب اُتاری ہے اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ تمہارے درمیان انصاف کروں ۴۲/۱۵

(باب ۱۵) اے ایمان والو! اہلِ کتاب سے کہہ دو

(۱) وَقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِالَّذِيْٓ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَاُنْزِلَ اِلَيْكُمْ وَاِلٰهُنَا وَاِلٰهُكُمْ وَاحِدٌ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ العنکبوت ۵

اور کہو ہم اس پر ایمان لائے جو ہماری طرف اُتارا گیا اور تمہاری طرف اُتارا گیا اور ہمارا معبود اور تمہارا معبود ایک ہے اور ہم اسی کے فرمانبردار ہیں ۲۹/۴۶

(باب ۱۶) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ کا بیٹا ٹھیرانے والوں سے کہہ دے

(۱) قُلْ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۝ یونس ۷

کہہ وہ جو اللہ پر جھوٹ بناتے ہیں کامیاب نہیں ہوتے ۱۰/۶۹

| | |
|---|---|
| (۲) قُلْ إِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ فَأَنَا أَوَّلُ الْعٰبِدِيْنَ ۝ الزخرف ۷ | کہہ اگر رحمٰن کا کوئی بیٹا ہو تو میں پہلا عبادت کرنے والا ہوں ۴۳/۸۱ |
| (۳) قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا أَحَدٌ ۝ | کہہ اللہ ایک ہے اللہ بے نیاز ہے نہ اس نے کسی کو جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا اور اس کا کوئی جوڑ نہیں ۱۱۲/۱-۴ |

(باب ۱۷) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم گنہگار بندوں سے کہہ دے

| | |
|---|---|
| (۱) قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ أَسْرَفُوْا عَلٰٓى أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ۚ إِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا ۚ إِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝ وَأَنِيْبُوْٓا إِلٰى رَبِّكُمْ وَأَسْلِمُوْا لَهٗ مِنْ قَبْلِ أَنْ يَّأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ ۝ | کہہ اے میرے بندو جنھوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو اللہ سبھی گناہ بخش دیتا ہے ہاں وہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے اور اپنے رب کی طرف رجوع کرو اور اس کی فرمانبرداری کرو اس سے پہلے کہ تم پر عذاب آجائے پھر تمھیں مدد نہ ملے |
| وَاتَّبِعُوْٓا أَحْسَنَ مَآ أُنْزِلَ إِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ مِّنْ قَبْلِ أَنْ يَّأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ بَغْتَةً وَّأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ۝ الزمر ۶ | اور اس بہتر بات پر چلو جو تمھارے رب کی طرف سے تمھاری طرف اتاری گئی قبل اس کے کہ تم پر ناگہاں عذاب آجائے اور تم کو خبر بھی نہ ہو ۳۹/۵۳-۵۵ |

## (باب ۱۸) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! قیدیوں سے کہہ دے

(۱) یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِّمَنْ فِیْٓ اَیْدِیْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰٓی اِنْ یَّعْلَمِ اللّٰهُ فِیْ قُلُوْبِكُمْ خَیْرًا یُّؤْتِكُمْ خَیْرًا مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ وَ یَغْفِرْ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ (الانفال ۱۰)

اے نبی ان کو جو تیرے ہاتھ میں قیدیوں میں سے ہیں کہہ دے اگر اللہ تمھارے دلوں میں کوئی بھلائی جانے گا تو تم کو اس سے بہتر دیگا جو تم سے لیا گیا ہے اور تمھیں بخشدیگا اور اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے ۸/۷۰

## (باب ۱۹) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! مومنوں سے کہہ دے

(۱) قُلْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اَنْفُسِكُمْ (آل عمران ۴)

کہہ یہ تمھاری اپنی طرف سے ہی ہے ۳/۱۶۴

(۲) قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِیْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ ِۨاقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَیْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِیْ سَبِیْلِهٖ (التوبۃ ۳)

کہہ دے اگر تمھارے باپ اور تمھارے بیٹے اور تمھارے بھائی اور تمھاری بیویاں اور تمھارے کنبے اور مال جو تم کماتے ہو اور تجارت جس کے مندا پڑ جانے سے تم ڈرتے ہو اور مکان جن کو تم پسند کرتے ہو تمھارے نزدیک اللہ اور اس کے رسول اور اس کی راہ میں جہاد سے زیادہ محبوب ہیں ۹/۲۴

| اردو | عربی |
|---|---|
| تو انتظار کرو یہاں تک کہ اللہ اپنا حکم بھیجے اور اللہ | فَتَرَبَّصُوا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي |
| نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا ۹/۲۴ | الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ○ التوبة ۳ |
| میرے بندوں کو جو ایمان لائے ہیں کہہ دے کہ وہ نماز کو قایم کریں | (۳) قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ |
| اور اس سے جو ہم نے ان کو دیا ہے چھپے اور کھلے خرچ کریں اس سے | يُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً مِّنْ قَبْلِ |
| پہلے کہ وہ دن آجائے جس میں نہ لین دین ہوگا اور نہ دوستی (کام آئیگی) ۱۴/۳۱ | اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خِلٰلٌ ○ ابراهيم ۵ |
| مومنوں سے کہہ دے اپنی نظریں نیچی رکھا کریں اور اپنی شرمگاہوں | (۴) قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَ |
| کی حفاظت کیا کریں یہ ان کے لئے زیادہ پاکیزہ ہے اللہ اس | يَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ؕ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ ؕ اِنَّ |
| سے خبردار ہے جو وہ کرتے ہیں ۲۴/۳۰ | اللّٰهَ خَبِيْرٌ بِمَا يَصْنَعُوْنَ النور ۴ |
| سو اگر وہ تیری نافرمانی کریں تو کہہ دے میں اس سے بری ہوں جو تم (کرتے ہو) ۲۶/۲۱۶ | (۵) فَاِنْ عَصَوْكَ فَقُلْ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ○ الشعراء ۱۱ |
| کہہ اے میرے بندو جو ایمان لائے ہو اپنے رب کا تقویٰ کرو ۳۹/۱۰ | (۶) قُلْ يٰعِبَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّكُمْ الزمر ۲ |
| انہیں کہہ دے جو ایمان لائے ہیں کہ ان سے جو اللہ کی نعمتوں کے دنوں | (۷) قُلْ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يَغْفِرُوْا لِلَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ اَيَّامَ |
| کی امید نہیں رکھتے درگذر کریں تاکہ وہ ایک قوم کو اس کے مطابق بدلہ دے جو وہ کماتے ہیں ۴۵/۱۴ | اللّٰهِ لِيَجْزِيَ قَوْمًا بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ○ الجاثية ۲ |

(باب ۲۰) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! ایمان والوں کو سلامتی کی دعا دے

(۱) وَإِذَا جَاءَكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِنَا فَقُلْ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلَىٰ نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ (الانعام ۷)

اور جب تیرے پاس وہ لوگ آئیں جو ہماری باتوں پر ایمان لاتے ہیں تو کہہ تم پر سلامتی ہو تمہارے رب نے اپنے اوپر رحمت کو لازم کر لیا ہے۔

(باب ۲۱) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ سے دعا مانگ

(۱) قُلِ اللَّهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ ۖ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۖ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ (آل عمران ۳)

کہہ اے اللہ ملک کے مالک تو جسے چاہتا ہے ملک دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے ملک چھین لیتا ہے اور جسے چاہتا ہے عزت دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے ذلیل کرتا ہے تیرے ہی ہاتھ میں (سب) بھلائی ہے تو ہر چیز پر قادر ہے تو رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور مردہ سے زندہ کو نکالتا ہے اور زندہ سے مردہ کو نکالتا ہے اور تو جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

۳ / ۲۶،۲۷

(۲) وَقُلْ رَبِّ أَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَأَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ وَاجْعَلْ لِي مِنْ لَدُنْكَ سُلْطَانًا نَصِيرًا ۝ (بنی اسرائیل ۹)

اور کہہ اے میرے رب مجھے سچائی کے داخلہ سے داخل کیجیو اور سچائی کا نکالنا نکالیو اور میرے لئے اپنی جناب سے مدد دینے والا غلبہ مقرر فرمائیو

| آیت | سورہ | ترجمہ | حوالہ |
|---|---|---|---|
| (٣) وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ۝ | طٰهٰ ٦ | اور کہہ میرے رب مجھے علم میں بڑھا | ٢٠/١١٤ |
| (٤) قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ۝ رَبِّ | | کہہ میرے رب اگر تو مجھے وہ دکھائے جس کا انھیں وعدہ دیا جاتا | |
| فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ | المؤمنون ٢ | ہے میرے رب تو مجھے ظالم لوگوں میں نہ رکھیو | ٢٣/٩٣،٩٤ |
| (٥) وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ۝ | | اور کہہ میرے رب میں شیطانوں کی عیب جوئی سے تیری پناہ مانگتا | |
| وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝ | ״ | ہوں اور میرے رب میں تیری پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے سامنے آئیں | ٢٣/٩٧،٩٨ |
| (٦) وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ | ״ | اور کہہ میرے رب حفاظت فرما اور رحم کر اور تو سب رحم کرنے والوں سے بہتر ہے | ٢٣/١١٨ |
| (٧) قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ | | کہہ اے اللہ آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے غائب و | |
| وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا | | حاضر کے جاننے والے تو اپنے بندوں میں اس بارے میں فیصلہ | |
| كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝ | الزمر ٥ | کرے گا جس میں وہ اختلاف کرتے ہیں | ٣٩/٤٦ |
| (٨) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ | | کہہ میں صبح کے رب کی پناہ مانگتا ہوں ہر چیز کی شر سے جو اس نے | |
| وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ | | پیدا کی اور تاریک رات کی شر سے جب تاریکی چھا جائے اور گرہوں میں | |
| النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ | ١٢٠ | پھونکنے والی کی شر سے اور حسد کرنے والے کی شر سے جب وہ حسد کرے | ١١٣/١،٢،٣ |

| | |
|---|---|
| (۹) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ | کہہ میں لوگوں کے رب کی پناہ مانگتا ہوں لوگوں کے بادشاہ |
| اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ | کی لوگوں کے معبود کی سنکار کر چھپ جانے والے کی |
| الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ | شر سے جو لوگوں کے دلوں میں خیال ڈالتا ہے |
| الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۚ الناس ۱ | جنوں اور انسانوں میں سے ۱۱۴/۶۳۱ |

(باب ۲۲) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم خدا کی تعریف اور اس کی بڑائی کر

| | |
|---|---|
| (۱) وَ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ لَمْ | اور کہہ سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے نہ کسی کو |
| یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَ لَمْ یَكُنْ لَّهٗ | بیٹا بنایا اور نہ بادشاہی میں اس کا کوئی شریک ہے اور نہ وہ عاجز ہے |
| وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرْهُ تَكْبِیْرًا ۥ بنی اسرائیل ۱۲ | کہ اس کا کوئی مددگار ہو اور اس کی بڑائی بیان کر جو حق بڑائی بیان |
| (۲) قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِهِ الَّذِیْنَ | کہہ سب تعریف اللہ کے لئے ہے اور اس کے بندوں پر سلامتی |
| اصْطَفٰی ۥ النمل ۵ | ہے جنہیں اس نے چنا ۲۷/۵۹ |
| (۳) قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ۥ العنکبوت ۷ | کہہ سب تعریف اللہ کے لئے ہے ۲۹/۶۳ ۳۱/۲۵ |

(باب ۲۳) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بنی اسرائیل۔ رسولوں کی اُمتوں، مشرکوں، موت کے بعد کی زندگی کا انکار کرنے اور اللہ کی بیٹیاں ٹھہرانے والوں سے پوچھ

| | |
|---|---|
| (۱) سَلْ بَنِیٓ اِسْرَآءِیْلَ کَمْ اٰتَیْنٰھُمْ مِّنْ اٰیَۃٍۭ بَیِّنَۃٍ ؕ البقرۃ ۲۶ | بنی اسرائیل سے پوچھ کہ کس قدر کھلے نشان ہم نے ان کو دیئے ۲/۲۱۱ |
| (۲) وَسْـَٔلْھُمْ عَنِ الْقَرْیَۃِ الَّتِیْ کَانَتْ حَاضِرَۃَ الْبَحْرِ الاعراف ۲۱ | اور ان سے اس بستی کا حال پوچھ جو دریا پر واقع تھی ۷/۱۶۳ |
| (۳) وَلَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسٰی تِسْعَ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ فَسْـَٔلْ بَنِیٓ اِسْرَآءِیْلَ بنی اسرائیل ۱۲ | اور یقیناً ہم نے موسیٰ کو نو کھلے نشان دیئے سو بنی اسرائیل سے پوچھ ۱۷/۱۰۱ |
| (۴) فَاسْتَفْتِھِمْ اَھُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰھُمْ مِّنْ طِیْنٍ لَّازِبٍ ؕ والصّٰفّٰت ۱ | تو ان سے پوچھ کیا ان کا بنانا زیادہ مشکل ہے یا وہ خلقت جو ہم نے بنائی ہم نے انھیں مضبوط مٹی سے پیدا کیا ہے ۳۷/۱۱ |
| (۵) وَسْـَٔلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رُّسُلِنَآ اَجَعَلْنَا مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ اٰلِھَۃً یُّعْبَدُوْنَ ؏ الزخرف ۴ | اور ان سے پوچھ جنھیں ہم نے تجھ سے پہلے اپنے رسولوں میں سے بھیجا کیا ہم نے رحمٰن کے سوائے (اور بھی) معبود بنائے تھے کہ ان کی عبادت کی جائے ۴۳/۴۵ |

(۶) فَاسْتَفْتِهِمْ اَلِرَبِّكَ الْبَنَاتُ وَلَهُمُ الْبَنُوْنَ ۝ اَمْ خَلَقْنَا الْمَلٰٓئِكَةَ اِنَاثًا وَّهُمْ شٰهِدُوْنَ ۝ والصفت

پس ان سے پوچھ کیا تیرے رب کے لیے بیٹیاں ہیں اور ان کے لئے بیٹے ہیں یا ہم نے فرشتوں کو عورتیں بنایا اور وہ موجود تھے

۳۷ / ۱۵۰،۱۴۹

(۷) سَلْهُمْ اَيُّهُمْ بِذٰلِكَ زَعِيْمٌ ۝ اَمْ لَهُمْ شُرَكَآءُ ۚ فَلْيَاْتُوْا بِشُرَكَآئِهِمْ اِنْ كَانُوْا صٰدِقِيْنَ — القلم ۲

ان سے پوچھ کون ان میں سے اس کا ذمہ دار ہے یا ان کے کوئی شریک ہیں تو اپنے شریکوں کو لائیں اگر وہ سچے ہیں

۶۸ / ۴۰ و ۴۱

(باب ۲۴) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! لوگوں کو بتا دے اور آگاہ کر دے

(۱) نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّيْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝ وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ۝ الحجر ۴

میرے بندوں کو خبر دے دے کہ میں بخشنے والا رحم کرنے والا ہوں اور کہ میرا عذاب دردناک عذاب ہے

۱۵ / ۴۹، ۵۰

(۲) وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ ۝ ″

اور انھیں ابراہیم کے مہمانوں کی خبر دیدے ۱۵ / ۵۱

(۳) اَنْ اَنْذِرُوْٓا اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاتَّقُوْنِ ۝ کہ آگاہ کردو کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں سو میرا تقویٰ اختیار کرو ۱۶ / ۲

(۴) هَلْ اُنَبِّئُكُمْ عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيْنُ ۝ تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ ۝ يُّلْقُوْنَ السَّمْعَ

کیا میں تمھیں بتاؤں شیطان کس پر اترتے ہیں وہ ہر جھوٹ بنانے والے گنہگار پر اترتے ہیں وہ کان لگاتے ہیں

۲۶ / ۲۲۱ تا ۲۲۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ | الشعراء ۱۱ | اور ان سے اکثر جھوٹے ہیں | ۲۶ ۲۲۳ |

(باب ۲۵) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! لوگوں کو حضرت آدم علیہ السلام کے دو بیٹوں حضرت نوح، حضرت ابراہیم اور اللہ کی آیات کو چھوڑنے والے کا حال پڑھ کر سنا دو

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ | المآئدۃ ۶ | اور ان پر آدم کے دو بیٹوں کی خبر حق کے ساتھ پڑھ دو | ۵ ۲۷ |
| (۲) وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا | | اور ان پر اس شخص کی خبر پڑھ دے جس کو ہم نے اپنی آیات | |
| فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ | | دیں پھر وہ انھیں چھوڑ نکلا تب شیطان اس کے پیچھے لگا | |
| الْغٰوِيْنَ ۝ | الاعراف ۲۲ | سو وہ گمراہوں میں سے ہو گیا | ۷ ۱۷۵ |
| (۳) ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا | | یہ ان لوگوں کی مثال ہے جو ہماری آیتوں کو جھٹلاتے | |
| فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ | | ہیں سو یہ حال بیان کر دے تاکہ وہ فکر کریں | ۷ ۱۷۶ |
| (۴) وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ نُوْحٍ ۘ | یونس ۸ | اور ان پر نوح کی خبر پڑھ | ۱۰ ۷۱ |
| (۵) وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ اِبْرٰهِيْمَ ۘ | الشعراء ۵ | اور ان پر ابراہیم کی خبر پڑھ | ۲۶ ۶۹ |
| (۶) فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ | الاعراف ۲۲ | سو اس کی مثال کتے کی مثال کی مانند ہوا اگر تو اس پر بوجھ لادے تو ہانپے اور چھوڑ دے تو ہانپے | ۷ ۱۷۶ |

(باب ٢٦) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! لوگوں کو دو شخصوں اور گاؤں کے رہنے والوں اور دنیا کی زندگی کی مثال بیان کر دے

| | | | |
|---|---|---|---|
| (١) وَاضْرِبْ لَهُم مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ | الکہف ٥ | اور ان کے لئے دو شخصوں کی مثال بیان کر | ١٨/٣٢ |
| (٢) وَاضْرِبْ لَهُم مَّثَلَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا | الکہف ٦ | اور ان کے لئے دنیا کی زندگی کی مثال بیان کر | ١٨/٤٥ |
| (٣) وَاضْرِبْ لَهُم مَّثَلًا أَصْحَابَ الْقَرْيَةِ | یٰس ٢ | اور ان کے لئے گاؤں کے رہنے والوں کی مثال بیان کر | ٣٦/١٣ |

(باب ٢٧) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! لوگوں سے حضرت مریمؑ، حضرت ابراہیمؑ، حضرت اسمٰعیلؑ، حضرت موسیٰؑ، حضرت ادریسؑ اور عاد کے بھائی (حضرت ہود) کا ذکر کر دے

| | | | |
|---|---|---|---|
| (١) وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ مَرْيَمَ | مریم ٢ | اور کتاب میں مریم کا ذکر کر | ١٩/١٦ |
| (٢) وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِبْرَاهِيمَ | مریم ٣ | اور کتاب میں ابراہیم کا ذکر کر | ١٩/٤١ |
| (٣) وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ مُوسَىٰ | مریم ٤ | اور کتاب میں موسیٰ کا ذکر کر | ١٩/٥١ |
| (٤) وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِسْمَاعِيلَ | مریم ٤ | اور کتاب میں اسمٰعیل کا ذکر کر | ١٩/٥٤ |
| (٥) وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِدْرِيسَ | مریم ٤ | اور کتاب میں ادریس کا ذکر کر | ١٩/٥٦ |

| | |
|---|---|
| (٢٦) وَاذْكُرْ اَخَا عَادٍ ؕ الاحقاف ٢ | عاد کے بھائی (ہود) کا ذکر کر ٢٦/٢١ |

(باب ٢٨) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! کافروں مشرکوں اور منافقوں کو عذاب کی خبر سنا دے

| | |
|---|---|
| (١) اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ | وہ لوگ جو اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں اور نبیوں کو ناحق قتل |
| النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ | کرتے ہیں اور جو ان کو قتل کرتے ہیں جو لوگوں میں سے |
| بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ آل عمران ٣ | انصاف کا حکم دیتے ہیں تو ان کو دردناک عذاب کی خبر دیدے ٣/٢٠ |
| (٢) بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا النساء ٢٠ | منافقوں کو خبر دیدے کہ ان کے لئے دردناک عذاب ہے |
| (٣) وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ التوبة ١ | اور جنہوں نے انکار کیا ان کو دردناک عذاب کی خبر دے |

(باب ٢٩) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! قرآن مجید کے جھٹلانے والوں کو عذاب کی خبر سنا دے

| | |
|---|---|
| (١) وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا وَلّٰى مُسْتَكْبِرًا | اور جب اس پر ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں تکبر کرتا |
| كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِيْٓ اُذُنَيْهِ وَقْرًا | ہوا پھر جاتا ہے گویا کہ اس نے سنا ہی نہیں گویا اس کے |
| فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ لقمٰن ١ | کانوں میں بوجھ ہے سو اسے دردناک عذاب کی خبر دے ٢١/٧ |
| (٢) وَاِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنُ لَا يَسْجُدُوْنَ الانشقاق ١ | اور جب ان پر قرآن پڑھا جاتا ہے تو سجدہ نہیں کرتے ٥٢/٢٢ |

| | |
|---|---|
| (٣) بَلِ الَّذِينَ كَفَرُوا يُكَذِّبُونَ ۝ وَاللَّهُ أَعْلَمُ | بلکہ کافر جھٹلاتے ہیں اور اللہ آپ جانتا ہے جو وہ دلوں |
| بِمَا يُوعُونَ ۝ فَبَشِّرْهُم بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ الانشقاق | میں رکھتے ہیں سو انھیں دردناک عذاب کی خبر دے |

(باب ٣٠) اے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم! لوگوں کا مال ناحق کھانے اور دولت کو جمع کرکے اللہ کی راہ میں

خرچ نہ کرنے والوں کو عذاب کی خبر سنا دے

| | |
|---|---|
| (١) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّ كَثِيرًا مِّنَ الْأَحْبَارِ | اے لوگو! جو ایمان لائے ہو یقیناً بہت سے علماء اور راہب |
| وَالرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ أَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ | لوگوں کے مال ناحق کھاتے ہیں اور اللہ کی راہ سے روکتے ہیں |
| وَيَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ ۗ وَالَّذِينَ | اور جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرتے ہیں اور اس کو اللہ کی |
| يَكْنِزُونَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنفِقُونَهَا | راہ میں خرچ نہیں کرتے تو ان کو دردناک |
| فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَبَشِّرْهُم بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ | عذاب کی خبر دے ٩/٣٤ |

(باب ٣١) اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! ایمان والوں، نیکوکاروں، صابروں، متقیوں اور احسان کرنے والوں

کو جنت کی خوشخبری سنا دے

| | |
|---|---|
| (١) وَبَشِّرِ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ أَنَّ لَهُمْ | اور انھیں خوشخبری دیدو جو ایمان لاتے اور اچھے کام کرتے ہیں کہ ان کے لئے |
| البقرة - ٣ | ٢/٢٥ |

جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِہَا الۡاَنۡہٰرُ ؕ — البقرۃ ٣
باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں — ٢/٢٥

(٢) وَ بَشِّرِ الصّٰبِرِیۡنَ — البقرۃ ١٩
اور صبر کرنے والوں کو خوشخبری دو — ٢/١٥٥

(٣) وَ بَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ۝ البقرۃ ٢٨ - التوبۃ ١٤ - الصف ٢
اور مومنوں کو خوشخبری دو ٢/٢٢٣ - ٩/١١٢ - ٦١/١٣

(٤) وَ بَشِّرِ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَنَّ لَہُمۡ قَدَمَ صِدۡقٍ
عِنۡدَ رَبِّہِمۡ ؕ — یونس ١
اور انھیں خوشخبری دے جو ایمان لائے کہ ان کے لئے ان
کے رب کے یہاں راستی کا قدم ہے — ١٠/٢

(٥) وَ یُبَشِّرَ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ الَّذِیۡنَ یَعۡمَلُوۡنَ الصّٰلِحٰتِ
اَنَّ لَہُمۡ اَجۡرًا حَسَنًا ۝ — الکھف ١
اور ان مومنوں کو خوشخبری دے جو اچھے عمل کرتے ہیں کہ
ان کے لئے اچھا اجر ہے — ١٨/٢

(٦) فَاِنَّمَا یَسَّرۡنٰہُ بِلِسَانِکَ لِتُبَشِّرَ بِہِ الۡمُتَّقِیۡنَ — مریم ٦
سو ہم نے اسے تیری زبان میں آسان کیا ہے تاکہ تو متقیوں کو اس کے

(٧) وَ بَشِّرِ الۡمُخۡبِتِیۡنَ ۝ — الحج ٥
اور عاجزی اختیار کرنے والوں کو خوشخبری دے — ٢٢/٣٤

(٨) وَ بَشِّرِ الۡمُحۡسِنِیۡنَ — الحج ٥
اور احسان کرنے والوں کو خوشخبری دو — ٢٢/٣٧

(٩) وَ بَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ بِاَنَّ لَہُمۡ مِّنَ اللّٰہِ
فَضۡلًا کَبِیۡرًا ۝ — الاحزاب ٦
اور مومنوں کو بشارت دے کہ ان کے لئے اللہ کا
بڑا فضل ہے

| | |
|---|---|
| (۱۰) اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ | تو صرف اُسے ڈرا سکتا ہے جو نصیحت کی پیروی کرتا ہے اور |
| بِالْغَيْبِ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ ؕ يٰسٓ | رحمٰن سے غیب میں ڈرتا ہے سو اُسے مغفرت اور عزت والے رزق |
| (۱۱) وَالَّذِيْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ اَنْ | اور وہ جو طاغوت کی عبادت سے بچتے ہیں اور اللہ کی طرف |
| يَّعْبُدُوْهَا وَاَنَابُوْا اِلَى اللّٰهِ لَهُمُ الْبُشْرٰى | جھکتے ہیں ان کے لئے خوش خبری ہے |
| فَبَشِّرْ عِبَادِ ؕ الزمر ۲ | سو میرے بندوں کو خوشخبری دے ۲۹/۱۷ |

(باب ۳۱) قیامت کے دن کے واقعات کے متعلق

(فصل ۱) وہ اوامر جن میں قیامت کے دن دوزخیوں کے متعلق فرشتوں کو مخاطب کیا جائے گا

| | |
|---|---|
| (۱) اُحْشُرُوا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَاَزْوَاجَهُمْ | اکٹھا کرو انھیں جو ظلم کرتے تھے اور ان کے ساتھیوں کو |
| وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ؕ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | اور انھیں جن کی وہ اللہ کے سوائے عبادت کرتے تھے |
| فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ ؕ | پھر اُنھیں دوزخ کے رستہ کی طرف لے جاؤ اور |
| وَقِفُوْهُمْ اِنَّهُمْ مَّسْئُوْلُوْنَ الصفت ۲ | ٹھہراؤ کہ ان سے پوچھا جائیگا ۳۷/۲۲تا۲۴ |
| (۲) اَدْخِلُوْا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ المؤمن ۵ | فرعون کے لوگوں کو سخت تر عذاب میں داخل کرو |

(٣) خُذُوهُ فَاعْتِلُوهُ إِلَىٰ سَوَاءِ الْجَحِيمِ ۝ — اسے پکڑ لو پھر اسے دوزخ کے بیچ کی طرف کھینچ لے جاؤ پھر

ثُمَّ صُبُّوا فَوْقَ رَأْسِهِ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيمِ ۝ (الدخان ٣) — اس کے سر کے اوپر ابلتے ہوئے پانی کا عذاب ڈالو (٤٤ / ٤٧ ، ٤٨)

(٤) أَلْقِيَا فِي جَهَنَّمَ كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيدٍ ۝ مَنَّاعٍ — ہر نا شکرے دشمن (حق) کو دوزخ میں ڈال دو نیکی سے روکنے

لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ مُّرِيبٍ ۝ الَّذِي جَعَلَ مَعَ اللَّهِ — والے حد سے بڑھنے والے شک کرنے والے کو جو اللہ کے

إِلَٰهًا آخَرَ فَأَلْقِيَاهُ فِي الْعَذَابِ الشَّدِيدِ ۝ (قٓ ٢) — ساتھ دوسرا معبود ٹھہراتا تھا سو اسے سخت عذاب میں ڈالدو (٥٠ / ٢٤ تا ٢٦)

(٥) خُذُوهُ فَغُلُّوهُ ۝ ثُمَّ الْجَحِيمَ صَلُّوهُ ۝ ثُمَّ — اسے پکڑو پھر اسے طوق پہناؤ پھر اسے دوزخ میں داخل

فِي سِلْسِلَةٍ ذَرْعُهَا سَبْعُونَ ذِرَاعًا — کرو پھر ایک ایسی زنجیر میں جس کی ناپ ستر ہاتھ ہے اسے جکڑ

فَاسْلُكُوهُ ۝ إِنَّهُ كَانَ لَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ الْعَظِيمِ — دو وہ اللہ عظمت والے پر ایمان نہ لاتا تھا

وَلَا يَحُضُّ عَلَىٰ طَعَامِ الْمِسْكِينِ ۝ (الحاقة ١) — اور مسکین کو کھانا کھلانے کی ترغیب نہ دیتا تھا (٦٩ / ٣٠ تا ٣٤)

(فصل ٢) وہ اوامر جن میں قیامت کے دن دوزخیوں کو مخاطب کیا جائے گا

(١) فَذُوقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنتُمْ تَكْفُرُونَ ۝ سو تم عذاب چکھو اس لئے کہ تم کفر کرتے تھے (٣ / ١٠٦)

الانعام (٣) ٦ / ٣٠ — الانفال (٤) ٨ / ٣٥ — الاحقاف (٤) ٤٦ / ٣٤

(٢) ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ۝ ال عمران ١٩ الحج ٢ — جلنے کا عذاب چکھو ٣/١٨٠ ٢٢/٢٢

(٣) قَالَ ادْخُلُوْا فِيْۤ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ؕ الاعراف ٤ — کہے گا ان قوموں میں جو تم سے پہلے جنوں اور انسانوں سے گذر چکیں آگ کے اندر داخل ہو جاؤ ٧/٣٨

(٤) فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ۝ الزمر ٢ — سو اس کے بدلے میں جو تم کماتے تھے عذاب چکھو ٧/٣٩ ٣٩/٢٤

(٥) فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ۝ التوبة ٥ — سو (اس کا مزہ) چکھو جو تم جمع کرتے تھے ٩/٣٥

(٦) ثُمَّ نَقُوْلُ لِلَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا مَكَانَكُمْ اَنْتُمْ وَشُرَكَآؤُكُمْ یونس ٣ — پھر انھیں جنھوں نے شرک کیا تھا کہیں گے تم اور تمھارے شریک اپنی جگہ ٹھیرے رہو ١٠/٢٨

(٧) ثُمَّ قِيْلَ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ یونس ٦ — پھر انھیں جنھوں نے ظلم کیا تھا کہا جائیگا دیرپا عذاب چکھو ١٠/٥٢

(٨) فَادْخُلُوْۤا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا فَلَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝ النحل ٤ الزمر ٨ المومن ٨ — سو دوزخ کے دروازوں میں داخل ہو جاؤ اسی میں رہوگے یقیناً متکبروں کا ٹھکانا بہت برا ہے ١٦/٢٩ ، ٣٩/٧٢ ، ٤٠/٧٦

(٩) قَالَ اخْسَئُوْا فِيْهَا المومنون ٦ — کہے گا اسی میں ذلیل ہو کر پیچھے ہٹ جاؤ ٢٣/١٠٨

| آیت | حوالہ | ترجمہ | پارہ/آیت |
|---|---|---|---|
| (۱۰) وَّادْعُوْا ثُبُوْرًا كَثِيْرًا ۝ | الفرقان / ۲ | اور بہت سی ہلاکتوں کو پکارو | ۲۵/۱۴ |
| (۱۱) وَقِيْلَ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ | القصص / ۷ | اور کہا جائیگا اپنے شریکوں کو بلاؤ | ۲۸/۶۴ |
| (۱۲) فَقُلْنَا هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ | ״ | پس کہیں گے اپنی روشن دلیل لاؤ | ۲۸/۷۵ |
| (۱۳) ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ | العنکبوت / ۶ | چکھو جو تم عمل کرتے تھے | ۲۹/۵۵ |
| (۱۴) فَذُوْقُوْا بِمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ | | سو چکھو اس لئے کہ تم اس دن کی ملاقات کو بھولے رہے | |
| هٰذَا اِنَّا نَسِيْنٰكُمْ وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ | | ہم نے بھی تمہیں بھلا دیا اور دیر پا عذاب چکھو | |
| بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ | السجدة / ۲ | اس کے عوض جو تم کرتے تھے | ۳۲/۱۴ |
| (۱۵) ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ | | آگ کا عذاب چکھو جسے تم | |
| تُكَذِّبُوْنَ ۝ | السجدة / ۲ السباء / ۵ | جھٹلاتے تھے | ۳۲/۲۰ ۳۴/۴۲ |
| (۱۶) فَذُوْقُوْا فَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ نَّصِيْرٍ ۝ | فاطر / ۴ | سو چکھو کیونکہ ظالموں کے لئے کوئی مددگار نہیں | ۳۵/۳۷ |
| (۱۷) وَامْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ | یٰس / ۴ | اور اے مجرمو آج جدا ہو جاؤ | ۳۶/۵۹ |
| (۱۸) اِصْلَوْهَا الْيَوْمَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ | ״ | آج اس میں داخل ہو جاؤ اس کے بدلے جو تم کفر کرتے تھے | ۳۶/۶۴ |

| | | |
|---|---|---|
| (۱۹) فَلْيَذُوْقُوْهُ حَمِيْمٌ وَّغَسَّاقٌ ص ۴ | پس چاہیے کہ اسے چکھیں اُبلتا ہوا اور حد سے زیادہ ٹھنڈا پانی کو | ۳۸/۵۷ |
| (۲۰) ذُقْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ الدخان ۳ | چکھ تو زبردست معزز تھا | ۴۴/۴۹ |
| (۲۱) ذُوْقُوْا فِتْنَتَكُمْ هٰذَا الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تَسْتَعْجِلُوْنَ الذاریات ۱ | اپنے دھوکہ دینے کا مزہ چکھو یہ وہ ہے جس کے لئے تم جلدی کرتے تھے۔ | ۵۱/۱۴ |
| (۲۲) اِصْلَوْهَا فَاصْبِرُوْٓا اَوْ لَا تَصْبِرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْكُمْ اِنَّمَا تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ الطور ۱ | اس میں داخل ہو جاؤ پھر صبر کرو یا نہ صبر کرو تمہارے لئے برابر ہے تمہیں صرف اسی کا بدلہ دیا جاتا ہے جو تم کرتے تھے | ۵۲/۱۶ |
| (۲۳) ذُوْقُوْا مَسَّ سَقَرَ القمر ۳ | دوزخ کا چھونا چکھو | ۵۴/۴۸ |
| (۲۴) اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ المرسلٰت ۱ | اس کی طرف چلو جس کو تم جھٹلایا کرتے تھے | ۷۷/۲۹ |
| (۲۵) اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى ظِلٍّ ذِيْ ثَلٰثِ شُعَبٍ | تین شاخوں والے سائے کی طرف چلو | ۷۷/۳۰ |
| (۲۶) فَذُوْقُوْا فَلَنْ نَّزِيْدَكُمْ اِلَّا عَذَابًا النبا ۲ | سو چکھو ہم تم پر عذاب ہی بڑھاتے جائیں گے | ۷۸/۳۰ |

(فصل ۳) وہ نواہی جن میں قیامت کے دن دوزخیوں کو مخاطب کیا جائے گا

| | | |
|---|---|---|
| (۱) لَا تَجْئَرُوا الْيَوْمَ اِنَّكُمْ مِّنَّا لَا تُنْصَرُوْنَ المؤمنون ۴ | آج مت چلاؤ تمہیں ہماری طرف سے کوئی مدد نہیں دی جائیگی | ۲۳/۶۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۲) وَلَا تُكَلِّمُوْنِ ۝ | المؤمنون ۶ | اور مجھ سے بات نہ کرو | ۲۳/۱۰۸ |
| (۳) لَا تَدْعُوا الْيَوْمَ ثُبُوْرًا وَّاحِدًا | الفرقان ۲ | آج ایک ہلاکت کو نہ پکارو | ۲۵/۱۴ |
| (۴) قَالَ لَا تَخْتَصِمُوْا لَدَيَّ وَقَدْ قَدَّمْتُ | | کہے گا میرے سامنے مت جھگڑو اور میں نے (عذاب کا) | |
| اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيْدِ ۝ مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ | | وعدہ تمھاری طرف پہلے بھیج دیا تھا میرے حضور بات | |
| وَمَا اَنَا بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝ | قٓ ۲ | بدلی نہیں جاتی اور نہ میں بندوں پر کچھ بھی ظلم کرنے والا ہوں | ۵۰/۲۸-۲۹ |
| (۵) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَا تَعْتَذِرُوا الْيَوْمَ | | اے منکرو! آج عذر مت کرو تمھیں وہی بدلہ | |
| اِنَّمَا تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ | التحریم ۱ | ملے گا جو تم عمل کرتے تھے | ۶۶/۷ |

(فصل ۴) وہ امر جس میں شیطان قیامت کے دن دوزخیوں کو مخاطب کرے گا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) وَلُوْمُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ | ابراھیم ۴ | البتہ اپنے آپ کو ملامت کرو | ۱۴/۲۲ |

(فصل ۵) وہ نہی جس میں شیطان قیامت کے دن دوزخیوں کو مخاطب کرے گا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) فَلَا تَلُوْمُوْنِيْ | ابراھیم ۔۴ | سو مجھے ملامت نہ کرو | |

(فصل ۶) وہ امر جس میں قیامت کے دن دوزخ کو مخاطب کیا جائیگا

| | |
|---|---|
| (۱) يَوْمَ نَقُولُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَأْتِ وَتَقُولُ هَلْ مِن مَّزِيدٍ (قٓ ۳) | جس دن ہم دوزخ کو کہیں گے کیا تو بھر گئی اور وہ کہے گی کیا کچھ اور بھی ہے (۵۰/۳۰) |

(فصل ۷) وہ امر جس میں قیامت کے دن ہر انسان کو مخاطب کیا جائیگا

| | |
|---|---|
| (۱) اقْرَأْ كِتَابَكَ كَفَىٰ بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيبًا (بنی اسرائیل ۲) | اپنی کتاب پڑھ آج تو خود ہی اپنا حساب لینے کے لئے کافی ہے (۱۷/۱۴) |

(فصل ۸) وہ امر جس میں منافقین قیامت کے دن مومنوں کو مخاطب کریں گے

| | |
|---|---|
| (۱) يَوْمَ يَقُولُ الْمُنَافِقُونَ وَالْمُنَافِقَاتُ لِلَّذِينَ آمَنُوا انظُرُونَا نَقْتَبِسْ مِن نُّورِكُمْ (الحدید ۲) | جس دن منافق مرد اور منافق عورتیں مومنوں سے کہیں گے ہمارا انتظار کرو ہم بھی تمہارے نور سے (روشنی) لیں (۵۷/۱۳) |

(فصل ۹) وہ امر جس میں مومنین قیامت کے دن منافقوں کو مخاطب کریں گے

| | |
|---|---|
| (۱) قِيلَ ارْجِعُوا وَرَاءَكُمْ فَالْتَمِسُوا نُورًا (الحدید ۲) | کہا جائیگا اپنے پیچھے کو لوٹ جاؤ اور نور تلاش کرو (۵۷/۱۳) |

(فصل ۱۰) ۱۰ اوامر جن میں فرشتے قیامت کے دن جنتیوں کو مخاطب کریں گے

| | |
|---|---|
| (۱) سَلَامٌ عَلَيْكُم بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ (الرعد ۳) | تم پر سلامتی ہو اس لئے کہ تم نے صبر کیا سو کیا ہی اچھا (اس) گھر کا انجام ہوا (۱۳/۲۴) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۲) وَابْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِیْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ | حٰمٓ السجدہ ۲۴ | اور اس جنت کی خوشی مناؤ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا | ۴۱/۳۰ |

(فصل ۱۱) وہ نہی جس میں فرشتے قیامت کے دن اہلِ ایمان کو مخاطب کریں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۳) اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا | حٰمٓ السجدہ ۲۴/۴ | کہ تم نہ ڈرو اور نہ غمگین ہو | ۴۱/۳۰ |

(فصل ۱۲) وہ اوامر جن میں قیامت کے دن جنتیوں کو مخاطب کیا جائیگا

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ | الاعراف ۶ | جنت میں داخل ہوجاؤ | ۷/۴۹ |
| (۲) اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِیْنَ ٥ | الحجر ۴ | ان میں سلامتی سے امن کی حالت میں داخل ہوجاؤ | ۱۵/۴۶ |
| (۳) قِیْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ | یٰسٓ ۲ | کہا گیا جنت میں داخل ہوجا | ۳۶/۲۶ |
| (۴) اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ تُحْبَرُوْنَ ٥ | الزخرف ۷ | تم اور تمہاری ساتھی جنت میں داخل ہوجاؤ عزت کے ساتھ رکھے جاؤ گے | ۴۳/۷۰ |
| (۵) اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ذٰلِكَ یَوْمُ الْخُلُوْدِ | قٓ ۳ | سلامتی سے اس میں داخل ہوجاؤ یہ ہمیشگی کا دن ہے | ۵۰/۳۴ |
| (۶) كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِیْٓئًا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ | الطور ۱ | خوشگواری سے کھاؤ اور پیو بدلا اس کا جو تم کرتے تھے | ۵۲/۱۹ ، ۷۷/۴۳ |
| (۷) كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِیْٓئًا بِمَا | | خوشگواری سے کھاؤ اور پیو اس کا بدلہ جو | |

| | | |
|---|---|---|
| اَسْلَفْتُمْ فِي الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ ○ الحاقۃ ۱ | تم نے گذرے ہوئے دنوں میں پہلے کرلیا | ۲۴/۲۳ |
| (۸) يٰۤاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ○ ارْجِعِيْۤ اِلٰى | اے اطمینان پانے والی جان اپنے رب کی طرف لوٹ آ | |
| رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ○ فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ | تو اس سے راضی وہ تجھ سے راضی سو میرے بندوں میں | |
| وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ○ الفجر ۱ | داخل ہوجا اور میری جنت میں داخل ہوجا | ۸۹/۲۷-۳۰ |

(فصل ۱۳) وہ نہی جس میں قیامت کے دن جنتیوں کو مخاطب کیا جائیگا

(۹) لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمْ وَلَاۤ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ○ الاعراف ۶ — تم پر کوئی خوف نہیں اور نہ تم پچھتاؤ گے — ۴۳/۶۸ ۷/۴۹

(فصل ۱۴) وہ امر جس میں دوزخ کے چوکیدار قیامت کے دن دوزخیوں کو مخاطب کریں گے

| | |
|---|---|
| (۱) قَالُوْۤا اَوَلَمْ تَكُ تَاْتِيْكُمْ رُسُلُكُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ط | کہیں گے اور کیا تمھارے پاس تمھارے رسول دلائل کے |
| قَالُوْا بَلٰى ط قَالُوْا فَادْعُوْا ج المومن ۵ | ساتھ نہیں آتے تھے کہیں گے ہاں کہیں گے پھر تم پکارو — ۴۰/۵۰ |

(فصل ۱۵) وہ امر جس میں جنت کے چوکیدار قیامت کے دن جنتیوں کو مخاطب کریں گے

| | | |
|---|---|---|
| (۱) سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ○ الزمر ۸ | تم پر سلام ہو تم پاک ہو سو اس میں ہمیشہ رہنے کے لئے داخل ہوجاؤ | ۳۹/۷۳ |

حاشیہ زیر آیۃ فَانْکِحُوا مَا طَابَ لَکُمْ مِّنَ النِّسَاءِ (صفحہ، سطر۹) — تو ایسی عورتوں سے نکاح کرو جو تمھیں پسند ہوں (صفحہ)

| عربی | اردو |
| --- | --- |
| (۱) عن المغیرۃ بن شعبۃ قال خطبت امرأۃ | مغیرہ بن شعبہ کہتے ہیں میں نے ایک عورت سے نکاح کرنے کا |
| فقال لی رسول اللہ صلعم هل نظرت الیها | ارادہ کیا رسول اللہ صلعم نے مجھ سے پوچھا کیا تو نے اُسے |
| قلت لا قال فانظر الیها فانہ احری | دیکھ لیا ہے میں نے کہا نہیں آپ نے فرمایا اُسے دیکھ لے |
| ان یودم بینکما (ترمذی و نسائی) | کیونکہ دیکھنا بہت اچھا ہے اس سے تم دونوں میں محبت ہو جائیگی) |
| (۲) عن جابر قال رسول اللہ صلعم اذا | جابرؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے جب کوئی |
| خطب احدکم المرأۃ فان استطاع ان ینظر | تم میں سے کسی عورت کو نکاح کا پیغام بھیجے تو اگر ہو سکے کہ |
| الی ما یدعوہ الی نکاحها فلیفعل۔ (ابوداؤد) | اس چیز کو دیکھ لے جس نے اُسے نکاح کرنے کی ترغیب دی تو ایسا کرے |
| (۳) عن معقل بن یسار قال رسول اللہ | روایت ہے معقل بن یسار سے کہ کہا انھوں نے فرمایا رسول اللہ |
| صلعم تزوجوا الودود الولود (ترمذی) | صلعم نے نکاح کرو محبت کرنے والی بچے دینے والی کو (ترمذی) |
| (۴) عن ابن عباسؓ قال رسول اللہ صلعم | روایت ہے ابن عباسؓ سے کہ کہا انھوں نے فرمایا رسول اللہ صلعم |
| لم نر للمتحابین مثل النکاح (ابوداؤد) | نے دو محبت کرنے والوں کے لئے نکاح سے بڑھکر کوئی اور چیز نہ دیکھی |

حاشیہ (۲)

حاشیہ زیر آیۃ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيمَا افْتَدَتْ بِهِ ۲ تو پھر اُن پر اس میں کچھ گناہ نہیں جو عورت فدیہ میں دے دے

(صفحہ ۸۶ سطر ۶) لے

| عربی | اردو |
|---|---|
| (۱) عن ابن عباس ان امراۃ ثابت بن قیس | ابن عباس سے روایت ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی |
| اتت النبی صلعم فقالت یا رسول اللہ ثابت | نبی صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ |
| بن قیس ما اعتب علیہ فی خلق ولا دین | ثابت بن قیس پر اخلاق اور دین کی وجہ سے میں عیب |
| ولکنی اکرہ الکفر فی الاسلام فقال رسول اللہ | نہیں لگاتی لیکن میں اسلام میں کفر کو بُرا جانتی ہوں |
| صلعم اتردین علیہ حدیقتہ قالت نعم | رسول اللہ صلعم نے فرمایا کیا تم اس کا باغ اُسے واپس دیتی ہو |
| قال رسول اللہ صلعم اقبل الحدیقۃ و | کہا ہاں تو رسول اللہ صلعم نے (ثابت سے) فرمایا باغ قبول |
| طلقها تطلیقۃ ۔ (بخاری کتاب الطلاق) | کرا اور اسے طلاق دیدے (بخاری کتاب الطلاق) |
| (۲) عن خنساء بنت خذام الانصاریۃ | خنساء بنت حذام انصاری سے روایت ہے کہ اس کے باپ نے |
| ان اباها زوجها وهی ثیب فکرهت ذلک | اس کا نکاح کر دیا اور وہ ثیبہ تھی اس نے اس نکاح کو ناپسند |
| فاتت رسول اللہ صلعم فرد نکاحہ (بخاری کتاب النکاح) ع | کیا تو وہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئی تو آپ نے اس کا نکاح پلٹ دیا بخاری کتاب النکاح |

ع اس عورت کو اپنے خاوند کی شکل ہی ناپسند تھی لہٰذا اس نے وہ باغ جو خاوند نے مہر میں دیا تھا واپس کر کے طلاق حاصل کر لی

حاشیہ زیر آیۃ یُدۡنِیۡنَ عَلَیۡہِنَّ مِنۡ جَلَابِیۡبِہِنَّ (صفحہ ۱۵۱ سطر ۱۵)

(۱) عن اُمّ سلمۃ قالت لمّا نزلت یدنین علیہن من جلابیبہن خرج نساء الانصار کان علی رؤسہن الغربان من الاکسیۃ (ابوداؤد کتاب اللباس)

(۲) عن عائشۃ قالت دخلت اسماءؓ بنت ابی بکرؓ علی رسول اللہ صلعم وعلیہا ثیابٌ رقاق فاعرض عنہا وقال یا اسماءؓ انّ المرءۃ اذا بلغت المحیض لن تصلح ان یری منہا الا ھذا وھذا واشار الی وجہہ وکفّہ (ابوداؤد کتاب اللباس)

کہ اپنی چادریں اپنے اوپر اوڑھ لیا کریں (فصل ۲۲ صفحہ ۱۰۱)

ام سلمہ سے روایت ہے جب یہ آیۃ اُتری یدنین علیہن من جلابیبہن تو انصار کی عورتیں اس طرح نکلتی تھیں جیسے ان کے سروں پر کوے بیٹھے ہیں یعنی سیاہ کپڑے سروں پر ڈالتیں (ابوداؤد کتاب اللباس)

حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ اسماء بنت ابی بکرؓ رسول اللہ صلعم کے پاس آئیں ان پر کپڑے باریک تھے آپ نے ان سے رُخ پھیر لیا اور فرمایا اے اسماء عورت کو جب ایام ماہواری آنے لگیں یعنی وہ بالغ ہو جائے تو مناسب نہیں کہ اس کے بدن سے کچھ نظر آئے سوائے اس کے اور اس کے اور اشارہ اپنے چہرے اور ہاتھ کی طرف کیا (ابوداؤد کتاب اللباس)

